سیاہ، اُلٹے کوزے کی طرح (کہ خیر کی کوئی بات اس میں نہیں ٹکے گی) **یہ بجز ان خواہشات کے جو اس میں رچ بس گئی ہیں نہ کسی نیکی کو نیکی سمجھے گا، نہ کسی برائی کو برائی (اس کے نزدیک نیکی اور بدی کا معیار بس اپنی خواہش ہو گی)۔"**

## (۵۵) خیر سے بے بہرہ لوگوں کی بھیڑ

**عَن عبد الله بن عَمْرو قَالَ: قَالَ رَسُول اللهﷺ: لَا تقوم السَّاعَة حَتَّى يَأْخُذ الله شريطته من أهل الأَرْض فَيبقى مِنْهَا عجاج لَا يعْرفُونَ مَعْرُوفا وَلَا يُنكرُونَ مُنْكرا** (أخرجه أحمد والحاكم وصححه، در منثور ج٦ ص٥٥)

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عمروؓ فرماتے ہیں کہ: حضور اقدسﷺ نے فرمایا: قیامت قائم نہیں ہو گی یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اپنے مقبول بندوں کو زمین والوں سے چھین لے گا، پھر زمین پر خیر سے بے بہرہ لوگ رہ جائیں گے جو نہ کسی نیکی کو نیکی سمجھیں گے، نہ کسی برائی کو برائی۔"

## (۹) کرائے کے گواہ اور پیسوں کے حلف

**عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ أَنَّهَا سَمِعَتْ رَسُولَ اللَّهِﷺ يَقُولُ:"«لَيَأْتِيَنَّ عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ يُكَذَّبُ فِيهِ الصَّادِقُ، وَيُصَدَّقُ فِيهِ الْكَاذِبُ، وَيُخَوَّنُ فِيهِ الْأَمِينُ، وَيُؤْتَمَنُ فِيهِ الْخَائِنُ، وَيَشْهَدُ الْمَرْءُ وَإِنْ لَمْ يُسْتَشْهَدْ، وَيَحْلِفُ الْمَرْءُ وَإِنْ لَمْ يُسْتَحْلَفْ، وَيَكُونُ أَسْعَدَ النَّاسِ بِالدُّنْيَا لُكَعُ بْنُ لُكَعٍ لَا يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ»"** (مجمع الزوائد، ج٧ ص٢٨٣ م واللفظ له، فیض القدیر شرح الجامع الصغیر ج٥ ص٣٤٥)

ترجمہ: لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا کہ سچوں کو جھوٹا اور جھوٹوں کو سچا کہا جائے گا، اور خیانت پیشہ لوگوں کو امانت دار اور امانت دار لوگوں کو خیانت پیشہ بتلایا جائے گا، بغیر طلب کئے لوگ گواہیاں دیں گے، اور بغیر حلف اٹھوائے حلف اٹھائیں گے، اور کمینے

باپ دادا کی اولاد دنیاوی اعتبار سے سب سے زیادہ خوش نصیب بن جائیں گے، جن کا نہ اللہ پر ایمان ہو گا، نہ رسول پر۔"

(۴۵)

**عَن ابْن مَسْعُود عَن النَّبِي ﷺ قَالَ: بَين يَدي السَّاعَة تَسْلِيم الْخَاصَّة وفشو التِّجَارَة حَتَّى تعين الْمَرْأَة زَوجهَا على التِّجَارَة وَقطع الْأَرْحَام وفشو الْقَلَم وَظُهُور الشَّهَادَة بالزور وكتمان شَهَادَة الْحق** (أخرجہ أحمد والبخاری فی الأدب المفرد والحاکم وصححہ۔ در منثور، ج۶ ص۵۵)

ترجمہ: حضرت ابن مسعودؓ، حضور اقدس ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ: قیامت سے کچھ پہلے یہ علامتیں ظاہر ہوں گی: خاص خاص لوگوں کو سلام کہنا، تجارت کا یہاں تک پھیل جانا کہ عورتیں، مردوں کے ساتھ تجارت میں شریک اور مددگار ہوں گی، رشتہ داروں سے قطع تعلقی، قلم کا طوفان برپا ہونا، جھوٹی گواہی کا عام ہونا اور سچی گواہی کو چھپانا۔"

(۴۶)

**عَن ابْن مَسْعُود: سَمِعت رَسُول ﷺ يَقُول: إِن من أَشْرَاط السَّاعَةِ... وَأَن لَا يسلم الرجل إِلَّا على من يعرفهُ** (أخرجہ ابن مردویہ والبیہقی فی شعب الایمان۔ در منثور ج:۶ ص۵۵)

ترجمہ: حضرت ابن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے خود سنا ہے کہ: قیامت کی نشانیوں میں سے یہ بھی ہے کہ آدمی صرف اپنی جان پہچان کے لوگوں کو سلام کہے گا۔

(۹)

**لَيَأْتِيَنَّ عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ يُكَذَّبُ فِيهِ الصَّادِقُ وَيُصَدَّقُ فِيهِ الْكَاذِبُ وَيُخَوَّنُ**

فِيهِ الأَمِينُ وَيُؤْتَمَنُ الخئون وَيَشْهَدُ المَرْءُ وَلَمْ يُسْتَشْهَدْ وَيَحْلِفُ وَإِنْ لَمْ يُسْتَحْلَفْ وَيَكُونُ أَسْعَدَ النَّاسِ بِالدُّنْيَا لُكَعُ ابْنُ لُكَعٍ لاَ يُؤْمِنُ بِاللهِ وَرَسُولِهِ

(مجمع الزوائد، ج۷ ص۲۸۳، واللفظ لہ، فیض القدیر شرح الجامع الصغیر، ج۵ ص۳۴۵)

ترجمہ: "لوگوں پر ایسا زمانہ بھی آئے گا کہ سچوں کو جھوٹا اور جھوٹوں کو سچا کہا جائے گا، اور خیانت پیشہ لوگوں کو امانت دار اور امانت دار لوگوں کو خیانت پیشہ بتلایا جائے گا، بغیر طلب کئے لوگ گواہیاں دیں گے، اور بغیر حلف اٹھوائے حلف اٹھائیں گے، اور **کمینے باپ دادا کی اولاد دنیاوی اعتبار سے سب سے زیادہ خوش نصیب بن جائیں گے، جن کا نہ اللہ پر ایمان ہوگا، نہ رسول پر۔**"

### (۹۳) سیاہ خضاب لگانے پر وعید

عن ابنِ عبَّاس، قال: قال رسولُ الله ﷺ: "يكونُ قَوْمٌ يخضِبُونَ في آخِرِ الزَّمانِ بالسَّواد كحَواصِلِ الحَمَامِ، لا يَرِيحُون رائِحةَ الجنَّة" (أخرجہ أبو داوُد، السنن الواردة في الفتن وغوائلها والساعة وأشراطها: ۳/۴ص۷۷۶)

ترجمہ: "حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ: آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ: آخری زمانہ میں کبوتروں کے پوٹے کی طرح لوگ اپنی داڑھیوں کو کالے خضاب سے رنگین کریں گے، ایسے لوگ جنت کی خوشبو بھی نہ سونگھ سکیں گے۔"

### (۴۱) ظاہر داری اور چاپلوسی کا دور

عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: «يَكُونُ فِي آخِرِ الزَّمَانِ أَقْوَامٌ إِخْوَانُ الْعَلَانِيَةِ أَعْدَاءُ السَّرِيرَةِ» . فَقِيلَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ وَكَيْفَ يَكُونُ ذَلِكَ. قَالَ: «ذَلِكَ بِرَغْبَةِ بَعْضِهِمْ إِلَى بَعْضٍ وَرَهْبَةِ بَعْضِهِمْ من بعض» (رواہ احمد۔ مشکوۃ شریف، ص۴۵۵)

ترجمہ: "حضرت معاذ بن جبلؓ، نبی کریم ﷺ کا ارشاد گرامی نقل کرتے ہیں کہ: آخری زمانے میں ایسی قومیں ہوں گی جو اوپر سے سے خیر سگالی کا مظاہرہ کریں گی اور اندر

سے ایک دوسرے کی دشمن ہوں گی۔ عرض کیا گیا: یارسول اللہ! ایسا کیوں ہوگا؟ فرمایا: ایک دوسرے سے (شدید نفرت رکھنے کے باوجود صرف) خوف اور لالچ کی وجہ سے (بظاہر دوستی کا مظاہرہ کریں گے)۔"

## (۸۰) ظاہر و باطن کا اختلاف

**عن محمد بن سوقة قال: أتيت نعيم بن أبي هند فأخرج إلي صحيفة فإذا فيها: من أبي عبيدة بن الجراح ومعاذ بن جبل إلى عمر بن الخطاب، سلام عليك، أما بعدّ! فإنا عهدنا وأمر نفسك لك مثلهم، وأصبحت وقد وليت أمر هذه الأمة أحمرها وأسودها يجلس بين يديك الشريف والوضيع، والعدو والصديق، ولكل حصته من العدل، فأنت كيف أنت عند ذلك يا عمر! فإنا نحذرك يوما تعيي فيه الوجوه، وتجف فيه القلوب، وتقطع فيه الحجج بملك قهرهم بجبروته والخلق داخرون له، يرجون رحمته ويخافون عقابه، وإنا كنا نحدث أن أمر هذه الأمة سيرجع في آخر أن تكون إخوان العلانية أعداء السريرة؛ وإنا نعوذ بالله أن ينزل كتابنا إليك سوى المنزل الذي نزل من قلوبنا، فإنا كتبنا به نصيحة والسلام عليك، فكتب إليهما: من عمر بن الخطاب إلى أبي عبيدة ومعاذ بن جبل، سلام عليكما، أما بعد! فإنكما كتبتما إلي تذكر أن أنكما عهدتماني وأمر نفسي لي مثلهم، فإني قد أصبحت وقد وليت أمر هذه الأمة أحمرها وأسودها يجلس بين يدي الشريف والوضيع، والعدو والصديق، ولكل حصته من ذلك؛ وكتبتما فانظر كيف أنت عند ذلك يا عمر! وإنه لاحول ولاقوة عند ذلك لعمر إلا بالله، وكتبتما تحذراني ما حذرت به الأمم قبلنا، وقديما كان اختلاف الليل والنهار بآجال الناس يقربان كل بعيد ويبليان كل جديد، يأتيان بكل موعود حتى يصيران الناس إلى منازلهم من الجنة والنار؛ كتبتما تذكران أنكما تحدثان أن أمر هذه الأمة سيرجع في آخر زمانها أن تكون إخوان العلانية أعداء السريرة، ولستم بأولئك، هذا ليس بزمان ذلك، وإن ذلك زمان تظهر فيه الرغبة والرهبة، تكون رغبة بعض الناس إلى بعض لصلاح دنياهم، ورهبة بعض**

**الناس من بعض؛ كتبتما به نصيحة تعظاني بالله أن أنزل كتابكما سوى المنزل الذي نزل من قلوبكما، فإنكما كتبتما به وقد صدقتما فلا تدعا الكتاب إلي، فإني لا غنى بي عنكما والسلام عليكما.** (کنز العمال ج۱۶ص۱۶۰، مصنف ابن أبی شیبہ ج۱۳ص:۲۶۶ واللفظ لہ)

ترجمہ: "محمد بن سوقہ کہتے ہیں: میں نعیم بن اَبی ہند کی خدمت میں حاضر ہوا تو انہوں نے مجھے ایک خط دکھایا جس میں لکھا تھا:

"از طرف ابوعبیدہ بن جراحؓ و معاذ بن جبلؓ، بخدمت عمر بن خطابؓ:

السلام علیکم! ہم آپ کو آپ کے منصب کی نزاکت کی طرف متوجہ کرنا چاہتے ہیں، وہ یہ کہ اس امت کے سیاہ و سفید کا معاملہ آپ کے سپرد ہے، آپ کے سامنے شریف بھی پیش ہوگا اور رذیل بھی، دوست بھی اور دشمن بھی، اور ہر ایک کو اس کے انصاف کے حق ملنا چاہئے، اب آپ کو دیکھا یہ ہے کہ اس موقع پر آپ طرز عمل کیا ہوگا؟ ہم آپ کو اس دن سے ڈراتے ہیں جس میں چہرے سرنگوں اور دل خشک ہوں گے، خدائے قہار کی حجت کے سامنے سب کی حجتیں دھری رہ جائیں گی، ساری مخلوق اس کے سامنے ناک رگڑتی ہوگی، لوگ اس کی رحمت کے امیدوار ہوں گے اور اس کے عذاب سے ترساں ولرزاں ہوں گے، اور ہم سے یہ حدیث بیان کی جاتی تھی کہ آخری زمانہ میں اس امت کی حالت ایسی ہو جائے گی کہ لوگ بظاہر بھائی بھائی ہوں گے، مگر دلوں میں ایک دوسرے کی عداوت ہوگی، ہم نے یہ خط آپ کو محض از راہِ خیر خواہی لکھا ہے، خدارا! اس خط کو اس دلی خیر خواہی کے علاوہ کسی اور بات پر محمول نہ کیا جائے۔"

حضرت عمرؓ نے جواب میں لکھا: "از طرف عمر بن الخطابؓ بخدمت ابوعبیدہؓ و معاذؓ!

السلام علیکم! اما بعد! آپ کا خط ملا جس میں آپ نے یہ ذکر کیا کہ آپ حضرات میرے منصب کی نزاکت کی طرف مجھے متوجہ کرنا چاہتے ہیں کہ اس امت کے سیاہ و سفید کا معاملہ میرے سپرد ہو چکا ہے، اور میرے سامنے شریف بھی پیش ہوگا اور رذیل بھی، دوست بھی اور دشمن بھی، اور ہر ایک کو اس کے انصاف کا حق ملنا چاہیے، آپ نے لکھا تھا کہ اب مجھے دیکھنا یہ ہے کہ میرا طرزِ عمل کیا ہوگا؟ (جواباً! گزارش ہے کہ) اس موقع پر عمر کو بدی سے بچنے اور راستی پر جمنے کے لئے خدائی توفیق کے بغیر کوئی چارہ کار نہیں۔

آپ نے مجھے اس چیز سے بھی ڈرایا ہے جس سے پہلی امتوں کو ڈرایا گیا تھا، قدیم زمانہ ہی سے لیل و نہار کی گردش انسانوں کی مدتِ مہلت کو گھٹاتی چلی آئی ہے، دن اور رات دور کو نزدیک اور نئے کو کہنہ کر رہے ہیں، اور ہر وعدہ کی چیز کو اپنے وقت پر لے آئے ہیں، یہ سلسلہ کو نہی جاری رہے گا یہاں تک کہ لوگ اپنی اپنی جگہ پہنچ جائیں گے، یعنی جنت یا دوزخ میں۔

آپ نے مجھے آگاہ کرتے ہوئے لکھا تھا کہ آخری زمانہ میں اس امت کی حالت ایسی ہو جائے گی کہ بظاہر وہ بھائی بھائی ہوں گے لیکن دلوں میں ایک دوسرے کے عداوت ہوگی، اطمینان رکھئے کہ نہ ان لوگوں سے مراد آپ حضرات ہیں، نہ یہ وہ زمانہ ہے، یہ زمانہ وہ ہوگا جس میں خوف اور لالچ نمایاں ہوں گے اور لوگوں کا ایک دوسرے سے تعلق دنیاوی اغراض کے لئے ہوگا۔

آپ نے لکھا ہے کہ: "یہ خط آپ نے محض از راہِ خیر خواہی لکھا ہے، خدارا! اسے دلی خیر خواہی کے سوا کسی اور بات پر محمول نہ کیا جائے" یہ آپ نے بالکل صحیح لکھا ہے اس لئے مجھے برابر لکھتے رہئے، میں آپ حضرات (کے مفید مشوروں) سے بے نیاز نہیں ہوں، والسلام علیکم!

(٨٦)

وأخرج الامام مالک فی جامع الصلوٰة: أَنَّ عَبْدَ اللهِ بْنَ مَسْعُودٍ، قَالَ لإِنْسَانٍ: إِنَّكَ فِي زَمَانٍ قَلِيلٌ مَنْ يَسْأَلُ كَثِيرٌ مَنْ يُعْطِي وَسَيَأْتِي عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ كَثِيرٌ مَنْ يَسْأَلُ، قَلِيلٌ مَنْ يُعْطِي.

"مؤطا امام مالک کی ایک روایت میں ہے کہ: حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے ایک شخص کو نصیحت کرتے ہوئے فرمایا: دیکھو! تم ایسے زمانہ میں ہو کہ مانگنے والے کم اور دینے والے زیادہ ہیں اور ایک زمانہ ایسا آئے گا، مانگنے والوں کی بھیڑ ہو گی، لیکن دینے والے کم ہوں گے۔

## (٨) قیامت کی خاص نشانیاں

عن أنس رضي الله قال: قال رسول الله ﷺ: "من أشراط الساعة الفحش والتفحش وقطيعة الرحم وتخوين الأمين، وائتمان الخائن." (طبرانی اوسط، کنز العمال ج۱۴ص ۲۲۰) ترجمہ: "قیامت کی خاص علامات میں سے ہے: بدکاری، بدزبانی، **قطع رحمی (کا عام ہو جانا)**، امانت دار کو خیانت دار، اور خائن کو امانت دار قرار دینا۔"

(۴۵)

عَن ابْن مَسْعُود عَن النَّبِي ﷺ قَالَ: بَين يَدي السَّاعَة تَسْلِيم الْخَاصَّة وفشو التِّجَارَة حَتَّى تعين الْمَرْأَة زَوجهَا على التِّجَارَة وَقطع الْأَرْحَام وفشو الْقَلَم وَظُهُور الشَّهَادَة بالزور وكتمان شَهَادَة الْحق

ترجمہ: حضرت ابن مسعودؓ، حضور اقدس ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ: قیامت سے کچھ پہلے یہ علامتیں ظاہر ہوں گی: خاص لوگوں کو سلام کہنا، تجارت کا یہاں تک پھیل جانا کہ عورتیں، مردوں کے ساتھ تجارت میں شریک اور مددگار ہوں گی، **رشتہ داروں سے قطع تعلقی**، قلم کا طوفان برپا ہونا، جھوٹی گواہی کا عام ہونا اور سچی گواہی کا چھپانا۔"

## (۸) قیامت کی خاص نشانیاں

عن أنس رضي الله عنه: قال: قال رسول الله ﷺ: "من أشراط الساعة الفحش والتفحش وقطيعة الرحم وتخوين الأمين، وائتمان الخائن." (طبرانی اوسط، کنز العمال ج ۱۴ ص ۲۲۰) ترجمہ: قیامت کی خاص علامات میں سے ہے: بدکاری، بدزبانی، قطع رحمی (کا عام ہو جانا)، امانت دار کو خیانت دار، اور خائن کو امانت دار قرار دینا۔"

## (۹) کرائے کے گواہ اور پیسوں کے حلف

عَن أم سلمة لَيَأْتِيَنَّ عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ....وَيُخَوَّنُ فِيهِ الأَمِينُ وَيُؤْتَمَنُ الخئون (مجمع الزوائد ج: ۷ ص: ۲۸۳ واللفظ لہ، فیض القدیر شرح الجامع الصغیر ج: ۵ ص ۳۴۵)

ترجمہ: "قیامت کی خاص علامات میں سے ہے کہ امانت دار کو خیانت دار، اور خائن کو امانت دار قرار دینا۔"

(۱۰)

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: إِذَا اتُّخِذَ الفَيْءُ دُوَلاً، وَالأَمَانَةُ مَغْنَمًا، وَالزَّكَاةُ مَغْرَم.....وَسَادَ القَبِيلَةَ فَاسِقُهُمْ، وَكَانَ زَعِيمُ القَوْمِ أَرْذَلَهُمْ، وَأُكْرِمَ الرَّجُلُ مَخَافَةَ شَرِّهِ، ... فَلْيَرْتَقِبُوا عِنْدَ ذَلِكَ رِيحًا حَمْرَاءَ، وَزَلْزَلَةً وَخَسْفًا وَمَسْخًا وَقَذْفًا وَآيَاتٍ تَتَابَعُ كَنِظَامٍ بَالٍ قُطِعَ سِلْكُهُ فَتَتَابَعَ. (جامع ترمذی، ج ۲ ص ۴۴)

ترجمہ: حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ: آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب مالِ غنیمت کو دولت، امانت کو غنیمت اور زکوٰۃ کو تاوان سمجھا جائے۔۔۔اور قبیلے کا بدکار ان کا سردار بن بیٹھے اور رذیل آدمی قوم کا قائد (چوہدری) بن جائے، آدمی کی عزت محض اس کے ظلم سے بچنے کے لئے کی جائے۔۔تو اس وقت سرخ آندھی زلزلہ، زمین میں دھنس جانے، شکلیں بگڑ جانے، آسمان سے پتھر برسنے اور طرح طرح کے لگاتار عذابوں کا انتظار کرو جس طرح بوسیدہ ہار کا دھاگہ ٹوٹ جانے سے موتیوں کا تانتا بندھ جاتا ہے۔"

## (٦) مردوں اور عورتوں کی آوارگی

أخبرنا أبو بكر محمد بن عبد الباقي قال قرئ على أبي الحسن علي بن إبراهيم بن عيسى الباقلاني وأنا حاضر قيل له حدثك أبو بكر بن مالك نا الحسن بن الطيب البلخي نا قتيبة بن سعيد نا بكر بن مضر نا عبيد الله بن زحر حدثني سعد بن مسعود عن رجل من أصحاب النبي ﷺ أن رسول الله ﷺ قال ليت شعري كيف أمتي بعدي حين تتبختر رجالهم وتمرح نساؤهم وليت شعري حين تصيرون صنفين صنفا ناصبي نحورهم في سبيل الله وصنفا عمالا لغير الله(ابن عساکر، ج۲۰،ص:۱۰۴۔ کنز العمال، ج۱۴ص:۱۲۹)

ترجمہ:"کاش! میں جان لیتا کہ میرے بعد میری امت کا کیا حال ہوگا؟ (اور ان کو کیا کچھ دیکھنا پڑے گا؟) جب ان کے مرد اکڑ کر چلا کریں گے اور ان کی عورتیں (سرِ بازار) اتراتی پھریں گی۔ اور کاش! میں جان لیتا جب میری امت کی دو قسمیں ہو جائیں گی، ایک قسم تو وہ ہوگی جو اللہ تعالیٰ کے راستے میں سینہ سپر ہوں گے، اور ایک قسم وہ ہوگی جو غیر اللہ ہی کے لئے سب کچھ کریں گے۔"

## (۵۹) کیا ایسا بھی ہوگا؟

عنْ مُوسَى بْنِ أَبِي عِيسَى الْمَدِينِيِّ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: «كَيْفَ بِكُمْ إِذَا فَسَقَ فِتْيَانُكُمْ، وَطَغَى نِسَاؤُكُمْ؟ قَالُوا: يَا رَسُولَ اللَّهِ، وَإِنَّ ذَلِكَ لَكَائِنٌ؟ قَالَ: نَعَمْ، وَأَشَدُّ مِنْهُ(کتاب الرقائق لابن المبارک، ص۴۸۴)

ترجمہ: موسیٰ بن ابی عیسیٰ مدینی رحمہ اللہ سے روایت ہے کہ: آنحضرت ﷺ نے فرمایا: اس وقت تمہارا کیا حال ہوگا جب تمہارے نوجوان بدکار ہو جائیں گے اور تمہاری لڑکیاں اور عورتیں تمام حدود پھلانگ جائیں گی؟ صحابہؓ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا ایسا بھی ہوگا؟ فرمایا: ہاں!

## (۴۷)امت کے زوال کی علامتیں

**عَن معَاذ بن أنس أَن رَسُول الله ﷺ قَالَ: لَا تزَال الْأمة على شَرِيعَة مَا لم يظْهر فيهم ثَلَاث: مَا لم يقبض مِنْهُم الْعلم وَيكثر ولد الْخبث وَيظْهر فيهم السقارون قَالُوا: وَمَا السقارون قَالَ: بشر يكونُونَ فِي آخر الزَّمَان تكون تحيتهم بَينهم إِذا تلاقوا التلاعن** (أخرجه احمد وصححه، وضعفه الذہبی۔ درمنثور، ج۶ص۵۵)

ترجمہ: حضرت معاذ بن اَنسؓ، رسول اللہ ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ: یہ امت شریعت پر قائم رہے گی جب تک کہ ان میں تین چیزیں ظاہر نہ ہوں، جب تک کہ ان سے علم (علمأ) کو نہ اٹھالیا جائے، اور ان میں ناجائز اولاد کی کثرت نہ ہو جائے، اور لعنت باز لوگ پیدا نہ ہو جائیں۔ صحابہؓ نے عرض کیا: "لعنت بازوں" سے کیا مراد ہے؟ فرمایا: آخری زمانہ میں ایسے لوگ ہوں گے جو ملاقات کے وقت سلام کے بجائے لعنت اور گالی گلوچ کا تبادلہ کیا کریں گے۔"

## (۳۱)قیامت کی واضح علامات

**یا ابن مسعود! إن من أعلام الساعة وأشراطها أن تكثر أولاد الزنا."**

(کنزالعمال ج:۱۴ص۲۲۴) ترجمہ: ناجائز بچوں کی کثرت ہوگی۔"اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے ہیں۔

## (۲۴)ہم جنس پرستی کا رجحان

**عن أنس رضي الله عنه مرفوعا:"إذا استحلت أمتي خمسا فعليهم الدمار: واكتفى الرجال بالرجال والنساء بالنساء."**

(رواہ البیہقی فی شعب الایمان من وجہین، کنزالعمال، ج۱۴ص۲۲۶، حدیث: ۳۸۴۶۸)

ترجمہ: حضرت انسؓ آنحضرت ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ: جب میری امت پانچ چیزوں کو حلال سمجھنے لگے گی تو ان پر تباہی نازل ہوگی! جب مرد، مردوں سے اور عورتیں،

عورتوں سے جنسی تسکین پر کفایت کرنے لگیں۔"معاذاللہ!

## (۳۱)قیامت کی واضح علامات

**يا ابن مسعود! إن من أعلام الساعة وأشراطها أن يكتفى الرجال بالرجال والنساء بالنساء**(کنزالعمال ج:۱۴ص۲۲۴)

ترجمہ:اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ مرد، مردوں سے اور عورتیں، عورتوں سے جنسی لذت حاصل کریں گی۔

## (۵۶)ترقی پسندانہ ٹھاٹ باٹ

**عَن ابْن عمر رَضِي الله عَنْهُمَا مَرْفُوعا يكون فِي آخر هَذِه الْأمة رجال يركبون على المياثر حَتَّى يَأْتُوا أَبْوَاب الْمَسَاجِد نِسَاؤُهُم كاسيات عاريات على رؤوسهن كأسنمة البخت الْعِجَاف العنوهن فَإِنَّهُنَّ ملعونات لَو كَانَت وراءكم أمة من الْأُمَم لخدمتهم كَمَا خدمكم نسَاء الْأُمَم قبلكُمْ**

(أخرجه الحاكم وصححه،درمنثور،ج٦ص۵۵)

ترجمہ:"حضرت ابن عمرؓ،آنحضرت ﷺ کاارشاد نقل کرتے ہیں کہ:اس امت کے آخر میں ایسے لوگ ہوں گے جو ٹھاٹھ سے زین پوشوں پر بیٹھ کر مسجدوں کے دروازوں تک پہنچا کریں گے،ان کی بیگمات لباس پہننے کے باوجود برہنہ ہوں گی،ان کے سروں پر لاغر بختی اونٹ کے کوہان کی طرح بال ہوں گے،ان پر لعنت کرو! کیونکہ وہ ملعون ہیں،اگر تمہارے بعد کوئی اور امت ہوتی تو تم ان کی غلامی کرتے جس طرح پہلی امتوں کی عورتیں تمہاری لونڈیاں بنیں۔"

(۱)

**عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: «صِنْفَانِ مِنْ أَهْلِ النَّارِ لَمْ**

**أَرَهُمَا، قَوْمٌ مَعَهُمْ سِيَاطٌ كَأَذْنَابِ الْبَقَرِ يَضْرِبُونَ بِهَا النَّاسَ، وَنِسَاءٌ كَاسِيَاتٌ عَارِيَاتٌ مُمِيلَاتٌ، مَائِلَاتٌ رُءُوسُهُنَّ كَأَسْنِمَةِ الْبُخْتِ الْمَائِلَةِ، لَا يَدْخُلْنَ الْجَنَّةَ وَلَا يَجِدْنَ رِيحَهَا، وَإِنَّ رِيحَهَا لَيُوجَدُ مِنْ مَسِيرَةِ كَذَا وَكَذَا»** (صحیح مسلم، ج۲ص۲۰۵)

ترجمہ: وہ عورتیں جو (کہنے کو تو) لباس پہنے ہوئے ہوں گی، لیکن (چونکہ لباس بہت باریک یا ستر کے لیے ناکافی ہو گا اس لئے وہ) درحقیقت برہنہ ہوں گی، (لوگوں کو اپنے جسم کی نمائش اور لباس کی زیبائش سے اپنی طرف) مائل کریں گی، (اور خود بھی مردوں سے اختلاط کی طرف) مائل ہوں گی، ان کے سر (فیشن کی وجہ سے) بختی اونٹ کے کوہان جیسے ہوں گے، یہ عورتیں نہ تو جنت میں داخل ہوں گی، نہ جنت کی خوشبو ہی ان کو نصیب ہو گی، حالانکہ جنت کی خوشبو دُور دُور سے آرہی ہو گی۔"

## (۴) بدکاری عقلمندی کی نشان

**"عن أبي هريرة رضي الله عنه قال: قال رسول الله ﷺ: "سيأتي على الناس زمان يخير الرجل بين العجز والفجور، فمن أدرك ذلك الزمان فليختر العجز على الفجور."** (مستدرک حاکم، کنزالعمال ج:۱۴ص۲۱۸)

ترجمہ: لوگوں پر ایک زمانہ آئے گا جس میں آدمی کو مجبور کیا جائے گا کہ یا احمق (ملا) کہلائے یا بدکاری کو اختیار کرے، پس جو شخص یہ زمانہ پائے اُسے چاہیے کہ بدکاری اختیار کرنے کے بجائے "نکو" کہلانے کو پسند کرے۔

## (۸) قیامت کی خاص نشانیاں

**عن أنس رضي الله عنه قال: قال رسول الله ﷺ: إن من أَشْرَاط السَّاعَة أَن يظْهر الْفُحْش والتفحش** (طبرانی اوسط، کنزالعمال ج:۱۴ص۲۲۰)

ترجمہ: قیامت کی خاص علامات میں سے ہے: بدکاری اور بدزبانی عام ہو جائے گی۔

## (۲۸) بے حیائی کا انجامِ بد

عَنْ ابْنِ عُمَرَ، أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: "إِنَّ اللَّهَ عَزَّ وَجَلَّ إِذَا أَرَادَ أَنْ يُهْلِكَ عَبْدًا نَزَعَ مِنْهُ الْحَيَاءَ، فَإِذَا نُزِعَ مِنْهُ الْحَيَاءُ، لَمْ تُلْقِهِ إِلَّا مَقِيتًا مُمَقَّتًا، فَإِذَا لَمْ تُلقه إِلَّا مَقِيتًا مُمَقَّتًا، نُزِعَتْ مِنْهُ الْأَمَانَةُ، فَإِذَا نُزِعَتْ مِنْهُ الْأَمَانَةُ، لَمْ تُلقه إِلَّا خَائِنًا مُخَوَّنًا، فَإِذَا لَمْ تُلقه إِلَّا خَائِنًا مُخَوَّنًا، نُزِعَتْ مِنْهُ الرَّحْمَةُ، فَإِذَا نُزِعَتْ مِنْهُ الرَّحْمَةُ، لَمْ تُلقه إِلَّا رَجِيمًا مُلَعَّنًا، فَإِذَا لَمْ تُلقه إِلَّا رَجِيمًا مُلَعَّنًا، نُزِعَتْ مِنْهُ رِبْقَةُ الْإِسْلَامِ" (ابن ماجہ، باب ذہاب الامانۃ، ص ۲۹۴)

ترجمہ: حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ: آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: اللہ تعالیٰ جب کسی بندے کی ہلاکت کا فیصلہ فرماتے ہیں تو (سب سے پہلے) اس سے شرم وحیا چھین لیتے ہیں، اور جب اس سے حیا جاتی رہی تو تم (اس کی بے حیائیوں کی وجہ سے) اسے شدید مبغوض اور قابلِ نفرت پاؤ گے، اور جب اس کی) یہ حالت ہو جائے، تو اس سے امانت (بھی) چھین لی جاتی ہے، اور جب اس سے امانت چھن جائے تو تم (اس بددیانتی کی وجہ سے) اسے نرا خائن اور دھوکے باز پاؤ گے، اور جب اس حالت یہاں تک پہنچ جائے تو اس سے رحمت بھی چھین لی جاتی ہے، اور جب رحمت چھن جائے تو تم اسے (بے رحمی کی وجہ سے) مردود وملعون پاؤ گے، اور جب وہ اس مقام پر پہنچ جائے تو اس سے اسلام کا پٹہ نکال لیا جاتا ہے (اور اسے اسلام سے عار آنے لگتی ہے)۔" معاذاللہ!

## (۵۱)ناچ، گانے کی محفلیں
### بندروں اور خنزیروں کا مجمع

عَنْ حَسَّانَ بْنِ أَبِي سِنَانٍ قَالَ: قَالَ أَبُو هُرَيْرَةَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: «يُمْسَخُ قَوْمٌ مِنْ أُمَّتِي فِي آخِرِ الزَّمَانِ قِرَدَةً وَخَنَازِيرَ»، قِيلَ: يَا رَسُولَ اللهِ، وَيَشْهَدُونَ أَنْ لَا إِلَهَ إِلَّا اللهُ، وَأَنَّكَ رَسُولُ اللهِ، وَيَصُومُونَ؟ قَالَ: «نَعَمْ»، قِيلَ: فَمَا بَالُهُمْ يَا رَسُولَ اللهِ؟ قَالَ: «يَتَّخِذُونَ الْمَعَازِفَ وَالْقَيْنَاتِ وَالدُّفُوفَ، وَيَشْرَبُونَ الْأَشْرِبَةَ، فَبَاتُوا عَلَى شُرْبِهِمْ وَلَهْوِهِمْ، فَأَصْبَحُوا قَدْ مُسِخُوا قِرَدَةً وَخَنَازِيرَ» (رواہ سعید بن منصور۔ حلیۃ الاولیاء ج۳ص۱۱۹)

ترجمہ: "حضرت ابوہریرۃؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: آخری زمانہ میں میری امت کے کچھ لوگ (بندر اور خنزیر کی شکل میں مسخ ہو جائیں گے۔ صحابہؓ نے عرض کیا: یارسول اللہ! کیا وہ توحید ورسالت کا اقرار کرتے ہوں گے؟ فرمایا: ہاں! وہ (برائے نام) نماز، روزہ اور حج بھی کریں گے۔ صحابہؓ نے عرض کیا: یارسول اللہ! پھر ان کا یہ حال کیوں ہوگا؟ فرمایا: وہ شرابیں پیا کریں گے، (بالآخر) وہ رات بھر مصروفِ لہو ولعب رہیں گے اور صبح ہوگی تو بندر اور خنزیروں کی شکل میں مسخ ہو چکے ہوں گے۔" معاذاللہ!

## (۵۲)عذابِ الٰہی کے اسباب

عَنْ عِمْرَانَ بْنِ حُصَيْنٍ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ ﷺ قَالَ: فِي هَذِهِ الأُمَّةِ خَسْفٌ وَمَسْخٌ وَقَذْفٌ، فَقَالَ رَجُلٌ مِنَ الْمُسْلِمِينَ: يَا رَسُولَ اللهِ، وَمَتَى ذَاكَ؟ قَالَ: إِذَا ظَهَرَتِ القَيْنَاتُ وَالمَعَازِفُ وَشُرِبَتِ الخُمُورُ. (ترمذی، ج۲ص۴۲)

ترجمہ: حضرت عمران بن حصینؓ فرماتے ہیں کہ: نبی کریم ﷺ نے فرمایا: اس امت میں زمین میں دھنسنے، شکلیں بگڑنے اور آسمان سے پتھر برسنے کا عذاب نازل ہوگا، کسی صحابی نے عرض کیا: یارسول اللہ! ایسا کب ہوگا؟ فرمایا: شرابیں اڑائی جائیں گی۔"

(٦٠)

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: إِذَا اتُّخِذَ الفَيْءُ دُوَلاً، وَالأَمَانَةُ مَغْنَمًا، وَالزَّكَاةُ مَغْرَمًا، ..... وَشُرِبَتِ الخُمُورُ، وَلَعَنَ آخِرُ هَذِهِ الأُمَّةِ أَوَّلَهَا، فَلْيَرْتَقِبُوا عِنْدَ ذَلِكَ رِيحًا حَمْرَاءَ، وَزَلْزَلَةً وَخَسْفًا وَمَسْخًا وَقَذْفًا وَآيَاتٍ تَتَابَعُ كَنِظَامٍ بَالٍ قُطِعَ سِلْكُهُ فَتَتَابَعَ. (جامع ترمذی، ج۲ص۴۴)

ترجمہ: حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ: آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب مالِ غنیمت کو دولت، امانت کو غنیمت اور زکوٰۃ کو تاوان سمجھا جائے۔۔۔اور شرابیں پی جانے لگیں، تو اس وقت سرخ آندھی زلزلہ، زمین میں دھنس جانے، شکلیں بگڑ جانے، آسمان سے پتھر برسنے اور طرح طرح کے لگاتار عذابوں کا انتظار کرو جس طرح بوسیدہ ہار کا دھاگہ ٹوٹ جانے سے موتیوں کا تانتا بندھ جاتا ہے۔"

## (۳۱) قیامت کی واضح علامات

یا ابن مسعود! إن من أعلام الساعة وأشراطها أن تشرب الخمور (کنز العمال ج:۱۴ص۲۲۴) ترجمہ: اے ابن مسعود! بے شک قیامت کے آثار وعلامات میں سے یہ بھی ہے کہ شراب نوشی کا دور دورہ ہوگا۔

## (۹۵) کم عقل لوگوں کی بہتات

عن ابن عمر، قال: قال رسولُ الله ﷺ: «إِنَّ مِنْ عَلاَمَاتِ السَّاعَةِ: أَنْ تَعْزُبَ العُقُولُ، وتَنْقُصَ الأَحْلاَمُ(رواه الطبراني، النهاية في الفتن والملاحم ج:۱ص:۲۳۷)

ترجمہ: "حضرت عبداللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ: علاماتِ قیامت میں سے ہے کہ عقلیں ناپید ہو جائیں گی اور کم عقلوں کی کثرت ہو گی۔"

(۳۰)

عَن أبي هُرَيْرَة قَالَ: قَالَ رَسُول الله ﷺ.... وَإِذا تسابَّت امتي سَقَطت من عين الله(درمنثور، ج۲ص۳۰۲، بروایت حکیم ترمذی)

ترجمہ: حضرت ابوہریرۃؓ فرماتے ہیں کہ: نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ **جب میری امت آپس میں گالی گلوچ اختیار کرے گی تو اللہ جل شانہ کی نگاہ سے گر جائے گی۔**

(۴۷)

عَن معَاذ بن أنس أَن رَسُول الله ﷺ قَالَ: لَا تزَال الْأمة على شَرِيعَة مَا لم يظْهر فيهم ثَلَاث: ..... وَيظْهر فيهم السقارون قَالُوا: وَمَا السقارون قَالَ: بشر يكونُونَ فِي آخر الزَّمَان تكون تحيتهم بَينهم إِذا تلاقوا التلاعن (أخرجه احمد وصححه، وضعفه الذہبی، درمنثور، ج٦ص۵۵)

ترجمہ: حضرت معاذ بن انسؓ، رسول اللہ ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ: یہ امت شریعت پر قائم رہے گی جب تک ان میں تین چیزیں ظاہر نہ ہوں۔۔۔۔، **جب لعنت باز لوگ پیدا نہ ہو جائیں۔ صحابہؓ نے عرض کیا: "لعنت بازوں" سے کیا مراد ہے؟ فرمایا: آخری زمانہ میں ایسے لوگ ہوں گے جو ملاقات کے وقت سلام کے بجائے لعنت اور گالی گلوچ کا تبادلہ کیا کریں گے۔"**

(٦۰)

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: إِذَا اتُّخِذَ الفَيْءُ دُوَلاً، وَالأَمَانَةُ مَغْنَمًا، وَالزَّكَاةُ مَغْرَمًا-----وَلَعَنَ آخِرُ هَذِهِ الأُمَّةِ أَوَّلَهَا، فَلْيَرْتَقِبُوا عِنْدَ ذَلِكَ رِيحًا حَمْرَاءَ، وَزَلْزَلَةً وَخَسْفًا وَمَسْخًا وَقَذْفًا وَآيَاتٍ تَتَابَعُ كَنِظَامٍ بَالٍ قُطِعَ سِلْكُهُ فَتَتَابَعَ. (جامع ترمذی، ج۲ص۴۴)

ترجمہ: حضرت ابوہریرۃؓ فرماتے ہیں کہ: آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب مالِ

غنیمت کو دولت، امانت کو غنیمت اور زکوٰۃ کو تاوان سمجھا جائے۔۔۔اور پچھلے لوگ پہلوں کو لعن طعن سے یاد کریں، تو اس وقت سرخ آندھی زلزلہ، زمین میں دھنس جانے، شکلیں بگڑ جانے، آسمان سے پتھر برسنے اور طرح طرح کے لگاتار عذابوں کا انتظار کرو جس طرح بوسیدہ ہار کا دھاگہ ٹوٹ جانے سے موتیوں کا تانتا بندھ جاتا ہے۔"

## (۴۰) جیب اور پیٹ کا دور

**عن ابْنَ عَبَّاسٍ قَالَ: «لَيَأْتِيَنَّ عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ يَكُونُ هِمَّةُ أَحَدِهِمْ فِيهِ بَطْنَهُ، وَدِينُهُ هَوَاهُ»**(کتاب الرقائق لابن المبارکؒ، ص۳۱۷)

ترجمہ: "حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ لوگوں پر ایک دور آئے گا جس میں آدمی کا اہم مقصد شکم پروری بن جائے گا، اور خواہش پرستی اس کا دین ہو گا۔"

## (۱) ہلاکت کا خطرہ کب؟

**عن زَيْنَبَ بِنْتَ جَحْشٍ زَوْجَ النَّبِيِّ ﷺ..... قَالَتْ فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللهِ أَنَهْلِكُ وَفِينَا الصَّالِحُونَ؟ قَالَ: «نَعَمْ إِذَا كَثُرَ الْخَبَثُ»**(صحیح بخاری ج:۲ص۱۰۴۶۔ صحیح مسلم ج:۲ص۳۸۸)

ترجمہ: ام المومنین حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ سے دریافت کیا گیا: یارسول اللہ! کیا ہم ایسی حالت میں بھی ہلاک ہو سکتے ہیں جب کہ ہمارے درمیان نیک لوگ موجود ہوں گے؟ فرمایا: ہاں! جب (گناہوں کی) گندگی زیادہ ہو جائے گی۔

## (۲) مکروفریب کا دوردورہ اور نااہلوں کی نمائندگی

**عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ "سَيَأْتِي عَلَى النَّاسِ سَنَوَاتٌ خَدَّاعَاتُ، يُصَدَّقُ فِيهَا الْكَاذِبُ، وَيُكَذَّبُ فِيهَا الصَّادِقُ، وَيُؤْتَمَنُ فِيهَا**

الْخَائِنُ، وَيُخَوَّنُ فِيهَا الْأَمِينُ، (ابن ماجہ باب شدۃ الزمان ص: ۲۹۲، کنزالعمال ج: ۱۴ص ۲۱۶)

ترجمہ: لوگوں پر بہت سے سال ایسے آئیں گے جن میں دھوکا ہی دھوکا ہوگا، اس وقت جھوٹے کو سچا سمجھا جائے گا اور سچے کو جھوٹا، بددیانت کو امانت دار تصور کیا جائے گا اور امانت دار کو بددیانت۔

(۲۷)

عَبْدُ الرَّحْمَنِ بْنُ غَنْمٍ الأَشْعَرِيُّ، قَالَ: حَدَّثَنِي أَبُو عَامِرٍ أَوْ أَبُو مَالِكٍ الْأَشْعَرِيُّ، وَاللَّهِ مَا كَذَبَنِي: سَمِعَ النَّبِيَّ ﷺ يَقُولُ: " .......وَلَيَنْزِلَنَّ أَقْوَامٌ إِلَى جَنْبِ عَلَمٍ، يَرُوحُ عَلَيْهِمْ بِسَارِحَةٍ لَهُمْ، يَأْتِيهِمْ - يَعْنِي الفَقِيرَ - لِحَاجَةٍ فَيَقُولُونَ: ارْجِعْ إِلَيْنَا غَدًا، فَيُبَيِّتُهُمُ اللَّهُ، وَيَضَعُ العَلَمَ، وَيَمْسَخُ آخَرِينَ قِرَدَةً وَخَنَازِيرَ إِلَى يَوْمِ القِيَامَةِ" (صحیح بخاری، ج۲ص ۸۳۷)

ترجمہ: عبدالرحمن بن غنم اشعریؒ فرماتے ہیں کہ: مجھ سے ابو عامر یا ابو مالک اشعریؓ نے بیان کیا بخدا انہوں نے غلط بیانی نہیں کی۔ کہ: انہوں نے آنحضرت ﷺ کو یہ فرماتے ہوئے سنا کہ: **یقیناً ان کے پاس کوئی حاجت مند اپنی ضرورت لے کر آئے گا وہ (از راہِ حقارت) کہیں گے: "کل آنا" پس اللہ تعالیٰ ان پر راتوں رات عذاب نازل کرے گا اور پہاڑ کو ان پر گرادے گا، اور دوسرے لوگوں کو (جو حرام چیزوں کو خوشنما تاویلیں کریں گے) قیامت تک کے لیے بندر اور خنزیر بنادے گا۔**" معاذاللہ!

(۶۰)

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: إِذَا اتُّخِذَ الفَيْءُ دُوَلاً، وَالأَمَانَةُ مَغْنَمًا، وَالزَّكَاةُ مَغْرَمًا......وَلَعَنَ آخِرُ هَذِهِ الأُمَّةِ أَوَّلَهَا، فَلْيَرْتَقِبُوا عِنْدَ ذَلِكَ رِيحًا حَمْرَاءَ، وَزَلْزَلَةً وَخَسْفًا وَمَسْخًا وَقَذْفًا وَآيَاتٍ تَتَابَعُ كَنِظَامٍ بَالٍ قُطِعَ سِلْكُهُ فَتَتَابَعَ. (جامع ترمذی، ج۲ص ۴۴)

ترجمہ: "حضرت ابوہریرۃؓ فرماتے ہیں کہ: آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب مالِ

غنیمت کو دولت، امانت کو غنیمت اور زکوٰۃ کو تاوان سمجھا جائے، دنیا کمانے کے لئے علم حاصل کیا جائے، مرد اپنی بیوی کی فرمانبرداری کرے اور اپنی ماں کی نافرمانی، اپنے دوست کو قریب کرے اور باپ کو دُور کرے۔۔۔ تو اس وقت سرخ آندھی زلزلہ، زمین میں دھنس جانے، شکلیں بگڑ جانے، آسمان سے پتھر برسنے اور طرح طرح کے لگاتار عذابوں کا انتظار کرو جس طرح بوسیدہ ہار کا دھاگہ ٹوٹ جانے سے موتیوں کا تانتا بندھ جاتا ہے۔"

## باب پنجم: ظہورِ مہدی سے پہلے امتِ مسلمہ کے اجتماعی حالات
### احادیث کا ترجمہ اور مختصر خلاصہ

اعتدال کے ساتھ حلال کمائی تمام انبیائے کرام علیہم الصلوات کی سنت اور اللہ تعالیٰ کی طرف سے حکم ہے، اور حلال کمائی میں اعتدال نہ کرنا یہ نیک لوگوں کا طریقہ نہیں۔ ناپ تول میں کمی کرنے پر اللہ تعالیٰ نے قومِ شعیب علیہ السلام کو ہلاک کر دیا۔ اس وجہ سے اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں سب سے بڑی سورت "البقرۃ" میں سب سے بڑی آیت "مالی قرضے" کے بارے میں نازل فرمائی۔ کیونکہ اس امت کی انفرادی ہلاکت میں جس طرح دیگر کئی عناصر شامل ہیں، ایسے ہی انفرادی تباہی میں سب سے بڑا فتنہ مال ہے۔

مال کمانے میں اعتدال روا نہ رکھنا، بلکہ ایک دوسرے سے مال کے زیادہ ہونے میں مقابلہ کرنا، اپنے دل میں مال بسانا اور دین کی ذمہ داریوں کو اس کی وجہ سے متاثر کرنا شامل ہے۔

اور اس کی وجہ یہ ہے کہ جب آدمی مال کمانے میں اعتدال نہیں رکھتا، تو پھر اس کی نظر مال کے زیادہ ہونے کی طرف ہوتی ہے اور یوں اس کے دل میں دنیا کی محبت راسخ ہو جاتی ہے اور پھر دینی امور کی ادائیگی میں یہی مال رکاوٹ بن جاتا ہے۔

ایسے ہی مال کے خرچ میں نہ تو اسراف و تبذیر اچھی بات ہے اور نہ ہی تقتیر اور بخل، بلکہ شریعت میں اس میں بھی اعتدال کا حکم دیا ہے۔

اسی طرح مال کے حقوق میں کوتاہی بھی ایک بڑا عنصر ہے، یعنی واجبی ذمہ داریوں، نفلی ذمہ داریوں میں کوتاہی سے اجتناب کرنا بھی ضروری ہے۔

ظہورِ مہدی سے پہلے امتِ مسلمہ جن معاشی خرابیاں میں مبتلا ہو گی، ان میں ایک مال کمانے میں میانہ روی نہ کرنا اور دوسرا مال خرچ کرنے میں میانہ روی کو چھوڑنا ہے۔

مال کی کمائی کا فتنہ یہ ہے کہ جب اس میں اعتدال نہ ہو تو سود، جوا، رشوت اور پیسوں کے عوض گواہی دینا حرام و حلال میں تمیز نہ کرنا اور ایک دوسرے سے عمارتوں، بلڈنگوں اور دیگر

امور میں مقابلہ آئے گا۔ جس میں عورت کو بھی اپنے ساتھ شوہر حصہ دار بنائے گا، جس کی مال کی حرص اور تباہی کی اصل بنیاد کہا گیا ہے۔

اور مال خرچ کرنے میں اسراف سے بچتے ہوئے بخل سے بھی اپنے آپ کو بچانا لازمی ہے۔ ایسے ہی مال دینے میں بھی احسان جتلانے اور تکلیف دینے سے پرہیز ضروری ہے، اس وجہ سے حدیث میں ہے کہ مال دینے کا فتنہ یہ ہے کہ بڑے عمر کے لوگوں کو ایک چھوٹا بچہ غریب ہونے کی وجہ سے لتاڑے گا۔

مذکورہ بالا اصول کی خلاف ورزی کی وجہ سے امت سے حلال و حرام کی تمیز اُٹھ جائے گی، مال کی کثرت کی طرف توجہ زیادہ ہوگی اور اس میں جانچ پڑتال کم ہو جائے گا۔ معاشرتی بگاڑ کے بعد معاشی بحران اتنی خطرناک حد تک پہنچ جائے گی کہ کوئی بھی شخص خالص حلال کمائی والا نہیں ملے گا، اگر کوئی کوشش کرے گا، بھی! تو کم از کم سود اور حرام مال کے گرد و غبار سے نہیں بچ پائے گا۔

ضرورت سے زیادہ تعمیرات کی بہتات ہوگی۔ اور خواہشات کو لوگ اپنی ضرورت و حاجت شمار کریں گے۔ اور پھر خواہشات کی تکمیل کے لئے ہر جائز و جائز ہتھکنڈے استعمال کیے جائیں گے۔

ایسے دور میں معیشت کا انفرادی واجتماعی نظام تہس نہس ہو جائے گا اور اللہ تعالیٰ کی رحمت امت سے اُٹھ جائے گی۔ تو کفری ممالک مسلمانوں پر مسلط ہوں گی اور اسلامی ممالک ان کے باج گزار کی حیثیت سے زندگی گزاریں گے۔ ان حالات میں اللہ تعالیٰ امام مہدی کا ظہور فرمائیں گے۔

## (۴۲)مالی فتنوں کا دور

**عن كعب بن عياض قال سمعت رسول الله ﷺ يقول: إن لكل أمة فتنة وفتنة أمتي المال**(جامع ترمذی، ج۲ص۵۷۔ مستدرک، ج۳۱۸:۴، مشکوۃ شریف، ص۴۴۳)

ترجمہ: حضرت کعب بن عیاضؓ فرماتے ہیں کہ: میں نے رسول اقدس ﷺ سے سنا ہے کہ ہر امت کے لئے ایک فتنہ ہے، اور میری امت کا خاص فتنہ مال ہے!"

## (٦٦)تباہی کی اصل بنیاد

**عَنْ عَمْرِو بْنِ عَوْفٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: «فَوَاللَّهِ لَا الْفَقْرُ أَخْشَى عَلَيْكُمْ وَلَكِنْ أَخْشَى عَلَيْكُمْ أَنْ تُبْسَطَ عَلَيْكُمُ الدُّنْيَا كَمَا بُسِطَتْ عَلَى مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ فَتَنَافَسُوهَا كَمَا تَنَافَسُوهَا وتهلككم كَمَا أهلكتهم».** (مشکوۃ شریف، ص۴۴۰)

ترجمہ: "حضرت عمرو بن عوفؓ، آنحضرت ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ: خدا کی قسم! مجھے تمہارے متعلق فقر وفاقہ کا خطرہ نہیں، بلکہ ڈر اس بات کا ہے کہ دنیا تم پر اس طرح پھیلادی جائے جس طرح تم سے پہلی امتوں پر پھیلائی گئی، پھر تم ایک دوسرے پر اس حرص کرنے لگو، جس طرح پہلی امتوں نے حرص کی، پھر وہ تم کو بھی اسی طرح ہلاک کرڈالے جس طرح اس نے پہلوں کو ہلاک کردیا۔"

(٨٨)

**عن يَزِيدَ بْنَ عُمَيْرَةَ – وَكَانَ مِنْ أَصْحَابِ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ – أَخْبَرَهُ قَالَ: كَانَ لَا يَجْلِسُ مَجْلِسًا لِلذِّكْرِ حِينَ يَجْلِسُ إِلَّا قَالَ: «اللَّهُ حَكَمٌ قِسْطٌ**

هَلَكَ الْمُرْتَابُونَ»، فَقَالَ مُعَاذُ بْنُ جَبَلٍ يَوْمًا: " إِنَّ مِنْ وَرَائِكُمْ فِتَنًا يَكْثُرُ فِيهَا الْمَالُ(ابوداؤد ص ۶۳۳)

ترجمہ: "یزید بن عمرہؓ، جو حضرت معاذؓ کے شاگرد تھے، فرماتے ہیں کہ: حضرت معاذؓ جب بھی وعظ کے لئے بیٹھتے یہ کلمہ ضرور فرماتے: "اللہ تعالیٰ فیصلہ کرنے والا، انصاف کرنے والا ہے، شک میں پڑنے والے ہلاک ہوئے۔" ایک دن حضرت معاذؓ نے فرمایا: تمہارے بعد بہت سے فتنے پیدا ہوں گے، اس زمانہ میں مال بہت ہوگا۔

## (۵۸) حالات میں روز افزوں شدت

عَن أبي أُمَامَة رَضِي الله عَنهُ: سَمِعت رَسُول الله ﷺ يَقُول: لَا يزْدَاد الْأَمر إِلَّا شدَّة وَلَا المَال إِلَّا إِفَاضَة وَلَا تقوم السَّاعَة إِلَّا على شرار خلقه

(رواہ الطبرانی وصححہ، در منثور، ج۶ ص ۵۵)

ترجمہ: حضرت ابو امامہؓ فرماتے ہیں کہ: میں نے آنحضرت ﷺ سے سنا ہے کہ: حالات میں دن بدن شدت پیدا ہوتی جائے گی، مال میں برابر اضافہ ہوتا جائے گا اور قیامت صرف بدترین لوگون پر قائم ہوگی (نیک لوگ یکے بعد دیگرے اٹھالئے جائیں گے)۔"

## (۴۵) عورت اور تجارت

عَن ابْن مَسْعُود عَن النَّبِي ﷺ قَالَ: بَين يَدي السَّاعَة تَسْلِيم الْخَاصَّة وفشو التِّجَارَة حَتَّى تعين الْمَرْأَة زَوجهَا على التِّجَارَة وَقطع الْأَرْحَام وفشو الْقَلَم وَظُهُور الشَّهَادَة بالزور وكتمان شَهَادَة الْحق

(أخرجہ أحمد والبخاری فی الأدب المفرد والحاکم وصححہ، در منثور ج:۶ ص:۵۵)

ترجمہ: حضرت ابن مسعودؓ، حضور اقدس ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ: قیامت سے

کچھ پہلے یہ علامتیں ظاہر ہوں گی: خاص خاص لوگوں کو سلام کہنا، تجارت کا یہاں تک پھیل جانا کہ عورتیں، مردوں کے ساتھ تجارت میں شریک اور مددگار ہوں گی، رشتہ داروں سے قطع تعلق، قلم کا طوفان برپا ہونا، جھوٹی گواہی کا عام ہونا اور سچی گواہی کو چھپانا۔"

(۳۲)

عن أبي هريرة قال: قال رسول الله ﷺ إذا كان أغنياءكم سمحاءكم فظهر الأرض خير لكم من بطنها، واذا كان أغنياءكم بخلاءكم-- فبطن الأرض خير لكم من ظهرها(جامع ترمذی، ج۲ص۵۱)

ترجمہ: "حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ: آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب جب تمہارے مالدار کشادہ دل اور سخی ہوں، تو تمہارے لئے زمین کی پشت اس کے پیٹ سے بہتر ہے (یعنی مرنے سے جینا بہتر ہے)۔ **اور جب تمہارے مالدار بخیل ہوں، تو** تمہارے لئے زمین کا پیٹ اس کی پشت سے بہتر ہے (یعنی ایسی زندگی سے مر جانا بہتر ہے)۔"

## (۳۴) حلال و حرام کی تمیز اُٹھ جانے کا دور

عن أبي هريرة رضي الله عنه عن رسول الله ﷺ قال: ياتی علی الناس زمان لا يبالی المرء ما أخذ منه أمن الحلال أم من الحرام(صحیح بخاری، ج۱ص۲۷۶)

ترجمہ: "حضرت ابوہریرہؓ، آنحضرت ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ: لوگوں پر ایک ایسا زمانہ آئے گا جس میں آدمی کو (خودرائی اور حرص کی بنا پر) یہ پرواہ نہیں ہو گی کہ جو کچھ وہ لیتا ہے آیا یہ حلال ہے یا حرام۔"

## (۳۴) حلال و حرام کی تمیز اُٹھ جانے کا دور

**عن أبي هريرة رضي الله عنه عن رسول الله ﷺ قال: لياتين على الناس زمان لا يبقى أحد إلا اكل الربوا فإن لم ياكله أصابه من بخاره ويروى من غباره.** (رواه أحمد، وأبوداؤد، والنسائی وابن ماجه، مشکوٰۃ المصابیح، ص ۲۴۵)

ترجمہ: حضرت ابوہریرۃؓ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: یقیناً لوگوں پر ایسا دور بھی آئے گا جب کہ کوئی شخص بھی سود سے محفوظ نہیں رہے گا، چنانچہ اگر کسی نے براہِ راست سود نہ بھی کھایا تب بھی سود کا بخار یا غبار (یعنی اثر) تو اسے بہر صورت پہنچ کر ہی رہے گا (گو اس صورت میں براہِ راست سود خوری کا مجرم نہ ہو، لیکن پاکیزہ حلال مال کی برکت سے تو محروم رہا)۔"

## (۹) کرائے کے گواہ اور پیسوں کے حلف

**عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ أَنَّهَا سَمِعَتْ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ يَقُولُ: لَيَأْتِيَنَّ عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ يُكَذَّبُ فِيهِ الصَّادِقُ، وَيُصَدَّقُ فِيهِ الْكَاذِبُ، وَيُخَوَّنُ فِيهِ الْأَمِينُ، وَيُؤْتَمَنُ فِيهِ الْخَائِنُ، وَيَشْهَدُ الْمَرْءُ وَإِنْ لَمْ يُسْتَشْهَدْ، وَيَحْلِفُ الْمَرْءُ وَإِنْ لَمْ يُسْتَحْلَفْ، وَيَكُونُ أَسْعَدَ النَّاسِ بِالدُّنْيَا لُكَعُ بْنُ لُكَعٍ لَا يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ** (مجمع الزوائد، ج ۷ ص ۲۸۳ م واللفظ له، فیض القدیر شرح الجامع الصغیر ج ۵ ص ۳۴۵)

ترجمہ: لوگوں پر ایسا زمانہ آئے گا کہ سچوں کو جھوٹا اور جھوٹوں کو سچا کہا جائے گا، اور خیانت پیشہ لوگوں کو امانت دار اور امانت دار لوگوں کو خیانت پیشہ بتلایا جائے گا، بغیر طلب کئے لوگ گواہیاں دیں گے، اور بغیر حلف اٹھوائے حلف اٹھائیں گے، اور کمینے باپ دادا کی اولاد دنیاوی اعتبار سے سب سے زیادہ خوش نصیب بن جائیں گے، جن کا نہ اللہ پر ایمان ہو گا، نہ رسول پر۔"

## (۴٦) بلند وبالا عمارتوں میں ڈینگیں مارنا

**عَن ابْن مَسْعُود: سَمِعت رَسُول الله ﷺ يَقُول: إِن من أَشْرَاط السَّاعَة أَن يمر الرجل فِي الْمَسْجِد لَا يُصَلِّي فِيهِ رَكْعَتَيْنِ وَأَن لَا يسلم الرجل إِلَّا على من يعرفهُ وَأَن يبرد الصَّبِي الشَّيْخ لفقره وَأَن تتطاول الحفاة العراة رُعَاة الشَّاء فِي الْبُنيان**(اخرجہ ابن مردویہ والبیہقی فی شعب الایمان، در منثور، ج٦ص٥٥)

ترجمہ: "حضرت ابن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ سے خود سنا ہے کہ: قیامت کی نشانیوں میں سے یہ بھی ہے کہ آدمی مسجد سے گزر جائے گا مگر اس میں دو رکعت نماز نہیں پڑھے گا، اور یہ کہ آدمی صرف جان پہچان کے لوگوں کو سلام کہے گا، **اور یہ کہ ایک معمولی بچہ بھی بوڑھے آدمی کو محض اس کی تنگ دستی کی وجہ سے لتاڑے گا،** جو لوگ کبھی ننگے بھوکے بکریاں چرایا کرتے تھے وہی اونچی اونچی بلڈنگوں میں ڈینگیں ماریں گے۔"

# باب ششم: ظہورِ مہدی سے پہلے امتِ مسلمہ کے حکمران کی حالت
## احادیث کا ترجمہ اور مختصر خلاصہ

زمین کی خلافت انسانوں کو دے کر فرشتوں کو عظمتِ انسان کے سامنے اللہ تعالیٰ کے حکم پر سجدہ ریز کیا تاکہ انسان کو عبادت کی طرح خلافت کی اہمیت بھی سامنے ہو، کیونکہ انسانوں اور جنوں کی پیدائش کا مقصد عبادت ہے اور عبادت میں جس طرح کلمہ، توحید، نماز، روزہ، زکوٰۃ اور حج ہے، ایسے ہی نکاح، طلاق، خلع، بیوع، قضا اور شفعہ بھی ہے اور ان سب اسلامی احکامات کے لیے جیسے انفرادی طور پر گھر کی ذمہ داری میں ایک نیک صالح سربراہ کی موجودگی میں گھر کے کاموں کو پورے طریقے پر تب بھرپور انداز میں کیا جا سکتا ہے، جب اللہ تعالیٰ کے احکامات کو خود بھی صحیح طور پر ادا کرتا ہو اور گھر کے کام کاج کو بروقت کرتا ہو اور کسی دوسرے شخص کی مداخلت کو تسلیم نہیں کرتا۔ ایسے ہی شہر اور ملک کی سربراہی کے لئے نیک صالح اور مصلح حکمران کا ہونا لازمی ہے جو قرآن وسنت کی اتباع میں شہری وملکی ذمہ داریوں کو پورا کرتا ہو۔ اگر ان امور میں کمی کی گئی، تو ان کی وجہ سے مسلمانوں کے اندر فتنہ داخل ہو سکتا ہے۔

انہی امور کو حکمرانوں سے متعلق فتنوں میں بیان کیا گیا ہے کہ اگر حکمران قرآنی احکامات کی اتباع اور ان کے نفاذ میں کوتاہی کرنے لگے اور تمہیں بھی اسی کے مطابق کرنے کا حکم دے تو سلطان کو وہی چھوڑ دو، اور قرآنی احکامات اور ان کے نفاذ میں اپنی زبان، ہاتھ اور دل سے کوشش کرتے رہو۔

سب سے بدترین رشوت حکمرانوں کا وہ ہدیہ ہے جس کو وہ اپنے سیاہ کرتوتوں پر پردہ ڈالنے کے لیے علما اور قبائل کے سربراہان کو دیتے رہتے ہیں۔ ایسے ہی بدترین جہنمی گروہوں میں ان کا بھی شمار ہوتا ہے جو کسی حکمران ٹولے کی سیاہ کرتوتوں کی حفاظت کرتے ہوئے ان کے فوج اور پولیس میں برتی ہوتے ہیں اور پھر لوگوں پر ظلم کرتے ہیں۔

نیک و مصلح حکمران کی صفت یہ ہے کہ وہ ملکی وشہری معاملات میں نہ تو نااہل لوگوں کو اپنے قریب بیٹھنے دیتا ہے اور نہ ہی فساق وفجار، ناقص العقل اور کم فہموں کو حکمرانی سپرد کرتا ہے اور نہ

ہی عورتوں کو امورِ خانہ داری سے زیادہ سلطنت کے داخلی و خارجی پالیسیوں میں کام کرنے کی اجازت دیتا ہے۔ احادیث الفتن میں ان امور کی بھی پیشن گوئی ہوئی ہے کہ اگر مسلمانوں کے ملکی و شہری امور میں عورتوں کی مشاورت شامل ہو یا پھر خواتین کو یہ امور سپرد ہو، تو اس وقت زمین کی پشت سے اس کے پیٹ میں جانا بہتر ہے۔

اسلامی سلطنت کی وقار اور ہیبت اسی میں ہے کہ دنیا ان کی نظروں میں مچھر کے پر کے برابر بھی نہ ہو، وگرنہ اسلام کی عظمت مسلمانوں کے دلوں سے نکل جائے گی اور کفار کی ہیبت تمہارے قلوب پر حاوی ہو جائے گی۔

اور جب ان کی ہیبت آگئی، تو پھر حکمران کفار کی اتباع آخری حدود تک جائیں گے ہر بالشت میں ان کی پیروی کریں گے اور یوں کفر کی غلامی کا طوق ان کے گردنوں میں آئے گا اور اس کے بعد قرآن کے محکمات سے اعراض اور متشابہات کی تلاش جاری ہو جائے گی۔

رفتہ رفتہ شکم سیری اور غباوت کا نتیجہ یہ ہوگا کہ سنت کا انکار شروع ہوگا، تو اسلام کا حصار ٹوٹ جائے گا اور پوری دنیا کے کفری لشکر مسلمانوں پر حملہ آور ہوں گے اور پھر مسلمانوں کو اپنے مقدسات پر بھی اختیار نہ رہے گا۔

اس زمانے میں مسلمان سیلاب کے جھاگ کی طرح ناکارہ ہوں گے، نئے نئے نظریات اور دجالی فتنوں کی اتباع کی وجہ سے تقدیر جیسے بنیادی عقائد کے بھی منکر ہوں گے۔ اس وجہ سے یہ دجالی گروہ میں داخل ہوں گے۔

باہمی اختلافات شروع ہو جائیں گے، سنت کی جگہ بدعت اور امن کی جگہ فتنہ اور فساد کا دور شروع ہوگا، علم کی جگہ جہل آئے گا اور آپس میں ایک دوسرے کی گردنیں کاٹنا شروع کر دیں گے۔

اس دوران آروں سے چیرنا اور سولی پر لٹکانا مسلمان کو قبول ہونا چاہیے، مگر اللہ تعالیٰ کی معصیت میں جینے سے بہتر ہے کہ مسلمان اللہ تعالیٰ کی اطاعت میں موت کو قبول کریں۔

## (۷۸) حکام کی غلط روی پر نہ ٹوکنا

**عن معاوية بن أبي سفيان رضي الله عنهما أنه صعد المنبر يوم القمامة، فقال عند خطبته: إنما المال ما لنا، والفيء فيئنا، فمن شئنا أعطيناه ومن شئنا منعناه؛ فلم يجبه أحد. فلما كان في الجمعة الثانية قال مثل ذلك، فلم يجبه أحد. فلما كان في الجمعة الثالثة قال مثل مقالته، فقام إليه رجل ممَّن حضر المسجد فقال: كلا، إنما المال مالنا، والفيء فيئنا، فمن حال بيننا وبينه حاكمناه إلى الله بأسيافنا، فنزل معاوية رضي الله عنه فأرسل إلى الرجل فأدخله. فقال القوم: هلك الرجل. ثم دخل الناس فوجدوا الرجل معه على السرير. فقال معاوية للناس: إنَّ هذا أحياني، أحياه الله. سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول: «سيكون بعدي أمراء يقولون ولا يُردّ عليهم، يتقاحمون في النار كما تتقاحم القردة» ، وإنِّي تكلَّمت أول جمعة فلم يردّ عليّ أحد، فخشيت أن أكون منهم. ثم تكلَّمت في الجمعة الثانية فلم يردّ عليّ أحد فقلت في نفسي: إني من القوم. ثم تكلَّمت في الجمعة الثالثة فقام هذا الرجل فردّ عليّ، فأحياني أحياه الله.** (حياة الصحابة، ج۲ ص۶۸)

ترجمہ: "حضرت معاویہؓ سے روایت ہے کہ وہ "قمامہ" کے دن منبر پر تشریف لے گئے اور دورانِ خطبہ فرمایا: مال ہمارا مال ہے، اور فئے ہماری فئے ہے، ہم جسے چاہیں دیں اور جسے چاہیں نہ دیں! ان کو کسی نے جواب نہیں دیا۔ آئندہ جمعہ کے خطبہ میں پھر یہی فرمایا، اس وقت بھی کسی نے اس کا جواب نہیں دیا۔ پھر تیسرے جمعہ کو بھی یہی فرمایا، یہ سن کر حاضرینِ مسجد میں سے ایک شخص کھڑا ہوا اور کہا: ہر گز نہیں! مال ہمارا مال ہے اور فئے ہماری فئے ہے، پس جو شخص ہمارے اور اس کے درمیان حائل ہوگا ہم اپنی تلوار کے

ذریعہ اس کا محاکمہ بارگاہِ خداوندی میں پیش کریں گے! حضرت معاویہؓ منبر سے اترے اور نمازِ جمعہ کے بعد اس شخص کو اپنی قیام گاہ پر بلایا، لوگوں نے آپس میں کہا: یہ آدمی تو مارا گیا! پھر دوسرے لوگ حضرت معاویہؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے تو دیکھا کہ وہ شخص چارپائی پر حضرت معاویہؓ کے ساتھ بیٹھا ہے، حضرت معاویہؓ نے لوگوں سے فرمایا: اس شخص نے مجھے موت سے بچا لیا، اللہ تعالیٰ اسے جیتا رکھے! میں نے آنحضرت ﷺ سے سنا ہے، آپ فرماتے تھے کہ: "میرے بعد کے زمانہ میں کچھ حاکم ہوں گے جو اُلٹی سیدھی کہیں گے، مگر کسی کو ان کے ٹوکنے کی ہمت نہیں ہوگی، یہ سب لوگ جہنم میں گھُسیں گے جس طرح بندر گھستے ہیں!" حضرت معاویہؓ نے فرمایا: میں نے (بطورِ امتحان) پہلے جمعہ کو وہ بات کہی، مگر کسی نے مجھے ٹوکا نہیں، مجھے خطرہ ہوا کہ کہیں میں بھی انہی حاکموں میں سے نہ ہوں، پھر دوسرے جمعہ کو یہی بات کہی اور کسی نے مجھے نہیں ٹوکا تو مجھے یقین ہو چلا کہ میرا شمار بھی انہی لوگوں میں ہے، پھر میں نے تیسرے جمعہ کو یہی بات کہی تو اس شخص نے کھڑے ہو کر مجھے ٹوک دیا، پس اس نے مجھے زندہ کر دیا، اللہ اسے جیتا رکھے۔"

## (۲) نااہلوں کی نمائندگی

**عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ "سَيَأْتِي عَلَى النَّاسِ سَنَوَاتٌ خَدَّاعَاتُ، يُصَدَّقُ فِيهَا الْكَاذِبُ، وَيُكَذَّبُ فِيهَا الصَّادِقُ، وَيُؤْتَمَنُ فِيهَا الْخَائِنُ، وَيُخَوَّنُ فِيهَا الْأَمِينُ، وَيَنْطِقُ فِيهَا الرُّوَيْبِضَةُ" قِيلَ: وَمَا الرُّوَيْبِضَةُ؟ قَالَ: "الرَّجُلُ التَّافِهُ فِي أَمْرِ الْعَامَّةِ"** (ابن ماجہ باب شدۃ الزمان ص:۲۹۲، کنز العمال ج:۱۴ص۲۱۶)

ترجمہ: "رویبضہ (گرے پڑے نااہل لوگ) قوم کی طرف سے نمائندگی کریں گے۔

عرض کیا گیا: رویبضہ سے کیا مراد ہے؟ فرمایا: وہ نااہل اور بے قیمت آدمی جو جمہور کے اہم معاملات میں رائے زنی کرے۔"

(۶۰)

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا اتُّخِذَ الفَيْءُ دُوَلاً، وَالأَمَانَةُ مَغْنَمًا، وَالزَّكَاةُ مَغْرَمًا، وَسَادَ القَبِيلَةَ فَاسِقُهُمْ، وَكَانَ زَعِيمُ القَوْمِ أَرْذَلَهُمْ..... فَلْيَرْتَقِبُوا عِنْدَ ذَلِكَ رِيحًا حَمْرَاءَ، وَزَلْزَلَةً وَخَسْفًا وَمَسْخًا وَقَذْفًا وَآيَاتٍ تَتَابَعُ كَنِظَامٍ بَالٍ قُطِعَ سِلْكُهُ فَتَتَابَعَ.

(جامع ترمذی، ج۲ ص۴۴)

ترجمہ: حضرت ابوہریرۃؓ فرماتے ہیں کہ: آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب مالِ غنیمت کو دولت، امانت کو غنیمت اور زکوٰۃ کو تاوان سمجھا جائے۔۔۔**اور قبیلے کا بدکاران کا سردار بن بیٹھے اور رذیل آدمی قوم کا قائد (چوہدری) بن جائے**، تو اس وقت سرخ آندھی زلزلہ، زمین میں دھنس جانے، شکلیں بگڑ جانے، آسمان سے پتھر برسنے اور طرح طرح کے لگاتار عذابوں کا انتظار کرو جس طرح بوسیدہ ہار کا دھاگہ ٹوٹ جانے سے موتیوں کا تانتا بندھ جاتا ہے۔"

## (۳۲) ایسی زندگی سے موت بہتر

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِذَا كَانَ أُمَرَاؤُكُمْ خِيَارَكُمْ، وَأَغْنِيَاؤُكُمْ سُمَحَاءَكُمْ، وَأُمُورُكُمْ شُورَى بَيْنَكُمْ فَظَهْرُ الأَرْضِ خَيْرٌ لَكُمْ مِنْ بَطْنِهَا، وَإِذَا كَانَ أُمَرَاؤُكُمْ شِرَارَكُمْ وَأَغْنِيَاؤُكُمْ بُخَلاءَكُمْ، وَأُمُورُكُمْ إِلَى نِسَائِكُمْ فَبَطْنُ الأَرْضِ خَيْرٌ لَكُمْ مِنْ ظَهْرِهَا.

(جامع ترمذی ج:۲ ص:۵۱) ترجمہ: "حضرت ابوہریرۃؓ سے روایت ہے کہ:

آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: جب تمہارے حاکم نیک اور پسندیدہ ہوں، تو تمہارے لئے زمین کی پشت اس کے پیٹ سے بہتر ہے (یعنی مرنے سے جینا بہتر ہے)۔ اور جب تمہارے حاکم شریر ہوں، تو تمہارے لئے زمین کا پیٹ اس کی پشت سے بہتر ہے (یعنی ایسی زندگی سے مر جانا بہتر ہے)۔"

## (۷۵) انسانی لباس میں شیطان

عن حذيفة رضي الله عنه قال: كَانَ النَّاسُ يَسْأَلُونَ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ عَنِ الخَيْرِ، وَكُنْتُ أَسْأَلُهُ عَنِ الشَّرِّ مَخَافَةَ أَنْ يُدْرِكَنِي، فَقُلْتُ يَا رَسُولَ اللَّهِ إِنَّا كُنَّا فِي جَاهِلِيَّةٍ وَشَرٍّ، فَجَاءَنَا اللَّهُ بِهَذَا الخَيْرِ، فَهَلْ بَعْدَ هَذَا الخَيْرِ مِنْ شَرٍّ؟ قَالَ: نَعَمْ قُلْتُ: وَهَلْ بَعْدَ ذَلِكَ الشَّرِّ مِنْ خَيْرٍ؟ قَالَ: «نَعَمْ، وَفِيهِ دَخَنٌ» قُلْتُ: وَمَا دَخَنُهُ؟ قَالَ: «قَوْمٌ يَهْدُونَ بِغَيْرِ هَدْيِي، تَعْرِفُ مِنْهُمْ وَتُنْكِرُ» قُلْتُ:فَهَلْ بَعْدَ ذَلِكَ الخَيْرِ مِنْ شَرٍّ؟ قَالَ: «نَعَمْ، دُعَاةٌ إِلَى أَبْوَابِ جَهَنَّمَ،مَنْ أَجَابَهُمْ إِلَيْهَا قَذَفُوهُ فِيهَا قُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ، صِفْهُمْ لَنَا؟ فَقَالَ:هُمْ مِنْ جِلْدَتِنَا، وَيَتَكَلَّمُونَ بِأَلْسِنَتِنَا قُلْتُ: فَمَا تَأْمُرُنِي إِنْ أَدْرَكَنِي ذَلِكَ؟ قَالَ: تَلْزَمُ جَمَاعَةَ المُسْلِمِينَ وَإِمَامَهُمْ، قُلْتُ: فَإِنْ لَمْ يَكُنْ لَهُمْ جَمَاعَةٌ وَلاَ إِمَامٌ؟ قَالَ فَاعْتَزِلْ تِلْكَ الفِرَقَ كُلَّهَا، وَلَوْ أَنْ تَعَضَّ بِأَصْلِ شَجَرَةٍ، حَتَّى يُدْرِكَكَ المَوْتُ وَأَنْتَ عَلَى ذَلِكَ (مشکوٰۃ ص۴۶۱: واللفظ لہ، بخاری ج۲ص۱۰۴۹)

ترجمہ: "حضرت حذیفہؓ فرماتے ہیں کہ: لوگ آنحضرت ﷺ سے خیر کی باتیں پوچھا کرتے تھے اور میں آپ ﷺ سے شر کے بارے میں تحقیق کیا کرتا تھا کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ وہ مجھے لاعلمی کی وجہ سے پہنچ جائے۔ فرماتے ہیں: میں نے (ایک دفعہ) عرض کیا: یا

رسول اللہ! ہم جاہلیت اور شر میں پھنسے ہوئے تھے، حق تعالیٰ شانہ نے (آپ ﷺ کی بدولت) ہمارے پاس یہ خیر بھیج دی (یعنی اسلام) تو کیا اس خیر کے بعد بھی کوئی شر ہوگا؟ فرمایا: ہاں! مگر اس میں کدورت ہوگی۔ میں نے کہا: دوسری چیزوں کی تلقین کریں گے، ان میں نیک وبد کی آمیزش ہوگی۔ میں نے کہا: اچھا اس خیر کے بعد بھی کوئی شر ہوگا؟ فرمایا: ہاں! جہنم کے دروازوں پر بلانے والے ہوں گے جو ان کی دعوت پر لبیک کہے گا، اسے جہنم میں جھونک دیں گے۔ میں نے کہا: یا رسول اللہ! ذرا ان کا حال تو بیان فرمایئے۔ فرمایا: وہ ہماری ہی قوم سے ہوں گے اور ہماری ہی زبان بولیں گے (یعنی اسلام کے مدعی ہوں گے اور اسلامی اصطلاحات کو مطلب براری کے لئے استعمال کریں گے)۔ میں نے عرض کیا: اگر یہ بُرا وقت مجھ پر آجائے تو آپ ﷺ مجھے کیا ہدایت فرماتے ہیں؟ فرمایا: مسلمانوں کی جماعت اور ان کے امام سے چمٹے رہنا! میں نے کہا: اگر اس وقت نہ مسلمانوں کی جماعت ہو، نہ امام تو پھر؟ فرمایا: پھر ان تمام فرقوں سے الگ رہ، خواہ تمہیں کسی درخت کی جڑ میں جگہ بنانا پڑے، حتیٰ کہ اسی حالت میں تمہاری موت آجائے۔"

**قَالَ: «يَكُونُ بَعْدِي أَئِمَّةٌ لَا يَهْتَدُونَ بِهُدَايَ، وَلَا يَسْتَنُّونَ بِسُنَّتِي، وَسَيَقُومُ فِيهِمْ رِجَالٌ قُلُوبُهُمْ قُلُوبُ الشَّيَاطِينِ فِي جُثْمَانِ إِنْسٍ»، قَالَ: قُلْتُ: كَيْفَ أَصْنَعُ يَا رَسُولَ اللهِ، إِنْ أَدْرَكْتُ ذَلِكَ؟ قَالَ: «تَسْمَعُ وَتُطِيعُ لِلْأَمِيرِ، وَإِنْ ضُرِبَ ظَهْرُكَ، وَأُخِذَ مَالُكَ، فَاسْمَعْ وَأَطِعْ»** (مشکوۃ المصابیح ص۴۶۱)

ترجمہ: "اور ایک روایت میں ہے کہ میرے بعد کچھ مقتدا اور حکام ہوں گے جو نہ میری سیرت پر چلیں گے، نہ میری سنت کو اپنائیں گے، ان میں کچھ ایسے لوگ کھڑے ہوں گے جن کے قلوب انسانی جسم میں شیاطین کے قلوب ہوں گے۔ حضرت حذیفہؓ فرماتے

ہیں: میں نے عرض کیا: یارسول اللہ! اگر یہ بُرا وقت مجھ پر آجائے تو مجھے کیا کرنا چاہئے؟ فرمایا: (جائز امور میں) امیر کی سمع وطاعت بجالانا، خواہ وہ تیری کمر پر کوڑے مارے اور تیرا مال لوٹ لے، تب بھی سمع وطاعت بجالانا!

## (۷۹) نااہلوں کی حکومت

**عن رافع الطائي قال: صحبت أبا بكر في غزوة فلما قفلنا قلت: يا أبا بكر أوصني قال: أقم الصلاة المكتوبة لوقتها وأد زكاة مالك طيبة بها نفسك، وصم رمضان، واحجج البيت، واعلم أن الهجرة في الإسلام حسن وأن الجهاد في الهجرة حسن ولا تكن أميرا، ثم قال: هذه الإمارة التي ترى اليوم سيرة قد اوشكت أن تفشو وتكثر حتى ينالها من ليس لها بأهل، وانه من يكن أميرا فإنه من أطول الناس حسابا وأغلظه عذابا، ومن لا يكون أميرا فإنه من أيسر الناس حسابا وأهونه عذابا لأن الأمراء أقرب الناس من ظلم المؤمنين، ومن يظلم المؤمنين فإنما يخفر الله هم جيران الله وهم عباد الله، والله إن أحدكم لتصاب شاة جاره أو بعير جاره فيبيت وارم العضل يقول: شاة جاري أو بعير جاري فإن الله أحق أن يغضب لجيرانه.** (أخرجه ابن المبارک فی الزہد، کنز العمال ج۵ ص۷۵۲)

ترجمہ: رافع طائیؒ کہتے ہیں: میں ایک جہاد میں حضرت ابو بکرؓ کا رفیق تھا، واپسی پر میں نے کہا: اے ابو بکر! مجھے کوئی نصیحت کیجئے! فرمایا: فرض نمازیں ٹھیک وقت پر پڑھا کرو، اپنے مال کی زکوٰۃ خوشدلی سے دیا کرو، رمضان کے روزے رکھو اور بیت اللہ کا حج کیا کرو، دیکھو! اسلام میں ہجرت بڑی اچھی بات ہے، اور ہجرت میں جہاد بہت خوب ہے، اور حاکم نہ بننا!

پھر فرمایا: یہ امارت جو آج تمہیں ٹھنڈی نظر آتی ہے، بہت جلد یہ پھیل جائے گی جو اس کے اہل نہیں ہوں گے، یہاں تک کہ ان لوگوں کے ہاتھ لگے گی جو اس کے اہل نہیں ہوں گے، حالانکہ جو شخص حاکم بن جاتا ہے اس کا حساب طویل تر اور عذاب سخت تر ہو گا، اور جو شخص امیر نہ بنے اس کا حساب نسبتاً آسان اور عذاب ہلکا ہو گا، اس کی وجہ یہ ہے کہ حکام کو مسلمانون پر ظلم کا موقع نسبتاً زیادہ ملتا ہے اور جو شخص مسلمانوں پر ظلم کرتا ہے وہ عہدِ خداوندی کو توڑتا ہے، اہل ایمان، اللہ کے ہمسائے اور اس کے بندے ہیں، تم میں سے کسی کے ہمسائے کی بکری یا اونٹ کو آفت پہنچے تو ساری رات پریشانی میں گزارتا ہے اور کہتا ہے کہ: "میرے ہمسائے کی بکری! میرے ہمسائے کا اونٹ!" پس یقیناً اللہ تعالیٰ اس بات کا زیادہ حقدار ہے کہ وہ اپنے ہمسائے کی تکلیف پر غضب ناک ہو۔"

## (۹۱) دین کے معاملے میں رشوت

عَنْ مُعَاذِ بْنِ جَبَلٍ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ يَقُولُ: خُذُوا الْعَطَاءَ مَا دَامَ عَطَاءً، فَإِذَا صَارَ رِشْوَةً عَلَى الدِّينِ فَلَا تَأْخُذُوهُ، وَلَسْتُمْ بِتَارِكِيهِ يَمْنَعُكُمُ الْفَقْرَ وَالْحَاجَةَ، أَلَا إِنَّ رَحَا الْإِسْلَامِ دَائِرَةٌ، فَدُورُوا مَعَ الْكِتَابِ حَيْثُ دَارَ، أَلَا إِنَّ الْكِتَابَ وَالسُّلْطَانَ سَيَفْتَرِقَانِ فَلَا تُفَارِقُوا الْكِتَابَ. أَلَا إِنَّهُ سَيَكُونُ عَلَيْكُمْ أُمَرَاءُ يَقْضُونَ لِأَنْفُسِهِمْ مَا لَا يَقْضُونَ لَكُمْ، فَإِنْ عَصَيْتُمُوهُمْ قَتَلُوكُمْ وَإِنْ أَطَعْتُمُوهُمْ أَضَلُّوكُمْ قَالُوا: يَا رَسُولَ اللَّهِ كَيْفَ نَصْنَعُ؟ قَالَ: كَمَا صَنَعَ أَصْحَابُ عِيسَى بْنِ مَرْيَمَ، نُشِرُوا بِالْمَنَاشِيرِ وَحُمِلُوا عَلَى الْخَشَبِ مَوْتٌ فِي طَاعَةِ اللَّهِ خَيْرٌ مِنْ حَيَاةٍ فِي مَعْصِيَةِ اللَّهِ (رواہ الطبرانی کما فی مجمع الزوائد ج:۵ ص ۲۷ واللفظ لہ، وابن عساکر نحوہ عن ابن مسعود، کما فی الکنز ج: ۱ ص ۲۱۶)

ترجمہ: "حضرت معاذؓ، آنحضرت ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ: ہدیہ اس وقت

تک قبول کر سکتے ہو جب تک کہ وہ ہدیہ رہے، لیکن جب وہ "دین کے معاملے رشوت" بن جائے تو اسے قبول نہ کرو! مگر (ایسا نظر آتا ہے) کہ تم (امت کے عام لوگ) اسے چھوڑو گے نہیں، کیونکہ فقر اور ضرورت تمہیں مجبور کرے گی۔ آگاہ رہو! کہ اسلام کی چکی بہر حال گردش میں رہے گی، اس لئے کتاب اللہ جدھر چلے اس کے ساتھ چلو (اسے اپنی خواہشات کے مطابق نہ ڈھالو)۔ آگاہ رہو! کہ عنقریب کتاب اور حاکم جدا جدا ہو جائیں گے، پس تم کتاب اللہ کو نہ چھوڑنا۔ آگاہ رہو! کہ عنقریب تم پر ایسے حاکم مسلط ہوں گے جو اپنے لئے وہ تجویز کریں گے جو دوسروں کے لئے تجویز نہیں کریں گے، تم اگر ان کی نافرمانی کروگے تو تمہیں قتل کریں گے، اور اگر فرمانبرداری کروگے تو (بے دینی کے سبب) تمہیں گمراہ کریں گے! صحابہؓ نے عرض کیا: یارسول اللہ! (ایسی صورت میں) ہمیں کیا طرزِ عمل اختیار کرنا چاہیے؟ فرمایا: وہی جو حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے اصحاب نے کیا کہ انہیں آروں سے چیرا گیا، سولی پر لٹکایا گیا (مگر وہ دین پر قائم رہے)، اور اطاعتِ الٰہی میں جان دے دینا معصیت کی زندگی سے (بدرجہا) بہتر ہے!"

## (۲۹) اختلاف وانتشار

**عن ابن مسعود رضي الله عنه مرفوعا: "إن أول هذه الأمة خيارهم، وآخرها شرارهم، مختلفين متفرقين، فمن كان يؤمن بالله واليوم الآخر فلتأته منيته وهو يأتي الناس ما يحب أن يؤتى إليه.** (رواہ ابن حبان۔ کنز العمال، ج۱۴ص۲۲۳، حدیث: ۳۸۴۹۱)

ترجمہ: "حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے مروی ہے کہ: آنحضرت ﷺ نے فرمایا: بے شک اس امت کا اول حصہ بہترین لوگوں کا ہے، اور پچھلا حصہ بدترین لوگوں کا ہوگا، جن

کے درمیان باہمی اختلاف انتشار کار فرما ہوگا، پس جو شخص اللہ تعالیٰ پر اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتا ہو، اس کی موت اس حالت پر آنی چاہیے کہ وہ لوگوں سے وہی سلوک کرتا ہو جیسے وہ اپنے لئے پسند کرتا ہے۔"

## (۷۷)اختلاف کی نحوست

**أخرج البيهقي عن ابن إسحاق في خطبة أبي بكر الصديق رضي الله عنه يومئذٍ (أي يوم سقيفة بني ساعِدَة) قال: وإنَّه لا يحل أن يكون للمسلمين أميران، فإنّه مهما يكنْ ذلك يختلفْ أمرهم وأحكامهم، وتتفرقْ جماعتهم، ويتنازعوا فيما بينهم. هنالك تُتْرك السُّنة، وتظهر البِدعة، وتعظم الفتنة، وليس لأحد على ذلك صلاح.** (حياۃ الصحابۃ، ۲ص۱)

ترجمہ: "امام بیہقیؒ نے بروایت ابن اسحق نقل کیا ہے کہ حضرت ابو بکر صدیقؓ نے (سقیفۂ بنی ساعدہ کے دن) یہ بھی فرمایا تھا کہ: یہ بات تو کسی طرح درست نہیں کہ مسلمانوں کے دو امیر ہوں! کیونکہ جب کبھی ایسا ہوگا ان کے احکام و معاملات میں اختلاف رونما ہو جائے گا، ان کی جماعت تفرقہ کا شکار ہو جائے گی اور ان کے درمیان جھگڑے پیدا ہو جائیں گے، اس وقت سنت ترک کر دی جائے گی، بدعت ظاہر ہوگی اور عظیم فتنہ برپا ہوگا اور اس حالت میں کسی کے لئے بھی خیر و صلاح نہیں ہوگی۔"

## (۵۳)فتنہ وفساد کا دور

**عَنْ أَبِي مُوسَى قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: إِنَّ مِنْ وَرَائِكُمْ أَيَّامًا يُرْفَعُ فِيهَا العِلْمُ وَيَكْثُرُ فِيهَا الهَرْجُ، قَالُوا: يَا رَسُولَ اللهِ، مَا الهَرْجُ؟ قَالَ: القَتْلُ.** (ترمذی شریف، ج۲ص۴۳)

ترجمہ: "حضرت ابو موسیٰؓ فرماتے ہیں کہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: تمہارے بعد ایسا

دور آئے گا جس میں علم اٹھالیا جائے گا اور فتنہ وفساد عام ہوگا۔ صحابہؓ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! فتنہ فساد سے کیا مراد ہے؟ فرمایا: قتل!

## (۵۴) فتنہ کے دور میں عبادت کا اجر وثواب

عَنْ مَعْقِلِ بْنِ يَسَارٍ، رَدَّهُ إِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ: «الْعِبَادَةُ فِي الْهَرْجِ كَهِجْرَةٍ إِلَيَّ» (صحیح مسلم ج۲ص۴۰۶، ترمذی شریف ج۲ص۴۳ واللفظ لہ، مسند أحمد ج۵ص۲۷)

ترجمہ: حضرت معقل بن یسارؓ، آنحضرت ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ: فتنہ وفساد کے زمانہ میں عبادت کرنا ایسا ہے جیسے میری طرف ہجرت کرکے آنا۔"

## (۱۴) دو جہنمی گروہ

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «صِنْفَانِ مِنْ أَهْلِ النَّارِ لَمْ أَرَهُمَا، قَوْمٌ مَعَهُمْ سِيَاطٌ كَأَذْنَابِ الْبَقَرِ يَضْرِبُونَ بِهَا النَّاسَ، وَنِسَاءٌ كَاسِيَاتٌ عَارِيَاتٌ مُمِيلَاتٌ مَائِلَاتٌ، رُءُوسُهُنَّ كَأَسْنِمَةِ الْبُخْتِ الْمَائِلَةِ، لَا يَدْخُلْنَ الْجَنَّةَ، وَلَا يَجِدْنَ رِيحَهَا، وَإِنَّ رِيحَهَا لَيُوجَدُ مِنْ مَسِيرَةِ كَذَا وَكَذَا» (صحیح مسلم ج:۲ص۲۰۵)

ترجمہ: "حضرت ابوہریرہؓ آنحضرت ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ دو جہنمی گروہ ایسے ہیں جن کو میں نے نہیں دیکھا (بعد میں پیدا ہوں گے)، **ایک وہ گروہ جن کے ہاتھوں میں بیل کی دُم جیسے کوڑے ہوں گے، وہ ان کوڑوں کے ساتھ لوگوں کو (ناحق) ماریں گے**۔ دوم: وہ عورتیں جو (کہنے کو تو) لباس پہنے ہوئے ہوں گی، لیکن (چونکہ لباس بہت باریک یا ستر کے لئے ناکافی ہوگا اس لئے وہ) درحقیقت برہنہ ہوں گی، (لوگوں کو اپنے جسم کی نمائش اور لباس کی زیبائش سے اپنی طرف) مائل کریں گی، (اور خود بھی

مردوں سے اختلاط کی طرف) مائل ہوں گی، ان کے سر (فیشن کی وجہ سے) بختی اونٹ کے کوہان جیسے ہوں گے، یہ عورتیں نہ تو جنت میں داخل ہوں گی، نہ جنت کی خوشبو ہی ان کو نصیب ہو گی، حالانکہ جنت کی خوشبو دُور دُور سے آرہی ہو گی۔"

## (۵۷) خدا کی لعنت و غضب میں صبح و شام

**عَن أبي هُرَيْرَة: سَمِعت رَسُول الله ﷺ يقُول: إن طَالَتْ بك مُدَّة يُوشك أَن ترى قوما يَغْدُونَ فِي سخط الله وَيَرُوحُونَ فِي لعنته فِي أَيْديهم مثل أَذْنَاب الْبَقر** (أخرجه أحمد مسلم والحاكم وصححه در منثور ج٦ ص٥٥)

ترجمہ: "حضرت ابو ہریرۃؓ فرماتے ہیں کہ: میں نے آنحضرت سے سنا ہے کہ اگر تمہاری زندگی طویل ہوتی تو بعید نہیں کہ تم ایسے لوگوں کو دیکھو جن کی صبح و شام اللہ تعالیٰ کے غضب و لعنت میں بسر ہو گی، ان کے ہاتھ میں بیل کی دُم جیسے کوڑے ہوں گے۔"

## (۳۲) ایسی زندگی سے موت بہتر

**عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: إِذَا كَانَ أُمَرَاؤُكُمْ خِيَارَكُمْ، وَأَغْنِيَاؤُكُمْ سُمَحَاءَكُمْ، وَأُمُورُكُمْ شُورَى بَيْنَكُمْ فَظَهْرُ الأَرْضِ خَيْرٌ لَكُمْ مِنْ بَطْنِهَا، وَإِذَا كَانَ أُمَرَاؤُكُمْ شِرَارَكُمْ وَأَغْنِيَاؤُكُمْ بُخَلاَءَكُمْ، وَأُمُورُكُمْ إِلَى نِسَائِكُمْ فَبَطْنُ الأَرْضِ خَيْرٌ لَكُمْ مِنْ ظَهْرِهَا.** (جامع ترمذی ج:۲ ص۵۱)

ترجمہ: "حضرت ابو ہریرۃؓ سے روایت ہے کہ: آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا: اور جب تمہارے معاملات باہمی (خیر خواہانہ) مشورے سے طے ہوں، تو تمہارے لئے زمین کی پشت اس کے پیٹ سے بہتر ہے (یعنی مرنے سے جینا بہتر ہے)۔ **اور جب تمہارے معاملات عورتوں کے سپرد ہوں (کہ بیگمات جو فیصلہ کردیں وفادار نوکر کی طرح تم اس کو نافذ کرنے لگو)** تو تمہارے لئے زمین کا پیٹ اس کی پشت سے بہتر ہے

(یعنی ایسی زندگی سے مر جانا بہتر ہے)۔"

## (۳۰) تین جرائم اور تین سزائیں

عَن أبي هُرَيْرَة قَالَ: قَالَ رَسُول الله ﷺ إِذا عظمت أمتِي الدُّنْيَا نزعت مِنْهَا هَيْبَة الْإِسْلَام واذا تركت الْأَمر بِالْمَعْرُوفِ وَالنَّهْي عَن الْمُنكر حرمت بَرَكَة الْوَحْي وَإِذا تسابَّت امتي سَقَطت من عين الله

(درِ منثور، ج۲ص۳۰۲، بروایت حکیم ترمذی)

ترجمہ: حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ: نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جب میری امت دنیا کو بڑی چیز سمجھنے لگے گی تو اسلام کی ہیبت و وقعت اس کے قلوب سے نکل جائے گی اور جب امر بالمعروف اور نہی عن المنکر چھوڑ بیٹھے گی تو وحی کے برکات سے محروم ہو جائے گی، اور جب آپس میں گالی گلوچ اختیار کرے گی تو اللہ جل شانہ کی نگاہ سے گر جائے گی۔"

## (٦٧) یہود و نصاریٰ کی نقالی

عَنْ أَبِي سَعِيدٍ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: «لَتَتَّبِعُنَّ سُنَنَ مَنْ قبلكُمْ شبْرًا بشبرٍ وذراعاً بذراعٍ حَتَّى لَوْ دَخَلُوا جُحْرَ ضَبٍّ تَبِعْتُمُوهُمْ» . قِيلَ: يَا رَسُولَ اللَّهِ الْيَهُودَ وَالنَّصَارَى؟ قَالَ: «فَمَنْ» (متفق علیہ۔ مشکوۃ شریف، ص۴۵۸)

ترجمہ: حضرت ابوسعیدؓ سے روایت ہے کہ: حضور ﷺ نے فرمایا: تم بھی ٹھیک پہلی امتوں کے نقش قدم پر چل کر رہوں گے، حتیٰ کہ اگروہ گوہ کے سوراخ میں گھسے تو تم بھی اس میں گھس کر رہو گے۔ عرض کیا گیا: یارسول اللہ! پہلی امتوں سے مراد یہود و نصاریٰ ہیں؟ فرمایا: اور کون؟ ایک روایت میں ہے کہ: "اگر ان میں کسی نے اپنی ماں سے علانیہ

بدکاری کی ہوگی تو میری امت میں بھی اس قماش کے لوگ ہوں گے۔" معاذ اللہ

## (۸۹) قرآن کے محکمات سے اعراض اور متشابہات کی تلاش

**وَعَن عَائِشَة قَالَتْ: تَلَا رَسُولُ اللَّهِ ﷺ (هُوَ الَّذِي أَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتَابَ مِنْهُ آيَات محكمات) موقَرَأَ إِلَى: (وَمَا يَذَّكَّرُ إِلَّا أُولُو الْأَلْبَابِ) قَالَتْ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: "فَإِذَا رَأَيْتَ وَعِنْدَ مُسْلِمٍ: رَأَيْتُمُ الَّذِينَ يَتَّبِعُونَ مَا تَشَابَهَ مِنْهُ فَأُولَئِكَ الَّذِينَ سَمَّاهُمُ الله فاحذروهم"** (مشکوۃ المصابیح ص:۲۸)

ترجمہ: "حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ: آنحضرت ﷺ نے یہ آیت: " **هُوَ الَّذِي أَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتَابَ... أُولُو الْأَلْبَابِ**)" تک پڑھی، پھر ارشاد فرمایا کہ: جب تم ان لوگوں کو دیکھو جو قرآن کے محکمات کو چھوڑ کر متشابہات کی تلاش میں ہیں تو سمجھ لو کہ یہی وہ لوگ ہیں جن کا ذکر اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں (اس طرح) کیا ہے (کہ ان کے دل میں کجی ہے) پس ان سے الگ رہو۔"[1]

---

[1] پوری آیت یہ ہے: **هُوَ الَّذِي أَنْزَلَ عَلَيْكَ الْكِتَابَ مِنْهُ آيَاتٌ مُحْكَمَاتٌ هُنَّ أُمُّ الْكِتَابِ وَأُخَرُ مُتَشَابِهَاتٌ فَأَمَّا الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ زَيْغٌ فَيَتَّبِعُونَ مَا تَشَابَهَ مِنْهُ ابْتِغَاءَ الْفِتْنَةِ وَابْتِغَاءَ تَأْوِيلِهِ وَمَا يَعْلَمُ تَأْوِيلَهُ إِلَّا اللَّهُ وَالرَّاسِخُونَ فِي الْعِلْمِ يَقُولُونَ آمَنَّا بِهِ كُلٌّ مِنْ عِنْدِ رَبِّنَا وَمَا يَذَّكَّرُ إِلَّا أُولُو الْأَلْبَابِ**: (آل عمران:۷)

ترجمہ: "وہ (اللہ تعالیٰ) ایسا ہے جس نے نازل کیا تم پر کتاب کو جس میں کا ایک حصہ وہ آیتیں ہیں جو کہ اشتباہ مراد سے محفوظ ہیں (یعنی ان کا مطلب ظاہر ہے) اور یہی آیتیں اصلی مدار ہیں (اس) کتاب (یعنی قرآن) کا (یعنی غیر ظاہر المعنیٰ کو بھی ان ہی ظاہر المعنیٰ کے موافق بنایا جاتا ہے) اور دوسری آیتیں ایسی ہیں جو کہ مشتبہ المراد ہیں (یعنی ان کا مطلب خفی ہے خواہ بوجہ مجمل ہونے کے، خواہ کسی نص ظاہر المراد کے ساتھ معارض ہونے سے) سو جن لوگوں کے دلوں میں کجی ہے وہ تو اس کے اسی حصہ کے پیچھے ہو لیتے ہیں جو مشتبہ المراد ہے (دین میں) شورش ڈھونڈنے کی غرض سے (تاکہ اپنے غلط عقیدہ میں اس سے مدد حاصل کریں) حالانکہ اس کا

## (۹۰)شکم سیری اور غباوت کا نتیجہ۔۔۔انکارِ سنت!

عَنِ الْمِقْدَامِ بْنِ مَعْدِي كَرِبَ عَنْ رَسُولِ اللَّهِ ﷺ أَنَّهُ قَالَ: «أَلَا إِنِّي أُوتِيتُ الْكِتَابَ، وَمِثْلَهُ مَعَهُ أَلَا يُوشِكُ رَجُلٌ شَبْعَانُ عَلَى أَرِيكَتِهِ يَقُولُ عَلَيْكُمْ بِهَذَا الْقُرْآنِ فَمَا وَجَدْتُمْ فِيهِ مِنْ حَلَالٍ فَأَحِلُّوهُ، وَمَا وَجَدْتُمْ فِيهِ مِنْ حَرَامٍ فَحَرِّمُوهُ!" وإن ما حرم رسول الله ﷺ كما حرم الله!...."(رواہ أبو داؤد والدارمی نحوہ، وکذاابن ماجہ۔ مشکوۃ المصابیح ص:۲۹)

ترجمہ: "حضرت مقدام بن معد یکربؓ فرماتے ہیں کہ: رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: آگاہ رہو! مجھے قرآن بھی دیا گیا ہے اور اس کے ساتھ اسی طرح کی (واجب الاطاعت وحی) اور بھی (دی گئی ہے، جسے "سنت" کہا جاتا ہے)۔ آگاہ رہو! عنقریب کوئی پیٹ بھرا اپنے تکیہ پر ٹیک لگائے ہوئے (جو تکبر کی علامت ہے) متکبرانہ (انداز میں) کہے گا: "لوگو! صرف اس قرآن ہی (پر عمل) کو لازم سمجھو، جو چیز تمہیں اس میں حلال مل بس اسی کو حلال سمجھو اور جو اس میں

---

(صحیح) مطلب بجز حق تعالیٰ کے اور کوئی نہیں جانتا (یا اگر وہ خود قرآن یا حدیث کے ذریعہ سے صراحتاً یا اشارۃً بتلادیں تو بس اسی قدر دوسروں کو بھی خبر ہو سکتی ہے، زیادہ معلوم نہیں ہو سکتا) اور (اسی واسطے) جو لوگ علم (دین) میں پختہ کار (فہیم) ہیں، وہ (ایسی آیتوں کے متعلق) یوں کہتے ہیں کہ: ہم اس پر (اجمالاً) یقین رکھتے ہیں، سب (آیتیں ظاہر المعنیٰ بھی اور خفی المعنیٰ بھی) ہمارے پروردگار کی طرف سے ہیں (پس ان کے جو معنی اور مراد واقع میں ہوں وہ حق ہیں) اور (نصیحت کی بات) کو وہی لوگ قبول کرتے ہیں جو کہ اہلِ عقل ہیں (یعنی عقل کا مقتضا بھی یہی ہے کہ مفید اور ضروری بات میں مشغول ہو، مضر اور فضول قصے میں نہ لگے)۔"

(بیان القرآن از حضرت حکیم الأمت تھانویؒ)

حرام ملے اسی کو حرام سمجھو! (قرآن فہمی کے لئے سنت سے مدد نہ لو)" حالانکہ (موٹی بات ہے کہ) رسول اللہ (حلال و حرام اور جائز و ناجائز کا جو فیصلہ فرماتے ہیں) وہ بحکم الٰہی ہوتا ہے اس لئے آپ ﷺ نے جس چیز کو حرام ٹھہرایا وہ بھی اس طرح (واجب الاحتراز) ہے جس طرح اللہ تعالیٰ کی حرام ٹھہرائی ہوئی چیز (مگر تکبر اور غباوت کی وجہ سے اتنی موٹی بات کو نہیں سمجھے گا۔"

## (۱۵) عالمِ اسلام کی زبوں حالی اور اُس کے اسباب

**عن ثوبانَ، قال: قال رسولُ اللهﷺ "يوشِكُ الأُممُ أن تَداعَى عليكم كما تَداعَى الأَكَلَةُ إلى قَصْعَتِها" فقال قائل: ومن قلَّةٍ نحن يومئذٍ؟ قال: "بل أنتم يومئذٍ كثيرٌ، ولكنَّكم غُثاءٌ كغثاء السَّيلِ، ولَيَنْزِعَنَّ اللهُ مِن صدورِ عدوِّكم المهابةَ منكم، وليقذفنَّ اللهُ في قلوبِكم الوَهْنَ". فقال قائلٌ: يا رسُولَ الله، وما الوهنُ؟ قال: حبُّ الدُنيا وكراهيةُ الموتِ"** (ابوداؤد، ص۵۹۰)

ترجمہ: "حضرت ثوبانؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: وہ وقت قریب آتا ہے جب کہ تمام کافر قومیں تمہارے مٹانے کے لیے (مل کر سازشیں کریں گی اور) ایک دوسرے کو اس طرح بلائیں گی جیسے دستر خوان پر کھانا کھانے والے (لذیذ) کھانے کی طرف ایک دوسرے کو بلاتے ہیں۔ کسی نے عرض کیا: یارسول اللہ! کیا ہماری قلتِ تعداد کی وجہ سے ہمارا یہ حال ہوگا؟؟ فرمایا: نہیں! بلکہ اس وقت تعداد میں بہت ہوگے، البتہ تم سیلاب کے جھاگ کی طرح ناکارہ ہوگے۔ یقیناً اللہ تعالیٰ تمہارے دشمنوں کے دل سے تمہارا رُعب اور دَبدبہ نکال دیں گے اور تمہارے دلوں میں "بزدلی" ڈال دیں گے! کسی نے عرض کیا: یارسول اللہ! بزدلی سے کیا مراد ہے؟ فرمایا: دنیا کی محبت اور موت سے نفرت!"

## (۱۷) دجالی فتنہ اور نئے نئے نظریات

**عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، عَنْ رَسُولِ اللهِ ﷺ أَنَّهُ قَالَ: «سَيَكُونُ فِي آخِرِ أُمَّتِي أُنَاسٌ يُحَدِّثُونَكُمْ مَا لَمْ تَسْمَعُوا أَنْتُمْ، وَلَا آبَاؤُكُمْ، فَإِيَّاكُمْ وَإِيَّاهُمْ»** (صحیح مسلم، ج۱ص۱۰)

ترجمہ: "حضرت ابوہریرۃؓ سے مروی ہے کہ نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا: آخری زمانے میں بہت سے جھوٹے مکار لوگ ہوں گے جو تمہارے سامنے (اسلام کے نام سے نئے نئے نظریات اور) نئی نئی باتیں پیش کریں گے جو نہ کبھی تم نے سنی ہوں گی اور نہ تمہارے باپ دادا نے، ان سے بچنا! ان سے بچنا! کہیں وہ تمہیں گمراہ نہ کر دیں، اور فتنہ میں نہ ڈال دیں!"

## (۱۸) دجالی فرقہ

**عَنْ حُذَيْفَةَ بْنِ الْيَمَانِ، أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ:"سَيَكُونُ فِي آخِرِ الزَّمَانِ قَوْمٌ يَقُولُونَ: لَا قَدَرَ فَإِنْ مَرِضُوا فَلَا تَعُودُوهُمْ وَإِنْ مَاتُوا فَلَا تَشْهَدُوهُمْ فَإِنَّهُمْ شِيعَةُ الدَّجَّالِ وَحَقٌّ عَلَى اللَّهِ عَزَّ وَجَلَّ أَنْ يُلْحِقَهُمْ بِهِ** (مسند أبو داؤد الطيالسی ج:۲ص۵۸)

ترجمہ: "حضرت حذیفہ بن یمانؓ سے روایت ہے کہ: آنحضرت ﷺ نے فرمایا: آخری زمانہ میں کچھ لوگ ہوں گے جو کہا کریں گے: "تقدیر کوئی چیز نہیں!" یہ لوگ اگر بیمار پڑیں تو ان کی عیادت نہ کرو، مر جائیں تو ان کے جنازہ میں شرکت نہ کرو، کیونکہ یہ دجال کا ٹولہ ہے، اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے کہ ان کو دجال سے ملا دیں۔"

# الخليفة المهدی فی الأحادیث الصحیحة

شیخ الاسلام سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ

## تبویبِ جدید، تشریح وتوضیح

جمع وترتیب

لجنۃ المحققین

باہتمام

مولانا زاہد اللہ، پشاور

## عرضِ مرتب

**مصنف کا تعارف:** شیخ العرب والعجم حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ ۱۸۷۸ء میں پیدا ہوئے، تیرہ برس کی عمر میں دارالعلوم دیوبند میں حصول علم کے لیے شامل درس ہوئے۔ جن اساتذہ کرام سے دیوبند میں آپؒ نے علم حاصل کیا ان میں شیخ الہند حضرت مولانا محمود حسن دیوبندیؒ، مولانا ذوالفقار علیؒ، حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ کے نام نمایاں ہیں۔ والد محترم کے ساتھ حجاز ہجرت کیا، ان دنوں حجاز میں تشریف فرما تھے انگریزوں نے شریف مکہ کے ذریعے حضرتؒ کو مع ان کے رفقاء کے گرفتار کر لیا جن میں مولانا سید عزیر گلؒ اور حضرت مدنیؒ خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔ رہا ہونے کے بعد حضرت مدنیؒ اپنے استاد محترم کے ساتھ ہندوستان تشریف لائے۔ آپؒ نے بقیہ زندگی برصغیر کو انگریز کے استعمار سے نجات دلانے کے لیے وقف کر دی، آپؒ نے کم و بیش ۳۱ سال تک مسند حدیث پر بیٹھ کر درس دیا۔ آپؒ ۱۹۵۷ء کو داعی اجل کو لبیک کہہ گئے۔ (مزید تفصیل کے لیے دیکھئے: نقشِ حیات خود نوشت سوانح حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ)

**کتاب کا تعارف:** ظہورِ مہدی کا قضیہ دیگر پیچیدہ مسائل کی طرح ایک مغلق مسئلہ شمار ہوتا ہے، چونکہ ظہورِ مہدی امتِ مسلمہ کے متواتر مسائل میں سے ایک ہے اور اس کے انکار سے بہت سے صحیح احادیث کا انکار لازم آتا ہے۔ اس لیے جس زمانے میں بھی ظہورِ مہدی سے انکار کیا گیا اکابرینِ امت نے منکرین کو منہ توڑ جوابات دیئے۔ دیگر کتابوں کی طرح شیخ العرب والعجم شیخ الاسلام سید حسین احمد مدنیؒ نے ظہورِ مہدی سے متعلق احادیث کو مختلف کتب سے جمع کر کے ہر ایک حدیث کے سند میں موجود رجال پر محدثانہ حیثیت سے کلام کی۔ اس مختصر رسالے کا اردو ترجمہ حضرت مولانا حبیب الرحمٰن قاسمی رحمہ اللہ فاضل دارالعلوم دیوبند نے کیا تھا۔

یہ رسالہ بیک وقت منکرینِ ظہورِ مہدی کے اشکالات کو ختم کرتا ہے، ایسے ہی ظہورِ مہدی سے متعلق احادیث میں بظاہر تعارض اور وقتی حالات کے ساتھ تطبیق کے حوالے سے افراط و تفریط کو رفع کرنے کے لیے نہایت آسان راستہ مہیا کرتا ہے، جس پر عمل کرنے سے نہ تو شریعت کے دیگر امور سے روگردانی لازم آتی ہے اور نہ ہی مہدئ موعود سے متعلق موجودہ زمانے میں ہماری ذمہ داریوں سے پہلو تہی ہو سکتی ہے۔

اس اہمیت کی وجہ سے رسالہ میں بیان شدہ احادیث کا صرف متن لیا گیا ہے اور سند پر کلام کو اختصار کی خاطر چھوڑ گیا احادیث کی از سرِ نو تبویب کی گئی اور امام مہدی کا ظہور جس زمانے میں ہو گا، ان احادیث کو علامات زمانیہ سے تعبیر کیا گیا۔ ظہورِ مہدی جس زمانے میں ہو گا، اس زمانے کے سیاسی حالات کو جن احادیث میں بیان کیا گیا، ان کو علاماتِ سیاسیہ کا عنوان دیا گیا ہے۔

ظہورِ مہدی سے متعلق علمائے کرام اور عوام کی ذمہ داریوں کو علامات شرعیہ کے نام سے بیان کیا گیا ہے۔ جب کہ امام مہدی کے پہچاننے کے لیے احادیث میں بیان شدہ امور کو علاماتِ شخصیہ کے تحت ذکر کیا گیا ہے۔

## باب اول: ظہورِ مہدی سے پہلے: علاماتِ زمانیہ

### فصل اول: ظہورِ مہدی سے پہلے دنیا بھر میں ظلم وستم کا عام ہو جانا

**عن أبي سعيد الخدري قال: قال رسول الله ﷺ:«أبشركم بالمهدي، يبعث على اختلاف من الناس[1] وزلازل،فيملأ الأرض قسطا وعدلا كما ملئت جورا وظلما، يرضى عنه ساكن السماء وساكن الأرض، يقسم المال صحاحا". قال له رجل: ما صحاحا؟ قال:"بالسوية بين الناس، ويملأ الله قلوب أمة محمد ﷺ غناء، ويسعهم عدله، حتى يأمر مناديا فينادي فيقول: من له في مال حاجة؟ فما يقوم من الناس إلا رجل واحد فيقول:أنا.فيقول: إئت السدان–يعني الخازن– فقل له: إن المهدي يأمرك أن تعطيني مالا.فيقول له:احث، حتى إذا جعله في حجره وائتزره ندم، فيقول: كنت أجشع أمة محمد ﷺ أو عجز عني ما وسعهم .قال: فيرده فلا يقبل منه، فيقال**

---

[1] دورِ مہدی سے پہلے دنیا بھر کے حالات شدید اختلافات کے شکار ہوں گے، جس کی وجہ سے ایک دوسرے پر ظلم وستم کرنا عام معمول بن جائے گا، جس کی بنیادی وجہ مختلف جماعات، تنظیمیں، مذاہب وافکار اور جتھہ بندیاں ہوں گی۔ ان سب حالات کا نتیجہ یہ ہوگا کہ بھائی بندی اور رشتہ داریاں ختم ہو کر معاشرتی بگاڑ شروع ہو جائے گا۔ اس کے ساتھ صوبائی، لسانی، قومی اور فرقہ واریت کی آگ بھڑک اٹھے گی، جو ملکی اور بین الاقوامی طور پر انفرادی اور اجتماعی ظلم وستم کا پیش خیمہ بن جائے گا۔ اللہ تعالیٰ کا تکوینی نظام ان مظالم کے خاتمے کے لیے حرکت میں آجائے گا اور سمندری، فضائی، زمینی حالات میں تیزی سے تبدیلیاں رونما ہو جائیں گی، یعنی زلزلے، موسمی تبدیلیاں، سیلابوں کا آنا، بارشوں کا کم یا زیادہ ہونا، قحط اور رفتہ رفتہ خدائی اور کبھی کبھار مصنوعی شکل میں بیماریاں شروع ہو جائیں گی۔ مال کی کثرت کے باوجود غربت کی شدت سے عوام تنگ آکر ایک دوسرے پر ٹوٹ پڑیں گے، جس کی منظم صورت قبائلی، قومی اور دوسرے متعدد ناموں کی شکل میں ظاہر ہو کر ملکی اور عالمی خون ریزی کا ماحول پیدا کرے گی۔ مسلمانوں کے اس انتشار سے عالمِ کفر فائدہ اٹھا کر دنیا کے کونے کونے میں ان پر حملہ آور ہوں گے اور یوں عالمی جنگ کا سماں بن جائے گا۔

له: إنا لا نأخذ شيئا أعطيناه، فيكون كذلك سبع سنين أو ثمان سنين أو تسع سنين، ثم لا خير في العيش بعده. أو قال:" ثم لا خير في الحياة بعده» [مجمع الزوائد، ج۷ص۳۱۴]

ترجمہ: حضرت ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میں تمہیں مہدی کی بشارت دیتا ہوں جو میری امت میں اختلاف واضطراب کے بعد زمانہ میں بھیجا جائے گا تو وہ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا جس طرح وہ (اس سے پہلے) ظلم وجور سے بھری ہوگی زمین اور آسمان والے اس سے خوش ہوں گے وہ لوگوں کو مال یکساں طور پر دے گا (یعنی اپنے داد ودہش میں وہ کسی کا امتیاز نہیں برتے گا) اللہ تعالیٰ اس کے دور خلافت میں میری امت کے دلوں کو استغناء وبے نیازی سے بھر دے گا (اور بغیر امتیاز وترجیح کے) اس کا انصاف سب کو عام ہوگا وہ اپنے منادی کو حکم دے گا کہ عام اعلان کر دے کہ جسے مال کی حاجت ہو (وہ مہدی کے پاس آجائے اس اعلان پر) مسلمانوں کی جماعت میں سے بجز ایک شخص کے کوئی بھی نہیں کھڑا ہوگا مہدی اس سے کہے گا کہ خازن کے پاس جاؤ اور اس سے کہو کہ مہدی نے مجھے مال دینے کا تمہیں حکم دیا ہے (یہ شخص خازن کے پاس پہنچے گا) تو خازن اس سے کہے گا اپنے دامن میں بھر لے چنانچہ وہ (حسب خواہش) دامن بھر لے گا اور خزانے سے باہر لائے گا تو اسے (اپنے اس عمل پر) ندامت ہوگی اور (اپنے دل میں کہے گا کیا) امت محمدیہ علی صاحبہا الصلاۃ والسلام میں سب سے بڑھ کر لالچی اور حریص میں ہی ہوں یا یوں کہے گا میرے ہی لیے وہ چیز ناکافی ہے جو دوسروں کے واسطے کافی وافی ہے (اس ندامت پر) وہ مال واپس کرنا چاہے گا مگر اس سے یہ مال قبول نہیں کیا جائے گا اور کہہ دیا جائے گا کہ ہم دے دینے کے بعد واپس نہیں لیتے مہدی عدل وانصاف اور داد دہش کے سات، آٹھ یا نو سال زندہ رہے گا اس کی وفات کے بعد زندگی میں کوئی خوبی نہیں ہوگی۔

عن أبي سعيد الخدري،قال: قال رسول الله ﷺ: «لا تقوم الساعة حتى تملأ الأرض ظلما وجورا وعدوانا، ثم يخرج من أهل بيتي من يملأها قسطا وعدلا كما ملئت ظلما وعدوانا» هذا حديث صحيح على شرط الشيخين

ترجمہ: حضرت ابو سعید خدریؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا قیامت قائم نہیں ہوگی یہاں تک کہ زمین ظلم وجور اور سرکشی سے بھر جائے گی[1] بعد ازاں میرے اہل بیت سے

---

[1] ایک دوسری روایت میں فرمایا: **آخری زمانے میں میری امت پر بادشاہ کی طرف سے ایسی سخت مصیبت اترے گی، جو اس سے پہلے کسی نے نہیں سنی ہوگی، روئے زمین اپنی کشادگی کے باوجود لوگوں پر مکمل طور پر**

ایک شخص (مہدی) پیدا ہوگا جو زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا (مطلب یہ ہے کہ خلیفہ مہدی کے ظہور سے پہلے قیامت نہیں آئے گی۔)[1]

**عن محمد بن الحنفية، قال: كنا عند علي، فسأله رجل عن المهدي، فقال علي: هيهات، ثم عقد بيده سبعا، فقال: " ذاك يخرج في آخر الزمان إذا قال الرجل: الله الله قتل،[2] فيجمع الله تعالى له قوما قزعا كقزع السحاب، يؤلف الله بين قلوبهم، لا**

---

**تنگ ہو جائے گی، یہاں تک کہ زمین ظلم وجور سے بھر جائے گی۔ مؤمنوں کو پناہ لینے کے لیے کوئی جگہ نہیں ملے گی** المستدرک للحاکم] حضرت علیؓ سے ظہورِ مہدی کی علامات میں مروی ہے، آپؓ نے فرمایا: **إذا صارت الدنيا هرجاً ومرجاً، وتظاهرت الفتن، وتقطعت السبل، وأغار بعضهم على بعض جب دنیا میں قتلِ عام شروع ہو جائے گا اور پے در پے فتنے ظاہر ہوں گے اور راستے بند ہوں گے۔ اور ایک دوسرے پر حملے کریں گے** [صفة المهدي لأبي نعيم الأصبهاني]

[1] اس حدیث میں ظہورِ مہدی سے پہلے اختلافات کی شدت، موسمی تبدیلیاں، زلزلے اور دنیا کا ظلم وستم سے بھر جانے کا تذکرہ کیا گیا ہے، ایسے ہی وبائی امراض طاعون اور شدید پریشانی کا تذکرہ بھی احادیث میں ملتا ہے، چنانچہ فرمایا: امام محمد بن علیؓ نے ارشاد فرمایا: کہ امام مہدی اس وقت تک نہیں آئیں گے، **جب تک امت میں شدید خوف، فتنہ، مصیبت اور طاعون جیسی وبائی امراض نہ آجائیں۔ پھر عربوں کے درمیان کاٹنے والی تلوار آجائے گی۔ اور لوگوں کا دینی مسائل میں افتراق ہوگا، اس کے بعد حالات کی تیزی سے تبدیلی شروع ہو جائے گی۔** آپس کے جنگ وجدال اور بھاؤلے کتوں کی طرح ایک دوسرے پر حملے کی وجہ سے لوگ صبح شام موت کی تمنا کرنے لگیں گے۔ [عقد الدرر للسلمی الشافعی]

[2] "إذا قال الرجل: الله الله قتل" ظہورِ مہدی سے پہلے پوری دنیا ظلم وستم سے بھر جائے گی، بالخصوص اس ظلم کا شکار مسلمان ہوں گے۔ زمانۂ جاہلیت کی طرح اس دور میں بھی مسلمان ملامت اور تہمت کا نشان ہوں گے۔ پوری دنیا کا نظامِ کفر متحد ہو کر مسلمانوں پر حملہ آور ہو جائے گا، جس کی وجہ سے مسلمانوں کو کہیں بھی جائے پناہ نہیں ملے گی۔ قتل ہونے کے لیے صرف کلمہ گو مسلمان ہونا کافی ہوگا، جیسا کہ فرمایا: (وَمَا نَقَمُوا مِنْهُمْ إِلَّا أَنْ يُؤْمِنُوا بِاللَّهِ الْعَزِيزِ الْحَمِيدِ) یہی مفہوم اس حدیث میں ظہورِ مہدی کے لیے بیان کیا گیا ہے۔ بھرپور جائزہ لے کر موجودہ زمانے سے اس کا مقارنہ کیا جائے، تو صورت حال خود بخود واضح ہو جائے گی۔

**يستوحشون إلى أحد، ولا يفرحون بأحد،[1] يدخل فيهم على عدة أصحاب بدر، لم يسبقهم الأولون ولا يدركهم الآخرون، وعلى عدد أصحاب طالوت الذين جاوزوا معه النهر،[2] قال أبو الطفيل: قال ابن الحنفية: أتريده؟ قلت: «نعم» ، قال: إنه يخرج من بين هذين الخشبتين، قلت: «لا جرم والله لا أريهما حتى أموت»، فمات بها يعني مكة حرسها الله تعالى «هذا حديث صحيح على شرط الشيخين، ولم يخرجاه»**

---

[1] "قزعا كقزع السحاب" جس طرح بارش سے پہلے اللہ تعالی فضا میں متفرق بادلوں کے ٹکڑوں کو جمع کر کے اپنی قدرت کا مظاہرہ کرتے ہیں اور بارش کے ذریعے بنجر زمین کو سرسبز بناتے ہیں، ایسے ہی جب پوری دنیا میں مسلمانوں پر ظلم وستم عام ہو جائے گا، تو اللہ تعالی بارش کی طرح خلافت کی رحمت کو امام مہدی کے ذریعے نازل فرمائیں گے اور اس کی مدد کے لیے دنیا کے متفرق خطوں سے بہترین اعمال والے، عمدہ قلوب والے ایسے لوگوں کو منتخب کریں گے، جن کی زندگی کا مقصودِ اصلی صرف قیامِ خلافت ہو گا۔ اور اس کے نفاذ میں حائل ساری رکاوٹوں کو یہ حضرات خاطر میں نہیں لائیں گے۔ ۲۔"لا يستوحشون إلى أحد، ولا يفرحون بأحد" جب خدائی قانونِ رحمت حرکت میں آجائے گا، تو پوری دنیا میں ظلم وستم کے رسیدہ لوگوں سے ایسے افراد کا انتخاب کریں گے، جو نہ تو اللہ کے علاوہ کسی سے مرعوب ہوں گے اور نہ اللہ تعالی کے علاوہ ان کا کوئی مطلوب ہو گا۔ اس لیے کسی اجنبی کے ملنے سے نامانوس نہیں ہوں گے اور نہ ہی اپنوں کا ساتھ چھوڑنا ان کے لیے باعث غم ہو گا، تاہم اس کے ساتھ لشکرِ مہدی سے وابستہ افراد نہایت متواضع اور یک جان ہو کر کسی بھی قربانی سے دریغ نہیں کریں گے۔ "لم يسبقهم الأولون ولا يدركهم الآخرون" پوری دنیا پر قیامِ خلافت کے لیے ان کا انتخاب محض اللہ تعالی کے فیض سے ہو گا، جس کی نظیر نہ تو سابقہ ادوار میں گزری ہو گی اور نہ ہی آنے والا زمانہ اس کی نظیر پیش کرے سکے گا۔ دورِ نبوت سے دوری کے باوجود نہایت پاکیزہ قلوب والے ان افراد کا اوڑھنا بچھونا عہدِ اولی کے اولوالعزم افراد کی طرح فقط رضائے الہی ہو گا۔

[2] مراتب میں (جزوی) برابری کے ساتھ ساتھ تعداد میں بھی اصحابِ بدر کے مشابہ ہوں گے، جس طرح انہوں نے قیامِ خلافت میں خشتِ اول کا کردار ادا کیا تھا، ایسے ہی ان کا بھی خلافتِ مہدی کے لیے کردار ہو گا۔ اور جس طرح حضرت سلیمانؑ اور حضرت داؤدؑ کی خلافت میں اصحابِ طالوت کا نمایاں مقام تھا، ایسے ہی پوری دنیا میں اسلام کے جھنڈے گاڑنے میں ان کی حیثیت ہو گی۔ اسی طرح اس حدیث کی رو سے یہ بات معلوم ہوئی کہ امام مہدیؒ کے آنے سے پہلے ان کا انتظار کرنا اور دورانِ انتظار مکمل شریعت کی ذمہ داریوں کا نبھانا نہ صرف عملِ صالح ہے، بلکہ حضراتِ تابعین کا ایک ممدوح عمل بھی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہمارے اکابر میں سے حضرت مولانا امداد اللہ مہاجر مکیؒ نے بھی صرف اسی غرض کے لیے مکہ مکرمہ ہجرت کی تھی۔

[المستدرک، رقم: ۸۶۵۹، ج۴ص۵۹۶] ترجمہ: حضرت ابو الطفیلؓ محمد بن الحنفیہ سے روایت کرتے ہیں کہ محمد بن الحنفیہ نے کہا کہ وہ حضرت علیؓ کی مجلس میں بیٹھے تھے کہ ایک شخص نے ان سے مہدی کے بارے میں پوچھا؟ تو حضرت نے بر بنائے لطف فرمایا: دور ہو، پھر ہاتھ سے اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ مہدی کا ظہور آخر زمانہ میں ہوگا (اور بے دینی کا اس قدر غلبہ ہوگا کہ) اللہ کے نام لینے والے کو قتل کر دیا جائے گا (ظہور مہدی کے وقت) اللہ تعالیٰ ایک جماعت کو ان کے پاس اکٹھا کر دے گا، جس طرح بادل کے متفرق ٹکڑوں کو مجتمع کر دیتا ہے اور ان میں یگانگت والفت پیدا کر دے گا، یہ نہ تو کسی سے متوحش ہوں گے اور نہ کسی کو دیکھ کر خوش ہوں گے (مطلب یہ ہے کہ ان کا باہمی ربط وضبط سب کے ساتھ یکساں ہوگا) خلیفہ مہدی کے پاس اکٹھا ہونے والوں کی تعداد اصحابِ بدر (غزوہ بدر میں شریک ہونے والے صحابہ کرامؓ) کی تعداد کے مطابق (یعنی ۳۱۳) ہوگی۔ اس جماعت کو ایسی (خاص و جزوی) فضیلت حاصل ہوگی جو اس سے پہلے والوں کو حاصل ہوئی ہے نہ بعد والوں کو حاصل ہوگی، نیز اس جماعت کی تعداد اصحابِ طالوت کی تعداد کے برابر ہوگی جنہوں نے طالوت کے ہمراہ نہر (اردن) کو عبور کیا تھا، حضرت ابو الطفیل کہتے ہیں کہ محمد بن الحنفیہ نے مجھ سے پوچھا کیا تم اس جماعت میں شریک ہونے کا ارادہ اور خواہش رکھتے ہو، میں نے کہا ہاں، تو انہوں نے (کعبہ شریف کے) دو ستونوں کی جانب اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ خلیفہ مہدی کا ظہور انہیں کے درمیان ہوگا اس پر ابو الطفیل نے فرمایا: بخدا میں ان سے تاحیات جدا نہ ہوں گا (راوی حدیث کہتے ہیں) چنانچہ ابو الطفیل کی وفات مکہ معظمہ ہی میں ہوئی۔

**فصل دوم: ظہورِ مہدی سے پہلے: حرمِ مکی کی بے حرمتی اور غیر حقیقی مہدی کا واقعہ:**

عَنْ سَعِيدِ بْنِ سَمْعَانَ، قَالَ: سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ يُحَدِّثُ أَبَا قَتَادَةَ، أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ قَالَ: «يُبَايَعُ رَجُلٌ بَيْنَ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ، وَلَنْ يَسْتَحِلَّ هَذَا الْبَيْتَ إِلَّا أَهْلُهُ، فَإِذَا اسْتَحَلُّوهُ فَلَا تَسْأَلْ عَنْ هَلَكَةِ الْعَرَبِ، ثُمَّ تَجِيءُ الْحَبَشَةُ فَتُخَرِّبُهُ خَرَابًا لَا يَعْمُرُ بَعْدَهُ أَبَدًا، وَهُمُ الَّذِينَ يَسْتَخْرِجُونَ كَنْزَهُ»[1] [المستدرک، ج۴ص۴۹۹] [مصنف ابن ابی شیبہ، رقم: ۳۷۲۴۴، ج۷ص۴۶۲]

---

[1] روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حقیقی مہدی کے ظہور سے پہلے ایک غیر حقیقی شخص مہدویت کا دعویٰ کرے گا، مگر تاریخِ اسلامی کے مختلف ادوار میں کئے گئے مہدویت کے غیر حقیقی دعووں کے برعکس یہ دعویٰ کعبہ اور بیت اللہ کے پاس ہوگا۔ اس حدیث میں بیان کیا گیا ہے کہ اس زمانے میں اس غیر حقیقی مہدی کے دعوئ

ترجمہ: حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ میں نے حضرت ابو قتادہؓ سے سنا وہ کہہ رہے تھے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ رکن اور مقام کے درمیان بیعت کی جائے گی اور بیت اللہ کی حرمت وہیں کے لوگ پامال کریں گے اور جب یہ پامالی ہو گی، تو اس وقت اہل عرب کی ہمہ گیر ہلاکت ہو گی بعد ازاں حبشی قوم چڑھائی کرے گی اور کعبۃ اللہ کو بالکل ویران کر دے گی اس ویرانی کے بعد یہ کبھی آباد نہ ہو گا یہی حبشی اس خزانہ کو نکال کر لے جائیں گے۔

## فصل سوم: ظہورِ مہدی سے پہلے حقیقی اور غیر حقیقی مہدی کی پہچان:

عَنْ عُبَيْدِ اللَّهِ بْنِ الْقِبْطِيَّةِ، قَالَ: دَخَلَ الْحَارِثُ بْنُ أَبِي رَبِيعَةَ، وَعَبْدُ اللَّهِ بْنُ صَفْوَانَ وَأَنَا مَعَهُمَا عَلَى أُمِّ سَلَمَةَ ، فَسَأَلَاهَا عَنِ ﷺ يَقُولُ: «يَعُوذُ عَائِذٌ بِالْحَرَمِ، فَيُبْعَثُ إِلَيْهِ بِجَيْشٍ فَإِذَا كَانُوا بِبَيْدَاءَ مِنَ الْأَرْضِ يُخْسَفُ بِهِمْ» فَقُلْتُ: يَا رَسُولَ اللَّهِ كَيْفَ بِمَنْ يَخْرُجُ كَارِهًا؟ قَالَ:

---

مہدویت کے خلاف کاروائی کی جائے گی، جس میں حرم مکہ کی حد درجہ بے حرمتی کی جائے گی اور یوں پوری دنیا میں عربوں کی ہلاکت کے لیے معنوی اسباب سامنے آنے شروع ہو جائیں گے، جس کے بعد پھر ہلاکت کے ظاہری اسباب جلدی آئیں گے۔ غیر حقیقی مہدی سے متعلق احادیث کا عصر حاضر کے تناظر میں دیکھا جائے، تو ۲۰ نومبر ۱۹۷۹ء/یکم محرم ۱۴۰۰ھ کو نمازِ فجر میں وقوع پذیر ہونے والا جہیمان اور محمد بن عبداللہ القحطانی کا واقعہ فوراً ذہن میں آتا ہے۔

ہر صدی میں مجدد کے نظریے نے جہیمان کے دل میں بھی یہی خیال بسایا کہ اس صدی کا عظیم کام خلافتِ مہدی ہے، جس کے لیے بطورِ تمہید کام کرنے والا میں ہی ہوں گا۔ ظہورِ مہدی سے پہلے علاماتِ زمانیہ، مکانیہ، تکوینیہ، شرعیہ اور سیاسیہ وغیرہ کے بارے میں زیادہ علم نہیں تھا، اس وجہ سے اس کا خیال تھا کہ ظہورِ مہدی میں اسباب کا عمل دخل زیادہ ہے، اس لیے اسباب کی تیاری میں اسلحہ اور خوراک جمع کر کے ظہورِ مہدی کے لیے اپنے سالے محمد بن عبداللہ القحطانی کو منتخب کیا، اس کے بارے میں لوگوں کے خوابوں اور دیگر مبشرات، اخلاق، سیرت اور دیگر خوبیوں کی وجہ سے جہیمان کے ماننے والوں کا اس کے بارے میں مہدی کا نظریہ راسخ ہو گیا تھا۔ [دیکھئے: ویکی پیڈیا، واقعۂ جہیمان۔ اور المعرفہ ڈاٹ کام] احادیثِ نبویہ میں عمق نہ ہونے اور مہدی کے بارے میں تحقیق نہ کرنے کی وجہ سے جہاں ایک طرف حرم شریف میں خونریزی کی فضا پیدا کر کے حرم کی بے حرمتی کا واقعہ پیش آیا۔ تاریخ اسلام کا مطالعہ کیا جائے، تو بیت اللہ کی ہتک کا ارتکاب پہلی بار حجاج بن یوسف نے اس وقت کیا، جب حضرت عبداللہ بن زبیرؓ کے خلاف لشکر کشی کر کے انہیں حرم میں پناہ لینی پڑی اور وہاں پر بھی انہیں پناہ نہ دی گئی، بلکہ سولی پر لٹکایا گیا، اس میں بھی اپنے ہی مسلمان حاکموں نے حکومت لینے کی خاطر بیت اللہ پر چڑھائی کر کے بیت اللہ کی بے حرمتی کر ڈالی۔

«يُخْسَفُ بِهِ مَعَهُمْ، وَلَكِنَّهُ يُبْعَثُ عَلَى نِيَّتِهِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ» ثُمَّ قَالَتْ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «يَعُوذُ عَائِذٌ بِالْبَيْتِ»هَذَا حَدِيثٌ صَحِيحُ الْإِسْنَادِ عَلَى شَرْطِ الشَّيْخَيْنِ، وَلَمْ يُخْرِجَاهُ "[المستدرک، رقم:۸۳۲۱، ج۴ ص۴۷۵]

عَنْ يُوسُفَ بْنِ مَاهَكَ، أَخْبَرَنِي عَبْدُ اللهِ بْنُ صَفْوَانَ، عَنْ أُمِّ الْمُؤْمِنِينَ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ ﷺ، قَالَ: «سَيَعُوذُ بِهَذَا الْبَيْتِ – يَعْنِي الْكَعْبَةَ – قَوْمٌ لَيْسَتْ لَهُمْ مَنَعَةٌ، وَلَا عَدَدٌ وَلَا عُدَّةٌ، يُبْعَثُ إِلَيْهِمْ جَيْشٌ، حَتَّى إِذَا كَانُوا بِبَيْدَاءَ مِنَ الْأَرْضِ خُسِفَ بِهِمْ»، قَالَ يُوسُفُ: وَأَهْلُ الشَّأْمِ يَوْمَئِذٍ يَسِيرُونَ إِلَى مَكَّةَ، فَقَالَ عَبْدُ اللهِ بْنُ صَفْوَانَ: أَمَا وَاللهِ مَا هُوَ بِهَذَا الْجَيْشِ ترجمہ: یوسف بن ماہک سے روایت ہے کہ مجھے عبداللہ بن صفوان نے بتایا کہ ام المومنین حضرت عائشہؓ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ اس گھر یعنی بیت اللہ میں ایک ایسی قوم پناہ لے گی، جن کے پاس اپنی حفاظت کے لیے نہ کوئی دفاعی ساز وسامان ہوگا، نہ زیادہ تعداد اور نہ ہی لڑائی کے لیے تیاری کا انتظام۔ ان کے خلاف ایک لشکر بھیجا جائے گا، جب وہ مدینہ کے بیداء نامی جگہ پہنچ جائیں گے، تو اللہ تعالیٰ انہیں زمین میں دھنسا دیں گے۔ راوی حدیث حضرت یوسف فرماتے ہیں: کہ اس زمانے میں اہل شام مکہ کی جانب آرہے تھے تو عبداللہ بن صفوان نے کہا: خدا کی قسم! یہ وہ لشکر نہیں ہے۔

عَبْدُ اللهِ بْنُ صَفْوَانَ عَنْ عَبْدِ اللهِ بْنِ الزُّبَيْرِ، أَنَّ عَائِشَةَ، قَالَتْ: عَبَثَ رَسُولُ اللهِ ﷺ فِي مَنَامِهِ، فَقُلْنَا: يَا رَسُولَ اللهِ صَنَعْتَ شَيْئًا فِي مَنَامِكَ لَمْ تَكُنْ تَفْعَلُهُ، فَقَالَ: «الْعَجَبُ إِنَّ نَاسًا مِنْ أُمَّتِي يَؤُمُّونَ بِالْبَيْتِ بِرَجُلٍ مِنْ قُرَيْشٍ، قَدْ لَجَأَ بِالْبَيْتِ، حَتَّى إِذَا كَانُوا بِالْبَيْدَاءِ خُسِفَ بِهِمْ»، فَقُلْنَا: يَا رَسُولَ اللهِ إِنَّ الطَّرِيقَ قَدْ يَجْمَعُ النَّاسَ، قَالَ: «نَعَمْ، فِيهِمُ الْمُسْتَبْصِرُ وَالْمَجْبُورُ وَابْنُ السَّبِيلِ، يَهْلِكُونَ مَهْلَكًا وَاحِدًا، وَيَصْدُرُونَ مَصَادِرَ شَتَّى، يَبْعَثُهُمُ اللهُ عَلَى نِيَّاتِهِمْ»[1] [صحیح مسلم، کتاب الفتن، رقم:۲۸۸۴]

---

[1] مذکورہ بالا احادیث کا حاصل یہ ہوا کہ ظہورِ مہدی سے پہلے عربوں کی ہلاکت اس وقت شروع ہوگی، جب عرب کعبہ کی بے حرمتی کا ارتکاب کریں گے اور جب امام مہدی کا ظہور ہوگا، تو اس کی مخالفت کرنے والے لشکر کو مکمل طور پر زمین میں دھنسا دیا جائے گا، چنانچہ یہی دونوں واقعات ایک روایت میں یکجا ذکر کیے گئے ہیں: حدثنا الوليد بن مسلم، عن صدقة بن خالد، عن عبد الرحمن بن حميد، عن مجاهد، عن تبيع، قال: «سيعوذ بمكة عائذ فيقتل، ثم يمكث الناس برهة من دهرهم، ثم يعوذ

حضرت عائشہؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے خواب میں کچھ ایسے افعال سرانجام دیئے، جو اس سے پہلے کبھی ہم نے آپ ﷺ کو کرتے نہیں دیکھا۔ پوچھنے پر آپ ﷺ نے فرمایا: میری امت کے چند لوگ بیت اللہ میں آئے ہوئے ایک قریشی آدمی کے خلاف لشکر جمع کر کے کعبہ پر چڑھائی کی نیت سے جائیں گے جب مدینہ کے قریب بیداء نامی جگہ پر پہنچ جائیں گے تو اول تا آخر انہیں زمین میں دھنسا دیا جائے گا، تو میں نے پوچھا: اے اللہ کے رسول ﷺ! راستے میں مختلف لوگ اکٹھے ہوتے ہیں، تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ ہاں ان میں عام راہ گیر، مجبور، مسافر اور دیگر لوگ بھی اکٹھے ہلاک ہوں گے، لیکن روزِ محشر انہیں اپنی اپنی نیتوں کے مطابق مختلف جگہوں سے اٹھایا جائے گا۔

## فصل چہارم: ظہورِ مہدی سے پہلے عراق اور شام کا اقتصادی بائیکاٹ:

عَنْ أَبِي نَضْرَةَ، قَالَ: كُنَّا عِنْدَ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ فَقَالَ: يُوشِكُ أَهْلُ الْعِرَاقِ أَنْ لَا يُجْبَى إِلَيْهِمْ قَفِيزٌ وَلَا دِرْهَمٌ، قُلْنَا: مِنْ أَيْنَ ذَاكَ؟ قَالَ: مِنْ قِبَلِ الْعَجَمِ، يَمْنَعُونَ ذَاكَ، ثُمَّ قَالَ: يُوشِكُ أَهْلُ الشَّأْمِ أَنْ لَا يُجْبَى إِلَيْهِمْ دِينَارٌ وَلَا مُدْيٌ، قُلْنَا: مِنْ أَيْنَ ذَاكَ؟ قَالَ: مِنْ قِبَلِ الرُّومِ، ثُمَّ سَكَتَ هُنَيَّةً، ثُمَّ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: «يَكُونُ فِي آخِرِ أُمَّتِي خَلِيفَةٌ يَحْثِي الْمَالَ حَثْيًا، لَا يَعُدُّهُ عَدَدًا» قَالَ قُلْتُ لِأَبِي نَضْرَةَ وَأَبِي الْعَلَاءِ: أَتَرَيَانِ أَنَّهُ عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ فَقَالَا: لَا.[1]

---

عائذ آخر، فإن أدركته فلا تغزونه، فإنه جيش الخسف» اس روایت میں نبی کریم ﷺ نے قربِ ظہورِ مہدی کی ایک بڑی علامت یہ بیان فرمائی ہے کہ حقیقی مہدی کے ظہور سے کچھ عرصہ پہلے ایک شخص ظاہر ہوگا، جو فوراً قتل ہوگا، کچھ عرصہ بعد ایک دوسرا شخص ظاہر ہوگا، اس دوسرے شخص کی مخالفت اور اس کے خلاف کاروائی سے گریز کرنی چاہیے، کیونکہ یہ لشکر (مہدی مخالف) زمین میں دھنس جانے والوں میں سے ہوگا۔ اس روایت کی سند میں "تبیع" راوی کے علاوہ تمام رجال ثقات ہیں، جب کہ یہ روایت مسلم اور دیگر کتب صحاح کی روایات میں معنی کے اعتبار سے مؤید ہے، اس لیے اس روایت کی صحت میں شبہ نہیں، ہاں البتہ تبیع نامی راوی اہل کتاب سے اخذ روایت کرتا تھا، تاہم اس کی مویدات ہونے کی وجہ سے درجۂ حسن سے یہ روایت کم نہیں۔ [الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۹۳۵، ج ۱ ص ۳۲۷]

[1] ایرانی انقلاب کے خوف سے عرب ممالک بالعموم اور بالخصوص کویت کی جانب سے عراقی حکومت کے ساتھ یہ وعدے کیے گئے تھے کہ جنگ کے اخراجات کی تکمیل کے لیے ہم آپ کو تیل کے کچھ کنویں دیں گے، مگر جب جنگ ختم ہوئی، تو کویت نے اپنا وعدہ پورا کرنے سے انکار کر دیا۔ جن کے حصول کے لیے عراق نے وعدۂ

ترجمہ: صحیح مسلم میں ابو نضرہؒ سے روایت ہے کہ ہم حضرت جابر بن عبد اللہؓ کے پاس بیٹھے تھے، آپؓ نے فرمایا: اہل عراق کے پاس قفیز اور درہم نہیں آئے گا۔ ہم نے پوچھا یہ پابندی کون لگائے

---

خلافی کے جرم میں راتوں رات چڑھائی کر کے کنوؤں پر قبضہ جمالیا مگر کویتی بادشاہ پہلے مصر چلا گیا اور وہاں ٹیلی ویژن پر آکر پہلے عرب ممالک سے مدد طلب کی، اور پھر امریکہ جا کر اقوام متحدہ میں اپنی حکومت بچانے کے لیے درخواست کی۔ اس طرح امریکہ نے آکر عراقی فوج کو واپس کر دیا اور اقوام متحدہ کے ذریعے ۱۳ سال تک عراق پر پابندیاں لگا کر عراق کو لقمے لقمے کا محتاج کر دیا۔ شاید اسی کی طرف ایک دوسری حدیثِ مبارک میں اشارہ کیا گیا جس میں فرمایا کہ ایک ملک کا مسلمان بادشاہ دوسرے مسلمان بادشاہ کی حکومت پر حملہ کر کے غلبہ کرے گا، تو وہ مغلوب بادشاہ اس ظالم مسلمان حاکم کے خلاف اپنی مدد کے لیے روم کی عیسائی طاقتوں کے پاس جا کر درخواست کرے گا، عیسائی افواج کا جزیرۃ العرب میں اس طرح آنا عالمی جنگوں (ملاحم) کے لیے نقطہ آغاز ثابت ہوگا، چنانچہ فرمایا: عن أبي ذر أنه سمع رسول الله ﷺ يقول: "إنه سيكون رجل من بني أمية بمصر يلي سلطانا، ثم يغلب على سلطانه أو ينزع منه فيفر إلى الروم، فيأتي بالروم إلى أهل الإسلام فتلك أول الملاحم ترجمہ: حضرت ابوذرؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو کہتے ہوئے سنا کہ عنقریب بنو امیہ کا ایک آدمی مصر میں بادشاہ ہوگا، پھر کچھ عرصہ بعد اس پر دوسرا بادشاہ غلبہ کر کے اس سے بادشاہت چھین لے گا تو یہ بھاگ کر رومی عیسائیوں سے مدد مانگے گا اور رومی عیسائیوں کو مسلمانوں کے خلاف لائے گا تو یہ عالمی جنگوں کے لیے پیش خیمہ ثابت ہوگا۔ [المعجم الأوسط للطبرانی، رقم: ۸۱۲۱، ج ۸ ص ۱۱۰]

اس تناظر میں اگر جابر الصباح اور اس کے بھائی حسن الصباح کے خفیہ دورہ امریکہ اور انہیں اپنے پڑوسی مسلمان ملک کے خلاف بُلا کر خطے میں امریکی اجارہ داری قائم کرنے کے حوالے سے دیکھا جائے اور اس حدیث کو ملاحظہ کریں تو یہ بات مزید منقح ہو جاتی ہے کہ حدیثِ مبارک میں بیان کیے گئے شخص سے شاید صدام حسین مراد ہو، جب کہ اس بادشاہ کے لیے ایک اور روایت میں "اُخنس" کا صیغہ استعمال کر کے خفیہ دورہ کی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ واللہ أعلم۔ اور حدیثِ مبارک میں اس خفیہ دورے کو "اول الملاحم" کہا گیا۔ [الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۱۳۴۱، ج ۲ ص ۴۷۷]

واضح رہے اقوام متحدہ کی جانب سے عراق پر لگائی جانے والی پابندیوں میں صرف یمن نے ان پابندیوں کی خلاف آواز اٹھا کر عربی اور اسلامی ملک ہونے کا ثبوت دیا تھا، باقی دنیا بھر کے تمام رکن ممالک نے عراق کے بوڑھوں، خواتین اور بچوں پر بھوک وافلاس مسلط کرنے کے جرم میں اپنا حصہ ڈالا تھا۔

گا؟ آپؓ نے فرمایا: یہ پابندی عجم کی طرف سے ہو گی۔ پھر فرمایا: قریب ہے کہ اہل شام کے پاس دینار اور مد نہیں آئے گا میں نے پوچھا؟ یہ کس کی طرف سے ہو گا؟ جواب دیا: یہ روم کی طرف سے ہو گا، پھر تھوڑی دیر خاموش ہوئے، پھر فرمایا: کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: آئندہ دور میں میری امت میں ایک خلیفہ ایسا ہو گا، جو لوگوں میں مال کو زیادہ مقدار میں بغیر حساب کے تقسیم کرے گا۔ راوی کہتا ہے کہ میں نے ابونضرۃ اور ابو العلاء سے پوچھا کہ کیا تم دونوں حضرات کا اس خلیفہ سے مراد عمر بن عبدالعزیز ہے، تو انہوں نے جواب دیا کہ نہیں۔[ صحیح مسلم، کتاب الفتن، رقم: ٦٧۔٢٩١٣، ج٤ص ٢٢٣٤]

عَنْ أَبِي نَضْرَةَ، عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللَّهِ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُمَا، قَالَ: يُوشِكُ أَهْلُ الْعِرَاقِ أَنْ لَا يَجِيءَ إِلَيْهِمْ دِرْهَمٌ وَلَا قَفِيزٌ، قَالُوا: مِمَّ ذَاكَ يَا أَبَا عَبْدِ اللَّهِ؟ قَالَ: مِنْ قِبَلِ الْعَجَمِ يَمْنَعُونَ ذَاكَ، ثُمَّ سَكَتَ هُنَيْهَةً ثُمَّ قَالَ: يُوشِكُ أَهْلُ الشَّامِ أَنْ لَا يَجِيءَ إِلَيْهِمْ دِينَارٌ، وَلَا مُدٌّ، قَالُوا: مِمَّ ذَاكَ؟ قَالَ: مِنْ قِبَلِ الرُّومِ يَمْنَعُونَ ذَلِكَ،[1] ثُمَّ قَالَ: قَالَ رَسُولُ

---

[1] ظہورِ مہدی سے پہلے شام کی جنگی ابتداء بچوں کے کھیل کود سے: عن محمد بن بشر بن هشام، عن ابن المسيب، قال: "تكون فتنة بالشام، كأن أولها لعب الصبيان، ثم لا يستقيم أمر الناس على شيء، ولا تكون لهم جماعة حتى ينادي مناد من السماء: عليكم بفلان

ترجمہ: سعید بن المسیبؒ سے روایت ہے کہ شام میں ایک فتنہ اٹھ کھڑا ہو گا، جس کی ابتداء بچوں کے کھیل کود سے ہو گی، پھر لوگ کسی ایک معاملہ پر جمع نہیں ہو سکیں گے اور نہ ان کی باقاعدہ جماعت بن سکے گی، یہاں تک کہ آسمان سے ایک آواز لگانے والا آواز لگائے گا، تم فلاں کے پاس جاؤ۔

**تشریح:** اکثر معاصرین اس بات سے باخبر ہیں کہ موجودہ شامی جنگ کی ابتداء ١٥ اگست بروز جمعہ ٢٠١١ء جنوبی شام کے حوران نامی علاقے میں پندرہ بچوں کے کھیل کود سے ہوئی، ان بچوں نے دیواروں پر "الحریہ" اور "ارحل یا بشار" لکھا تھا، تو اس کی سزا میں انہیں قید کر کے مختلف سزائیں دی جانے لگیں جن کے خلاف احتجاج ہوا، شامی فوج نے "درع" شہر میں ان لوگوں کے احتجاج پر فائرنگ کر کے اس تحریک کو مزید ہوا دے دی۔ [دیکھئے https://ar.wikipedia.org/wiki/الخط الزمني للحرب الأهلية السورية مايو أغسطس ٢٠١١]

اس ظلم کے خلاف شامی عوام نے شہر شہر احتجاج اور مظاہرے کیے، آہستہ آہستہ یہ مظاہرے ملک کے طول وعرض میں پھیل گئے، شامی فوج نے ان مظاہروں میں شریک لوگوں کو گرفتار کر کے مختلف طریقوں سے

اللَّهِ ﷺ: «يَكُونُ فِي أُمَّتِي خَلِيفَةٌ يَحْثِي الْمَالَ حَثْيًا لَا يَعُدُّهُ عَدًّا» ثُمَّ قَالَ: «وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَيَعُودَنَّ الْأَمْرُ كَمَا بَدَأَ لَيَعُودَنَّ كُلُّ إِيمَانٍ إِلَى الْمَدِينَةِ كَمَا بَدَأَ مِنْهَا حَتَّى يَكُونَ كُلُّ إِيمَانٍ بِالْمَدِينَةِ» [المستدرک، ج۴ص۵۰۱،ج۵۰۱]

ترجمہ: ابونضرہ سے روایت ہے کہ ہم جابر بن عبداللہؓ کے ساتھ تھے، توانہوں نے فرمایا: قریب ہے کہ اہل عراق پر یہ حالت آجائے گی کہ ان کے پاس قفیز مقدار گندم اور درہم مالیت نہیں آئے گی، توہم نے سوال کیا کہ یہ پابندی کس کی جانب سے ہو گی؟ تو جابرؓ نے جواب دیا کہ عجم کی جانب سے، وہ اس پر پابندی لگا کر تعاون روک دیں گے، پھر فرمایا: قریب ہے کہ اہل شام کے پاس بھی دینار کی مالیت اور مد کی مقدار خوراک نہیں آئے گی، ہم نے پوچھا: یہ کس کی جانب سے یہ پابندی ہو گی؟ تو جواب دیا کہ یہ پابندی روم یعنی اہل مغرب کی جانب سے ہو گی، پھر تھوڑی دیر خاموش ہوئے، پھر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میری آخری امت میں ایک خلیفہ آئے گا، جو مال کو مٹھی بھر بھر کے لوگوں میں تقسیم کرے گا اور شمار شمار کر نہیں دے گا، پھر تھوری دیر خاموش رہنے

---

ظلم وستم کا نشانہ بنایا، اوریوں یہ سلسلہ احتجاج اور مظاہروں سے آگے بڑھ کر قتل وقتال کارخ اختیار کر گیا، جوں ہی ایک جگہ قتل وقتال کا یہ سلسلہ رکتا، تودوسری جگہ یہ صورت حال شدت اختیار کر جاتی۔

نتیجہ یہ ہوا کہ شام کی گلی گلی اور کوچہ کوچہ جنگ کا منظر پیش کرتا رہا، اور اس حدیث کا مصداق بن کر سامنے آیا، جس میں فرمایا: کہ یشق الشام شق الشعرۃ شام سے امن وامان کا چھڑہ نکل جائے گا، چنانچہ ایسا ہی ہوا، جیش الحر اور بشار کی نظامی فوج میں اختلافات نے ظلم وستم کی ناقابل یقین داستانیں رقم کیں۔ اندرونِ ملک، قومی، بین الاقوامی، مسلم وغیر مسلم ہر طرح کی لاکھ کوششیں، سیمینارز، اجتماعات، وفود اور دیگر کئی امور زیرِ بحث آئے، مگر اس فتنے سے نکلنے کا کوئی حل سامنے نہ آیا۔

چنانچہ اہلِ مشرق ومغرب کے کفار یعنی یورپ وامریکا نے یہاں ڈیرے ڈال دیئے۔ شیعہ سنی فسادات کے نام پر مسلمانوں کا خون ناحق بہایا گیا۔ سلفی جہادی تنظیموں اور رافضی حزب اللہ وغیرہ جماعتوں نے جنگ میں کود کر معاملے کو مشکل بنادیا۔ اسی منظر نامے کو اگر احادیثِ مبارکہ کی روشنی میں دیکھا جائے، تو کئی ہزار دھماکوں، میزائل حملے اور دیگر مہلک ہتھیاروں کے استعمال نے لاکھوں انسانوں کو لقمۂ اجل بنادیا، جو مزید سخت سے سخت تر ہوتا جارہا ہے۔ یہاں تک کہ امام مہدی علیہ الرضوان کے ہاتھ پر بیعت کر کے شام کو ظلم وستم سے پاک کردیا جائے گا۔ واللہ اعلم بالصواب۔

کے بعد فرمایا: ضرور خلافت دوبارہ اپنی اصلی حالت پر قائم ہو گا، اور ایمان پورا کا پورا پہلے کی طرح مدینہ میں واپس لوٹے گا۔

**بابِ دوم: ظہورِ مہدی سے پہلے: علاماتِ سیاسیہ:**

عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ، زَوْجِ النَّبِيِّ ﷺ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: «يَكُونُ اخْتِلَافٌ[1] عِنْدَ مَوْتِ[2] خَلِيفَةٍ،[1] فَيَخْرُجُ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْمَدِينَةِ هَارِبًا إِلَى مَكَّةَ، فَيَأْتِيهِ نَاسٌ مِنْ أَهْلِ مَكَّةَ

---

[1] اگر اس حدیث کے تناظر میں موجودہ زمانے میں بلاد الحرمین میں بادشاہت کی صورت حال کو دیکھا جائے تو معلوم ہوتا ہے کہ یہاں بادشاہت عبد العزیز آلِ سعود کے اولاد میں چلتی رہی، جس میں ولی عہد بادشاہ کی موت کے بعد بادشاہ بن جاتا اور نائب ولی عہد وہ ولی عہد کے عہدے پر فائز ہو جاتا، لیکن پہلی بار ملک عبداللہ نے ولی عہد اور نائب ولی عہد کی تقرری کے لیے سعودی شاہی خاندان میں "هيئة البيعة" کے نام سے ادارہ قائم کیا، جس کا بنیادی مقصد اپنے بیٹے متعب کی بادشاہت کے لیے راستہ ہموار کرنا تھا، تاکہ شاہ عبداللہ کے بعد متعب بادشاہ بنے۔ شاہی خاندان کے افراد اس نکتے کو سمجھ گئے، اس وجہ سے شاہ عبداللہ کی موت کے بعد شاہی خاندان میں بادشاہت پر اختلافات نے زور پکڑ لیا۔

[2] **شاہ عبداللہ کی موت اور ظہورِ مہدی سے پہلے ایک اہم نشانی کی تکمیل:** عن عَمَّارِ بْنِ يَاسِرٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ: عَلَامَةُ الْمَهْدِيِّ إِذَا انْسَابَ عَلَيْكُمُ التُّرْكُ، وَمَاتَ خَلِيفَتُكُمُ الَّذِي يَجْمَعُ الْأَمْوَالَ، وَيُسْتَخْلَفُ بَعْدَهُ ضَعِيفٌ فَيُخْلَعُ بَعْدَ سَنَتَيْنِ مِنْ بَيْعَتِهِ أخرجه نعيم برقم (٩٦٣) **ترجمہ**: حضرت عمار بن یاسرؓ سے روایت ہے کہ امام مہدی کی علامت یہ ہو گی کہ تم پر ترک حملہ آور ہوں گے اور جو خلیفہ مال جمع کرتا تھا وہ مر جائے گا اور اس کے بعد ایک ایسا شخص خلیفہ بنے گا، جو کمزور اور ضعیف ہو گا اور انتخاب کے دو سال بعد اس سے اختیارات واپس لے لیے جائیں گے۔

مشہور شیعہ کتاب بحار الأنوار میں حضرت امام جعفر صادقؒ سے روایت ہے، فرمایا: **حدیث**: عن الإمام جعفر الصادق رضي الله عنه قال: من يضمن لي موت عبد الله أضمن له القائم [بحار الأنوار] **ترجمہ**: حضرت امام جعفر صادقؒ سے روایت ہے کہ وہ فرماتے ہیں کہ جو مجھے عبداللہ کے موت کی ذمہ داری دے، تو میں اس کو قائم (یعنی امام مہدی) کے آنے کی ذمہ داری دیتا ہوں۔ سعودی شاہی خاندان میں دو سال کی طویل تنازعات کے بعد شاہی خاندان کے بہت سے افراد کو جیل بھیج دیا گیا، بالآخر محمد بن سلمان ولی عہد بنا، لیکن اس کی ولی عہدی کے بعد شاہ سلمان کا مکمل اختیار ختم ہو کر رہ گیا۔ اور یوں نبی کریم ﷺ کی یہ پیشن گوئی صادق آئی: "وَيُسْتَخْلَفُ بَعْدَهُ ضَعِيفٌ فَيُخْلَعُ بَعْدَ سَنَتَيْنِ مِنْ بَيْعَتِهِ" کہ اس کے بعد ایک ایسا کمزور اور ضعیف شخص خلیفہ بنے گا، جس سے دو سال بعد اختیارات لے لیے جائیں گے۔

مال جمع کرنے والا خلیفہ مر جائے گا، چنانچہ ۲۰۱۵ء میں شاہ عبداللہ مر گیا، جس نے سعودی عرب کی تاریخ میں کئی ٹریلین ڈالر سے زیادہ سرمایہ جمع کیا تھا۔ شاہ عبداللہ کے بعد جب شاہ سلمان بادشاہ بنا، تو اس نے ایک تہائی مالیت اپنی حلف برداری کے پہلے سال میں اپنی حکومت کے استحکام کے لیے خرچ کر دی، لیکن اس میں کامیاب نہ ہوا۔ چنانچہ یہ بات امریکی سی آئی اے کے سابق سربراہ "بروس ریڈل" نے الجزیرۃ کو دی گئی اپنی ایک انٹرویو میں کہی۔

ایک دوسری روایت میں ہے: **إذا مات الخامس من أهل بيتي فالهرج الهرج حتى يموت السابع ثم كذلك حتى يقوم المهدي**(أخرجه نعيم في الفتن برقم:۱۰۰۲)ترجمہ: جب اہل بیت سے پانچواں بادشاہ مر جائے، تو پھر سخت خون ریزی ہو گی یہاں تک کہ ساتواں مر جائے اور جب ساتواں مر جائے، تو حالات اسی طرح رہیں گے، یہاں تک امام مہدی کا ظہور ہو جائے۔

**تشریح:** موجودہ سعودی حکمران شاہ سلمان ساتواں بادشاہ ہے، چنانچہ یہ شاہی حکومت اس دور میں باپ اور بیٹوں کی حکومت پر مشتمل ہیں، جن میں ا۔ پہلا بادشاہ عبدالعزیز تھا۔ ۲۔ اس کے بعد بیٹوں کی حکومت شروع ہوئی، چنانچہ دوسرے نمبر پر سعود، ۳۔ فیصل، ۴۔ خالد، ۵۔ فہد، ۶۔ عبداللہ، ۷۔ سلمان ہے۔ واضح رہے یہ روایت نہ تو دورِ اسلامی میں سلطنتِ امویہ پر صادق آئی اور نہ ہی سلطنت عباسیہ اور عثمانیہ پر منطبق ہوئی۔

ایک اور روایت میں فرمایا: **قال كَعْب: إِذَا كَانَتْ رَجْفَتَانِ فِي شَهْرِ رَمَضَانَ انْتُدِبَ لَهَا ثَلَاثَةُ نَفَرٍ مِنْ أَهْلِ بَيْتٍ وَاحِدٍ. أخرجه نعيم برقم: ۸۵۰** ترجمہ: حضرت کعب فرماتے ہیں کہ جب رمضان کے مہینے میں دو سخت آوازیں ہوں گی، تو اس کے بعد ایک ہی خاندان کے تین افراد اس کے حصول کے لیے نکلیں گے۔

[1] خلیفہ سے مراد کیا ہے؟ کیا سقوطِ خلافت کے بعد ظہورِ مہدی سے پہلے جزیرۃ العرب میں دوبارہ خلافت کا آنا لازمی ہے؟ اس کا جواب یہ ہے کہ لغوی اعتبار سے خلیفہ کا اطلاق عادل اور ظالم دونوں پر ہوتا ہے اور قرآن مجید میں بھی یہی عادل اور ظالم کے لیے خلیفہ کا استعمال ہوا ہے (**إِنِّي جَاعِلٌ فِي الْأَرْضِ خَلِيفَةً قَالُوا أَتَجْعَلُ فِيهَا مَنْ يُفْسِدُ فِيهَا**) اس آیت کے تناظر میں دیکھ لیں تو معلوم ہوتا ہے کہ اگر خلیفہ کا اطلاق ظالم اور مفسد پر نہ ہوتا، تو فرشتے اس کے لیے کیوں فساد پھیلانے اور خون بہانے کا استعمال کرتے۔ لہذا موجودہ زمانے میں بادشاہت پر لڑنے والے سعودی شاہی خاندان کے تین افراد مراد ہو سکتے ہیں یعنی متعب بن عبداللہ، محمد بن نایف اور محمد بن سلمان تینوں ایک ہی خاندان، ایک ہی خلیفہ یعنی عبدالعزیز آلِ سعود کے اولاد میں سے ہیں۔ اور اس حدیث کو لے کر یہ کہنا درست نہیں کہ ظہورِ مہدی سے پہلے خلافت کا ہونا لازمی ہے۔

فَيُخْرِجُونَهُ وَهُوَ كَارِهٌ، فَيُبَايِعُونَهُ بَيْنَ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ، وَيُبْعَثُ إِلَيْهِ بَعْثٌ مِنْ أَهْلِ الشَّامِ، فَيُخْسَفُ بِهِمْ بِالْبَيْدَاءِ بَيْنَ مَكَّةَ وَالْمَدِينَةِ، فَإِذَا رَأَى النَّاسُ ذَلِكَ أَتَاهُ أَبْدَالُ الشَّامِ، وَعَصَائِبُ أَهْلِ الْعِرَاقِ، فَيُبَايِعُونَهُ بَيْنَ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ، ثُمَّ يَنْشَأُ رَجُلٌ مِنْ قُرَيْشٍ أَخْوَالُهُ كَلْبٌ، فَيَبْعَثُ إِلَيْهِمْ بَعْثًا، فَيَظْهَرُونَ عَلَيْهِمْ، وَذَلِكَ بَعْثُ كَلْبٍ، وَالْخَيْبَةُ لِمَنْ لَمْ يَشْهَدْ غَنِيمَةَ كَلْبٍ، فَيَقْسِمُ الْمَالَ، وَيَعْمَلُ فِي النَّاسِ بِسُنَّةِ نَبِيِّهِمْ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ، وَيُلْقِي الْإِسْلَامُ بِجِرَانِهِ فِي الْأَرْضِ، فَيَلْبَثُ سَبْعَ سِنِينَ، ثُمَّ يُتَوَفَّى وَيُصَلِّي عَلَيْهِ الْمُسْلِمُونَ» قَالَ أَبُو دَاوُدَ: قَالَ بَعْضُهُمْ عَنْ هِشَامٍ: «تِسْعَ سِنِينَ»، وَقَالَ بَعْضُهُمْ: «سَبْعَ سِنِينَ» ورواه الطبراني في الأوسط، ورجاله رجال الصحيح [سنن ابی داؤد، کتاب المہدی، رقم: ۴۲۸۶، ج۴ص۱۰۷]. [مجمع الزوائد، رقم: ۱۲۳۹۸، ج۷ص۳۱۵]

ترجمہ: حضرت ام سلمہؓ رسول اللہ ﷺ کا ارشاد نقل کرتی ہیں کہ ایک خلیفہ کی وفات کے وقت (نئے خلیفہ کے انتخاب پر مدینہ کے مسلمانوں میں) اختلاف ہوگا ایک شخص (یعنی مہدی اس خیال سے کہ کہیں لوگ خلیفہ نہ بنادیں) مدینہ سے مکہ چلے جائیں گے مکہ کے کچھ لوگ لوگ (جو انہیں بحیثیت مہدی کے پہچان لیں گے) ان کے پاس آئیں گے اور انہیں (مکان) سے باہر نکال کر حجر اسود و مقام ابراہیم کے درمیان ان سے بیعت (خلافت) کرلیں گے (جب ان کی خلافت کی خبر عام ہوگی) تو ملک شام سے ایک لشکر ان سے جنگ کے لیے روانہ ہوگا (جو آپ تک پہنچنے سے پہلے ہی) مکہ و مدینہ کے درمیان بیداء (چٹیل میدان) میں زمین کے اندر دھنسا دیا جائے گا (اس عبرت خیز ہلاکت کے بعد) شام کے ابدال اور عراق کے اولیاء آکر آپ سے بیعت خلافت کریں گے، بعد ازاں ایک قریشی النسل شخص (سفیانی) جس کی ننہال قبیلہ کلب میں ہوگی خلیفہ مہدی اور ان کے اعوان وانصار سے جنگ کے لیے ایک لشکر بھیجے گا یہ لوگ اس حملہ آور لشکر پر غالب ہوں گے یہی (جنگ) کلب ہے اور خسارہ ہے اس شخص کے واسطے جو کلب سے حاصل شدہ غنیمت میں شریک نہ ہو (اس فتح وکامرانی کے بعد) خلیفہ مہدی خوب داد و دہش کریں گے اور لوگوں کو ان کے نبی ﷺ کی سنت پر چلائیں گے اور اسلام مکمل طور پر زمین میں مستحکم ہو جائے گا (یعنی دنیا میں پورے طور پر اسلام کا راج وغلبہ ہوگا) بحالت خلافت، مہدی دنیا میں سات سال اور دوسری روایت کے اعتبار سے نو سال رہ کر فوت ہو جائیں گے اور مسلمان ان کی نماز جنازہ ادا کریں گے۔

عَنْ ثَوْبَانَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: «يَقْتَتِلُ[1] عِنْدَ كَنْزِكُمْ[2] ثَلَاثَةٌ كُلُّهُمُ ابْنُ خَلِيفَةَ، ثُمَّ لَا يَصِيرُ إِلَى وَاحِدٍ مِنْهُمْ،[3] ثُمَّ تَطْلُعُ الرَّايَاتُ السُّودُ مِنْ قِبَلِ الْمَشْرِقِ فَيُقَاتِلُونَكُمْ قِتَالًا لَمْ يُقَاتِلْهُ قَوْمٌ – ثُمَّ ذَكَرَ شَيْئًا فَقَالَ– إِذَا رَأَيْتُمُوهُ فَبَايِعُوهُ وَلَوْ حَبْوًا عَلَى الثَّلْجِ، فَإِنَّهُ خَلِيفَةُ اللَّهِ الْمَهْدِيُّ» هَذَا حَدِيثٌ صَحِيحٌ عَلَى شَرْطِ الشَّيْخَيْنِ[المستدرک، ج۴ص۵۱۰،۸۴۳۲]

---

[1] اس حدیث میں "اقتتال" کا صیغہ استعمال ہوا ہے، جس کا اطلاق قرآن مجید میں سعودی شاہی خاندان میں ہونے والے جھگڑے سے کم پر ہوا تھا، جیسا کہ فرمایا: (فَوَجَدَ فِيهَا رَجُلَيْنِ يَقْتَتِلَانِ)اس آیت میں "یقتتلان" کا استعمال ایسے دو بندوں کے لیے ہوا ہے، جو آپس میں مشت و گریبانی کرنے والے تھے۔ایک دوسری جگہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: (وَإِنْ طَائِفَتَانِ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ اقْتَتَلُوا) صحیح البخاری میں ہے کہ اقتتال کی آیت کا نزول ان دو افراد کے بارے میں ہوا تھا، جو کھجور کی ٹہنیوں، چپل اور ہاتھوں سے ایک دوسرے کو مار رہے تھے۔جب قرآن و حدیث میں باہمی لڑائی جھگڑے کے لیے اقتتال کا استعمال ہوتا ہے، تو محمد بن نایف، متعب بن عبداللہ اور محمد بن سلمان کا ایک دوسرے پر حملہ کرنے پر تو بطریقہ اولی اس کا اطلاق ہو گا۔

[2] خزانے سے متعلق تمام احادیث کو جمع کر کے یہ معلوم ہوتا ہے کہ خزانے سے مراد پٹرول ہے، جس کو سیاہ سونا کہا جاتا ہے، ظہورِ مہدی سے پہلے یہی لوگوں کے لیے سب سے بڑا فتنہ ہو گا۔ {وأخرجت الأرض أثقالها إلى قوله: بأن ربك أوحى لها}[الزلزلۃ:۲-۵]اس آیت کی تفسیر میں علامہ ابن کثیرؒ لکھتے ہیں: زمین میں جتنے مردے ہوں گے وہ سارے نکالے گی، یہ تفسیر کئی سلف صالحین نے بیان کی ہے۔روایت میں ہے کہ ستونوں کی طرح لمبے لمبے جگر گوشے زمین باہر پھینکے گی۔
امام بغویؒ نے لکھا ہے کہ أثقالها سے مراد مردے اور زمین میں موجود خزانے ہیں، یہ سب کچھ نکال کر زمین اپنی پشت پر پھینک دے گی۔ میں کہتا ہوں: عجیب بات یہ ہے کہ پیٹرول کا مادہ زمین میں باقی ماندہ درختوں، انسانی اور حیوانی اجسام، معدنیات اور دیگر کئی اشیاء گذشتہ سینکڑوں سال تک تحلیل ہوتے ہوتے تیل کی شکل اختیار کر چکے اور اب آہستہ آہستہ باہر آ رہے ہیں۔

[3] **"ثم لا يصير إلى واحد منهم "کا شاہی خاندان کے اختلافات پر تطبیق:** محمد بن سلمان کو اگرچہ ولی عہد بنایا گیا ہے، جس کے بعد شاہ سلمان براہِ راست اکثر امورِ سلطنت میں زیادہ عمل دخل نہیں دیتا، بلکہ محمد بن سلمان سارے امور کو پورا کر رہا ہے، تاہم شاہ سلمان کی حکومت کے خاتمے کا علی الاعلان اظہار نہیں کیا گیا اور نہ ہی محمد بن سلمان کو بادشاہ تسلیم کیا گیا ہے۔

ترجمہ: بیت اللہ کے پاس خلیفہ کی اولاد میں سے تین لوگ بادشاہت یا خزانہ کے لیے آپس میں لڑیں گے پھر یہ خزانہ یا بادشاہت کسی ایک کو بھی نہیں ملے گی۔ اس دوران مشرق کی جانب سے سیاہ جھنڈے والے نکلیں گے اور وہ تمہارے ساتھ اتنی خطرناک جنگ لڑیں گے جو اس سے پہلے تم نے اور تم سے پہلے کسی قوم نے نہیں لڑی ہو گی پھر اس کے بعد ایک جملہ ارشاد فرمایا (جو حضرت ثوبانؓ کو یاد نہ رہا) جب تم اسے دیکھو، تو اس کی بیعت کرو اگرچہ برف پر رینگتے ہوئے گھسیٹتے چل کر کیوں نہ ہو۔

**باب چہارم: امام مہدی کی علاماتِ شخصیہ:**

**فصل اول: امام مہدی کا نام ونسب:** عَنْ زِرٍّ، عَنْ عَبْدِ اللهِ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: لاَ تَذْهَبُ الدُّنْيَا حَتَّى يَمْلِكَ العَرَبَ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ بَيْتِي يُوَاطِئُ[1] اسْمُهُ اسْمِي. وَهَذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ صَحِيحٌ. [سنن الترمذی، باب ماجاء فی المہدی، رقم: ۲۲۳۰، ج۴ص۷۵]

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: دنیا اس وقت تک ختم نہیں ہو گی، یہاں تک کہ میرے اہل بیت میں سے ایک شخص عرب کا بادشاہ ہو جائے جس کا نام میرے نام کے مطابق ہو گا۔

---

[1] امام مہدی کے نام سے متعلق احادیث میں "یواطیء" کا لفظ استعمال ہوا ہے اور "المواطاة" کا معنیٰ موافقت ہے، یعنی امام مہدی کا نام نبی کریم ﷺ کے نام کے مطابق ہو گا اور ان کے والد کا نام نبی کریم ﷺ کے والد کے نام جیسا ہو گا سنن ابی داود کی روایت میں یہ اضافہ بھی ہے کہ اس کا نام میرے نام کے موافق ہو گا اور اس کے باپ کا نام میرے باپ کے نام کے موافق ہو گا۔ قرآن مجید میں یواطئ مادے کی تفسیر میں کئی مفسرین نے اس کی تشریح موافقت سے کی ہے، امام طبریؒ نے آیت مبارکہ "لِيُوَاطِئُوا عِدَّةَ مَا حَرَّمَ اللهُ" کی تفسیر لیوافقوا سے کی ہے اسی مادے کا معنیٰ قرآن میں موافقت کے معنی کے لیے استعمال ہوا ہے، فرمایا: إِنَّ نَاشِئَةَ اللَّيْلِ هِيَ أَشَدُّ وَطْئًا وَأَقْوَمُ قِيلًا جب کہ امام ابو عمر والدانیؒ نے حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے نقل کیا ہے کہ جب ان سے پوچھا گیا کہ یواطیء کا معنی کیا ہے تو انہوں نے جواب دیا: یشابهه۔ مطلب یہ ہوا کہ یواطئ اسمہ اسمی کا معنی یہ ہے کہ امام مہدی کا نام نبی کریم ﷺ کے نام یعنی محمد ہو گا اور امام مہدی کے والد کا نام بھی نبی کریم ﷺ کے والد کے نام کی طرح عبداللہ ہو گا۔ اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ روافض کا عقیدۂ مہدویت درست نہیں، کیونکہ ان کے ہاں امام مہدی کے والد کا نام حسن ہے۔

عَنْ زِرٍّ، عَنْ عَبْدِ اللهِ، عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: يَلِي رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ بَيْتِي يُوَاطِئُ اسْمُهُ اسْمِي قَالَ عَاصِمٌ: وَأَخْبَرَنَا أَبُو صَالِحٍ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ: لَوْ لَمْ يَبْقَ مِنَ الدُّنْيَا إِلاَّ يَوْمٌ لَطَوَّلَ اللَّهُ ذَلِكَ اليَوْمَ حَتَّى يَلِيَ. هَذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ صَحِيحٌ. [سنن الترمذی، باب ماجاء فی المہدی، رقم: ۲۲۳۰، ج۴ص۷۵] ترجمہ: حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا میرے اہل بیت سے ایک شخص خلیفہ ہوگا جس کا نام میرے نام کے موافق ہوگا، حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ایک روایت میں ہے کہ اگر دنیا کا ایک ہی دن باقی رہ جائے تو اللہ تعالیٰ اسی دن کو دراز کردیں گا یہاں تک کہ وہ شخص یعنی مہدی خلیفہ ہوجائے۔

عَنْ زِرٍّ، عَنْ عَبْدِ اللَّهِ، عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: «لَوْ لَمْ يَبْقَ مِنَ الدُّنْيَا إِلَّا يَوْمٌ» – قَالَ زَائِدَةُ فِي حَدِيثِهِ: «لَطَوَّلَ اللَّهُ ذَلِكَ الْيَوْمَ»، ثُمَّ اتَّفَقُوا– «حَتَّى يَبْعَثَ فِيهِ رَجُلًا مِنِّي» – أَوْ «مِنْ أَهْلِ بَيْتِي» – يُوَاطِئُ اسْمُهُ اسْمِي، وَاسْمُ أَبِيهِ اسْمُ أَبِي " زَادَ فِي حَدِيثِ فِطْرٍ: «يَمْلَأُ الْأَرْضَ قِسْطًا، وَعَدْلًا كَمَا مُلِئَتْ ظُلْمًا وَجَوْرًا» وَقَالَ: فِي حَدِيثِ سُفْيَانَ: «لَا تَذْهَبُ، أَوْ لَا تَنْقَضِي، الدُّنْيَا حَتَّى يَمْلِكَ الْعَرَبَ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ بَيْتِي، يُوَاطِئُ اسْمُهُ اسْمِي» [سنن ابی داود، کتاب المہدی، رقم: ۴۲۸۲، ج۴ص۱۰۶]

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا اگر دنیا کا صرف ایک دن باقی بچے گا تو اللہ اسی دن کو دراز فرمادیں گے تاکہ میرے اہل بیت سے ایک شخص کو پیدا فرمائیں جس کا نام اور ولدیت میرے نام اور ولدیت کے مطابق ہوگی، وہ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا (یعنی پوری دنیا میں عدل وانصاف ہی کی حکمرانی ہوگی) جس طرح وہ (اس سے پہلے) ظلم وزیادتی سے بھری ہوگی۔

عن زر، عن عبد الله، قال: قال رسول الله ﷺ: «لا تذهب الدنيا حتى يبعث الله رجلا من أهل بيتي يواطئ اسمه اسمي، واسم أبيه اسم أبي»

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا دنیا ختم نہ ہوگی یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ میرے اہل بیت میں سے ایک شخص (مراد مہدی ہیں) بھیجے گا جس کا نام میرے نام کے اور اس کے والد کا نام میرے والد کے نام کے مطابق ہوگا (یعنی اس کا نام بھی محمد بن عبداللہ ہوگا) [مصنف ابن ابی شیبہ، رقم: ۳۷۶۴۷، ج۷ص۵۱۳]

عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيِّبِ، عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ، قَالَتْ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ يَقُولُ: «الْمَهْدِيُّ مِنْ عِتْرَتِي، مِنْ وَلَدِ فَاطِمَةَ» [سنن ابی داؤد، کتاب المہدی، رقم: ۴۲۸۴، ج۴ص۱۰۷]

ترجمہ: حضرت ام المومنین ام سلمہؓ کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ مہدی میری نسل اور فاطمہؓ کی اولاد سے ہو گا۔

**عن زر بن حبيش، عن عبد الله بن مسعود عن النبي أنه قال ﷺ: «لا تذهب الأيام والليالي حتى يملك رجل من أهل بيتي يواطئ اسمه اسمي، واسم أبيه اسم أبي، فيملأ الأرض قسطا وعدلا كما ملئت جورا وظلما»**

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: دنیا کے روز وشب ختم نہ ہوں گے یہاں تک کہ میرے اہل بیت میں سے ایک شخص خلیفہ ہو گا جس کا نام اور ولدیت میرے نام اور ولدیت کے مطابق ہو گی (یعنی اس کا نام محمد بن عبداللہ ہو گا) جو زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا جس طرح وہ ظلم وجور سے بھری ہو گی۔

**عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ، قَالَتْ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ يَقُولُ: «الْمَهْدِيُّ مِنْ عِتْرَتِي، مِنْ وَلَدِ فَاطِمَةَ»** ترجمہ: حضرت ام المومنین ام سلمہؓ کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا کہ امام مہدی فاطمہؓ کی اولاد سے ہو گا

**فصل دوم: امام مہدی کا چہرہ:** **عَنْ أَبِي نَضْرَةَ، عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ «الْمَهْدِيُّ مِنِّي،[1] أَجْلَى الْجَبْهَةِ،[2] أَقْنَى الْأَنْفِ،[1] يَمْلَأُ الْأَرْضَ قِسْطًا وَعَدْلًا، كَمَا مُلِئَتْ جَوْرًا وَظُلْمًا، يَمْلِكُ سَبْعَ سِنِينَ»**

---

[1] یعنی مہدی مجھ سے ہوں گے، تو امام مہدی نسل ونسب کے اعتبار سے نبی کریم ﷺ کی بیٹی سیدہ فاطمہؓ کے نسل سے ہوں گے، جب کہ نسل کی مشابہت کے ساتھ ساتھ نسبت اور سلوک کے اعتبار سے بھی نبی کریم ﷺ سے مشابہت ہو گی، جیسا کہ ایک دوسری حدیث میں فرمایا کہ مہدی میرے ساتھ اخلاق میں مشابہ ہو گا۔

[2] "أَجْلَى الْجَبْهَةِ" اس حدیث میں امام مہدی کا چہرہ ذکر کیا گیا ہے، " أَجْلَى الْجَبْهَةِ" کا معنی ہے: "منحسر الشعر عن مقدمة رأسه إلى منتصف رأسه وهو دون الصلع"، امام مہدی کی پیشانی کشادہ ہو گی اور اس کی کشادگی کی وجہ سر کے سامنے حصے کے بال سر کے درمیان تک نکل چکے ہوں گے لیکن اس سے گنجا ہونا ہر گز مراد نہیں ہو گا۔ ایک دوسری روایت میں "أجلى الجبين" کا تذکرہ ہے، اور "أجلى الجبين" کا معنی ہے: "نزعتا الجبهة يمينا ويسارا" یعنی سر کے دائیں بائیں بال نہ ہونے کی وجہ سے پیشانی کشادہ ہو گی اور بعض روایات میں "أعلى الجبهة" کا ذکر ہے اور اس کا معنی ہے: "مرتفع الجبهة" یعنی نکلی ہوئی پیشانی بعض احادیث میں "أجبه" کا ذکر آیا ہے اور اس کا معنی ہے: "ناتئ

ترجمہ: حضرت ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مہدی مجھ سے ہوگا(یعنی میری نسل سے ہوگا) اس کا چہرہ خوب نورانی، چمک دار اور ناک ستواں وبلند ہوگی، زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا جس طرح پہلے وہ جور وظلم سے بھری ہوگی (مطلب یہ ہے کہ مہدی کی خلافت سے پہلے دنیا میں ظلم وزیادتی کی حکمرانی ہوگی اور عدل وانصاف کا نام ونشان تک نہ ہوگا)

**عن أبي سعيد رضي الله عنه، قال: قال رسول الله ﷺ: «المهدي منا أهل البيت أشم الأنف[2] أقنى أجلى، يملأ الأرض قسطا وعدلا كما ملئت جورا وظلما، يعيش هكذا» وبسط يساره وإصبعين من يمينه المسبحة، والإبهام وعقد ثلاثة «هذا حديث**

---

الجبهة" یعنی ابھری ہوئی پیشانی اور چند آثار میں "أقبل" (یعنی سامنے کی طرف نکلی ابھری اور کشادہ پیشانی) کا تذکرہ ہے۔[مزید تفصیل کے لیے دیکھیے: کتاب الفتن لنعیم بن حماد، عقد الدرر للسلمی الشافعی، العرف الوردی للسیوطی، صفۃ المہدی لابی نعیم الاصبہانی، المعجم الموضوعی لأحادیث المہدی، المہدی وقرب الظہور]

[1] "أَقْنَى الْأَنْفِ" مختلف احادیث مبارکہ کی روشنی میں اگر "أَقْنَى الْأَنْفِ" کی تشریح دیکھ لی جائے، تو ان سب کا حاصل یہ بنتا ہے کہ مندرجہ ذیل صفات کا مجموعہ "أَقْنَى الْأَنْفِ" کہلاتا ہے: الف: **فيه طول، في أرنبته دقة، مع حدب في وسطه، فأقنى الأنف ليس حادا في أرنبته، وليس أفطس منبسط القمة. اقنى الأنف** سے مراد ایسی ناک ہے جس میں لمبائی، بانسہ باریک اور درمیان میں گولائی ہو، مگر اس سے مراد یہ بھی نہیں کہ جس کی ناک کا سرا باریک ہوگا وہی **أقنى الانف** ہوگا اور نہ ہی چپٹی حبشی نما ناک والا شخص أَقْنَى الْأَنْفِ ہوگا۔

[2] ب: **أشم الأنف أي استواء أنفه مع ارتفاعه. كما رواه أبو نعيم الأصبهاني في صفة المهدي عن أبي سعيد الخدري: أشم الأنف** سے مراد ایسی ناک ہے، جس میں بلندی اور برابر دونوں ہو، جیسا کہ ابو نعیم اصبہانیؒ نے صفۃ المہدی میں حضرت ابو سعید خدریؓ کی حدیث میں فرمایا کہ میری امت میں سے ایک شخص "**أشم الأنف**" آئے گا، جو زمین کو اپنے عدل وانصاف سے بھر دے گا۔**فالغرض من رجل أقنى الأنف مع كونه أشم الأنف بأن القنى قليلا لا يظهر إلا لمن يتأمله أي يمعن النظر فيه، لأن الشمم والقنى صفتان متعارضتان لا تتفق في شخص واحد، وبه وصف هند بن أبي هالة رسول الله ﷺ، فقال: أقنى العرنين، يحسبه من لم يتأمله أشم.** [دیکھیے: المہدی وقرب الظہور، شیخ حسن التہامی، ص۶۹] لہذا اقنی الانف اور اشم الانف سے مراد وہ

**صحيح على شرط مسلم، ولم يخرجاه»**

ترجمہ: حضرت ابو سعید خدریؓ مرفوعاً روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مہدی میری نسل سے ہوگا اس کی ناک ستواں وبلند اور پیشانی روشن اور نورانی ہوگی زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا جس طرح (اس سے پہلے) وہ ظلم وزیادتی سے بھر گئی ہوگی اور انگلیوں پر شمار کرکے بتایا کہ (وہ خلافت کے بعد) سات سال تک زندہ رہے گا۔

**فصل سوم: نبی کریم ﷺ اور امام مہدی میں مشابہت:** عَنْ أَبِي إِسْحَاقَ، قَالَ: قَالَ عَلِيٌّ وَنَظَرَ إِلَى ابْنِهِ الْحَسَنِ، فَقَالَ: «إِنَّ ابْنِي هَذَا سَيِّدٌ كَمَا سَمَّاهُ النَّبِيُّ ﷺ وَسَيَخْرُجُ مِنْ صُلْبِهِ رَجُلٌ يُسَمَّى بِاسْمِ نَبِيِّكُمْ، يُشْبِهُهُ فِي الْخُلُقِ، وَلَا يُشْبِهُهُ فِي الْخَلْقِ – ثُمَّ ذَكَرَ قِصَّةً – يَمْلَأُ الْأَرْضَ عَدْلًا» ترجمہ: ابواسحٰق روایت کرتے ہیں کہ حضرت علیؓ نے اپنے برخوردار حضرت حسنؓ کو دیکھتے ہوئے کہا میرا یہ بیٹا سید ہے، جیسا کہ نبی کریم ﷺ نے اسے سید سے نامزد کیا ہے اس کی اولاد میں ایک شخص پیدا ہوگا اس کا نام وہی ہوگا جو تمہارے نبی ﷺ کا اسم گرامی ہے (یعنی اس کا نام محمد ہوگا) سیرت واخلاق میں (میرے بیٹے) حسنؓ کے مشابہ ہوگا اور شکل وصورت میں اس کے مشابہ نہ ہوگا اس کے بعد پھر نبی کریم ﷺ کا یہ ارشاد نقل کیا کہ یہ شخص زمین کو عدل وانصاف سے بھر دے گا۔

**عَنْ أَبِي الطُّفَيْلِ،عَنْ عَلِيٍ عَنِ النَّبِيِّ ﷺ قَالَ: «لَوْ لَمْ يَبْقَ مِنَ الدَّهْرِ إِلَّا يَوْمٌ، لَبَعَثَ اللَّهُ رَجُلًا مِنْ أَهْلِ بَيْتِي، يَمْلَؤُهَا عَدْلًا كَمَا مُلِئَتْ جَوْرًا»** [سنن ابی داؤد، کتاب المہدی، رقم:۴۲۸۳، ج۴ص۱۰۷] ترجمہ: حضرت علیؓ نبی کریم ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ اگر زمانہ سے ایک ہی دن باقی رہ جائے گا (جب بھی) اللہ تعالیٰ میرے اہلِ بیت میں سے ایک شخص بھیجے گا جو زمین کو عدل وانصاف سے معمور کردے گا جس طرح وہ (اس سے قبل) ظلم سے بھری ہوگی۔

**زمین وآسمان کے برکات کا اترنا:** **عن أبي سعيد الخدري أن رسول الله ﷺ، قال: «يخرج في آخر أمتي المهدي يسقيه الله الغيث، وتخرج الأرض نباتها، ويعطي المال**

---

شخص ہے، جس کی ناک میں صفت باریک بہت ہی کم ہوگی، جو غور سے دیکھنے والے کو ہی ظاہر ہوگی، اور اس کی وجہ یہ ہے کہ اشم اور اقنی دونوں صفات آپس میں ایک دوسرے کے متعارض ہیں، جو ایک شخص میں بیک وقت ملنے نایاب ہیں۔ جیسا کہ ہند بن ابی ہالہؓ نے نبی کریم ﷺ کے ناک کی صفت بیان کرتے ہوئے فرمایا کہ آپ ﷺ کی ناک میانی اور بلند ہوگی، اور غور سے نہ دیکھنے والے کو باریک ناک تصور کرتا ہوگا۔

صحاحا، وتكثر الماشية وتعظم الأمة، يعيش سبعا أو ثمانيا» يعني حججا «هذا حديث صحيح الإسناد، ولم يخرجاه»

ترجمہ: حضرت ابو سعید خدریؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میری آخر امت میں مہدی پیدا ہوگا اللہ تعالیٰ اس پر خوب بارش برسائے گا اور زمین اپنی پیداوار باہر نکال دے گی اور وہ لوگوں کو مال یکساں طور پر دے گا اس کے زمانہ (خلافت) میں مویشیوں کی کثرت اور امت میں عظمت ہوگی (وہ خلافت کے بعد) سات سال یا آٹھ سال زندہ رہے گا۔

عن أبي هريرة قال: ذكر رسول الله ﷺ المهدي فقال: إن قصر فسبع وإلا فثمان وإلا فتسع، وليملأن الأرض عدلا وقسطا كما ملئت جورا وظلما» [مجمع الزوائد، رقم: ۱۲۴۰۲، ج۷ ص۳۱۶] ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے مہدی کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا اگر ان کی مدت خلافت کم ہوئی تو سات برس ہوگی ورنہ آٹھ یا نو سال ہوگی وہ زمین کو عدل وانصاف سے بھر دیں گے جس طرح سے اس سے پہلے ظلم وجور سے بھری ہوگی۔

عن جابر قال: قال رسول الله ﷺ: «يكون في أمتي خليفة يحثو المال في الناس حثيا لا يعده عدا" ثم قال: والذي نفسي بيده ليعودن» [مجمع الزوائد، رقم: ۱۲۴۰۳، ج۷ ص۳۱۶]

ترجمہ: حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میری امت میں ایک خلیفہ ہوگا جو لوگوں کو مال لپ بھر بھر کر تقسیم کرے گا شمار نہیں کرے گا (یعنی سخاوت اور دریا دلی کی بناء پر بغیر گنے کثرت سے لوگوں میں عطایا تقسیم کرے گا) اور قسم ہے اس ذات پاک کی جس کی قدرت میں میری جان ہے البتہ ضرور لوٹے گا (یعنی امر اسلام مضمحل ہو جانے کے بعد ان کے زمانہ میں پھر سے فروغ حاصل کرلے گا۔

عن أبي هريرة عن النبي ﷺ قال: «يكون في أمتي المهدي، إن قصر فسبع وإلا فثمان وإلا فتسع، تنعم أمتي فيها نعمة لم ينعموا مثلها، يرسل السماء عليهم مدرارا، ولا تدخر الأرض شيئا من النبات، والمال كدوس، يقوم الرجل يقول: يا مهدي، أعطني، فيقول: خذ» [مجمع الزوائد، رقم: ۱۲۴۱۰، ج۷ ص۳۱۷]

ترجمہ: حضرت ابو ہریرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میری امت میں ایک شخص مہدی ہوگا (اس کی مدت خلافت) اگر کم ہوئی تو سات سال ہوگی ورنہ آٹھ یا نو سال ہوگی میری امت اس کے زمانہ میں اس قدر خوش حال ہوگی کہ اتنی خوش حالی اسے کبھی نہ ملی ہوگی آسمان سے (حسب ضرورت) موسلا دھار بارش ہوگی اور زمین اپنی تمام پیداوار کو اگا دے گی

ایک شخص کھڑا ہو امال کا سوال کرے گا تو مہدی کہیں گے (اپنی حسب خواہش خزانہ میں جا کر) خود لے لو۔

## بابِ پنجم: ظہورِ مہدی سے پہلے علامات شرعیہ

## فصل اول: ظہورِ مہدی اور بیعتِ مہدی کے لیے شرعی طریقہ کار

عَنْ عَبْدِ اللَّهِ بْنِ الْحَارِثِ، عَنْ أُمِّ سَلَمَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهَا، قَالَتْ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ: «يُبَايِعُ لِرَجُلٍ مِنْ أُمَّتِي بَيْنَ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ، كَعِدَّةِ أَهْلِ بَدْرٍ، فَيَأْتِيهِ عَصَبُ الْعِرَاقِ، وَأَبْدَالُ الشَّامِ، فَيَأْتِيهِمْ جَيْشٌ مِنَ الشَّامِ حَتَّى إِذَا كَانُوا بِالْبَيْدَاءِ خُسِفَ بِهِمْ، ثُمَّ يَسِيرُ إِلَيْهِ رَجُلٌ مِنْ قُرَيْشٍ أَخْوَالُهُ كَلْبٌ فَيَهْزِمُهُمُ اللَّهُ» قَالَ: " وَكَانَ يُقَالُ: إِنَّ الْخَائِبَ يَوْمَئِذٍ مَنْ خَابَ مِنْ غَنِيمَةِ كَلْبٍ"[المستدرک، رقم:۸۳۲۸، ج۴ص۴۷۸]

ترجمہ: حضرت ام سلمہؓ روایت کرتی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میری امت کے ایک شخص (مہدی) سے رکن (حجر اسود) اور مقام ابراہیم کے درمیان اہل بدر کی تعداد کے مثل (یعنی ۳۱۳) افراد بیعت خلافت کریں گے بعد ازاں اس خلیفہ کے پاس عراق کے اولیاء اور شام کے ابدال آئیں گے، (بیعت خلافت کی خبر مشہور ہو جانے پر) اس خلیفہ سے جنگ کے لیے ایک لشکر شام سے روانہ ہو گا یہاں تک کہ یہ لشکر جب (مکہ مدینہ کے درمیان) بیداء میں پہنچے گا زمین کے اندر دھنسا دیا جائے گا، اس کے بعد ایک قریشی النسل جس کی نہال کلب میں ہو گی (مراد سفیانی) چڑھائی کرے گا اللہ تعالیٰ اسے بھی شکست دے گا۔ آنحضور ﷺ نے فرمایا اس وقت کہا جائے گا آج کے دن وہ شخص خسارے میں رہا جو کلب کی غنیمت سے محروم رہا۔

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ، مَرْفُوعًا:الْمَحْرُومُ مَنْ حُرِمَ غَنِيمَةَ كَلْبٍ وَلَوْ عِقَالًا، وَالَّذِي نَفْسِي بِيَدِهِ، لَتُبَاعُنَّ نِسَاءَهُمْ عَلَى دَرَجِ دِمَشْقَ، حَتَّى تُرَدَّ الْمَرْأَةُ مِنْ كَسْرٍ يُوجَدُ بِسَاقِهَا»هَذَا حَدِيثٌ صَحِيحُ الْإِسْنَادِ، وَلَمْ يُخْرِجَاهُ[المستدرک، ج۴ص۴۷۸]

ترجمہ: حضرت ابوہریرۃؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا محروم رہا اگرچہ ایک عقال ہی کیوں نہ ہو اس ذات پاک کی قسم جس کی قدرت میں میری جان ہے بلا شبہ کلب کی عورتیں (بحیثیت لونڈی کے) دمشق کے راستوں میں فروخت کی جائیں گی یہاں تک کہ (ان میں سے) ایک عورت پنڈلی ٹوٹی ہونے کی بنا پر واپس کر دی جائے گی۔ مطلب یہ ہے کہ جو شخص خلیفہ مہدی کے زیر قیادت سفیانی کے لشکر سے جس میں غالب اکثریت قبیلہ بنو کلب کے سپاہیوں کی ہو گی جنگ نہیں کرے گا اور ان کے مال کو بطور غنیمت حاصل نہیں کر سکے گا خواہ وہ مال مثل عقال کے معمولی قیمت ہی کا کیوں نہ ہو وہ دین و دنیا ہی کے اندر خسارہ میں رہے گا کہ جہاد

کے ثواب سے بھی محروم رہا اور مال غنیمت بھی حاصل نہ کر سکا بعد ازاں نبی کریم ﷺ نے خلیفہ مہدی کی کامیابی کی بشارت سنائی کہ ان کا لشکر سفیانی کی فوج پر غالب ہو گا اور ان کی عورتوں کو جو غنیمت میں حاصل ہوں گی فروخت کرے گا۔

**فصل دوم: ظہورِ مہدی سے پہلے: نفسِ ذکیہ کا قتل:** **حدثنا عبد الله بن نمير، قال: حدثنا موسى الجهني، قال: حدثني عمر بن قيس الماصر، قال: حدثني مجاهد، قال: حدثني فلان رجل من أصحاب النبي ﷺ: أن المهدي لا يخرج حتى تقتل النفس الزكية: فإذا قتلت النفس الزكية غضب عليهم من في السماء ومن في الأرض فأتى الناس المهدي فزفوه كما تزف العروس إلى زوجها ليلة عرسها[1] وهو يملأ الأرض قسطا وعدلا.** [مصنف ابی شیبہ، ج۷ ص۵۱۴، رقم: ۳۷۶۵۳] مسند البزار، مسند ثوبانؓ، ج۱۰ ص۱۰۰]

---

[1] حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی حدیث میں سات علمائے کرام کا امام مہدی کو تلاش کر کے بیعت کا اصرار کرنا اور امام مہدی کا بیعت سے انکار کرنا وارد ہے اس حدیث میں اگر انکار کی وجہ کا بغور جائزہ لیا جائے چونکہ حضرت ابو بکر صدیقؓ نے الائمۃ من قریش کہا اور اس کے بعد انعقاد بیعت کے لیے حضرت عمرؓ اور حضرت ابو عبیدہ بن جراحؓ کا نام پیش کیا اور فرمایا: ان دونوں میں سے جس کی تم چاہو، بیعت کرو۔ یہاں علامہ ابن حجر نے یہ نکتہ اعتراض اٹھایا ہے کہ حضرت ابو بکرؓ کو خود یہ بات معلوم تھی کہ میں سب سے زیادہ خلافت کا حقدار ہوں کیونکہ نبی کریم ﷺ کا دوسرے صحابہ کرامؓ کو چھوڑ کر انہیں نماز کے لیے آگے کرنا اس کا بڑا قرینہ تھا تو پھر مفضول کو آگے کرنے کی کیا وجہ تھی؟

اس کا جواب خود دیا ہے کہ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کو اپنا تزکیہ کرنے اور لوگوں کو اپنی بیعت کے لیے جمع کرنے میں حیا سب سے بڑی مانع تھی جب کہ اس بات کا یقین ضرور تھا کہ یہ دونوں میری موجودگی میں اپنے لیے بیعت نہیں لیں گے۔ امام مہدی کی شخصیت کے بارے میں کچھ لوگوں کو علم ہو گا اور انہیں خود بھی اپنے بارے میں علم ہو گا تو پھر بیعت کے وقت آپ بیعت لینے سے کیوں انکار کریں گے اور علمائے کرام آپ کو کیوں بیعت پر مجبور کریں گے، تو اس کی کیا وجہ ہو گی؟ ایسے ہی امام مہدی بیعت سے انکار کرتے ہوئے مکہ سے مدینہ آتے جاتے ہوئے بیعت کو قبول نہیں کریں گے؟ عام طور پر کبھی کوئی مقتدا اور مقتدر شخصیت لوگوں کے سامنے اپنی فوقیت اور عہدے کے لیے اپنے آپ کو پیش کرنا اچھا شمار نہیں کرتا۔ ایسے ہی حضرت ابو بکرؓ کی طرح امام مہدیؒ بھی انکار کریں گے، مگر اس سے یہ مراد لینا کہ ان کو اپنے بارے میں علم نہیں ہو گا، یہ بات اس تناظر میں عقلاً و نقلاً درست معلوم نہیں ہوتی۔ (مزید دیکھئے: ظہورِ مہدی اور عصرِ حاضر، مفتی ثناءاللہ، مردان)

ترجمہ: نفسِ ذکیہ[1] جب تک قتل نہیں ہوں گے اس وقت تک مہدی کا خروج نہیں ہو گا اور جب نفسِ ذکیہ قتل کر دیا جائے گا، تو آسمان اور زمین کی تمام مخلوق اس قتل پر غصہ ہوں گی۔ اس کے بعد لوگ مہدی کے پاس خلافت کی قبولیت اور بیعت کے لیے اسی طرح منائیں گے، جس طرح نئی دلہن کو حجلہ عروسی کے لیے منایا جاتا ہے اور وہ زمین کے ظلم وجور کو اپنے عدل وانصاف سے بدل دیں گے۔

---

[1] **نفسِ ذکیہ سے کیا مراد ہے؟** نفس لغت کے اعتبار سے اسم جنس ہے اور اس کا اطلاق واحد اور جمع سب پر ہوتا ہے۔ اور قرآن مجید میں نفسِ ذکیہ سے مراد وہ بے گناہ جان ہے، جس کو ظلماً قتل کیا جائے، چنانچہ قرآن مجید میں سیدنا موسیٰ اور سیدنا خضر علیہما السلام کے قصے میں فرمایا: (قَالَ أَقَتَلْتَ نَفْسًا زَكِيَّةً بِغَيْرِ نَفْسٍ) یہاں نفسِ ذکیہ سے مراد ایک بے گناہ جان ہے اور علامات قیامت سے متعلق احادیث میں آخری زمانے میں امتِ مسلمہ کفری طاقتوں کا حملہ آور ہونا اور بے گناہ انسانوں کا قتل کرنا بھی مراد ہو سکتا ہے، چنانچہ حضرت ابو الطفیل سیدنا علی کرم اللہ وجہہ سے ظہورِ مہدی کی نشانی نقل کرتے ہیں کہ جب لفظ اللہ بولنے کی وجہ سے مسلمانوں کو قتل کیا جائے گا، تو یہ ظہورِ مہدی کی نشانی ہو گی: اذا قال الرجل الله الله قتل [المستدرک، رقم: ۸۶۵۹، ج۴ص۵۹۶] مذکورہ بالا حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ نفسِ ذکیہ سے مراد ایک ہی شخص ہو گا، جس کے قتل کے بعد امام مہدی کا ظہور بہت جلد ہو گا۔

تاہم دیگر روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ امام مہدی اور اس کا ایک دوست جس کو بعض روایات میں منصور اور بعض میں مبیض کہا گیا ہے اس کو قتل کیا جائے گا اور امام مہدی کے اہل بیت اور رشتہ داروں کو گرفتار کیا جائے گا، تو اس دوران امام مہدی حضرت موسیٰ علیہ السلام کی سنت کے مطابق بھاگ کر پناہ لیں گے۔ اور کچھ عرصہ امام مہدی کو بیعت پر مجبور کیا جائے گا، جیسا کہ اس روایت میں اسی نکتہ کو بیان کیا گیا ہے۔ (مزید تفصیل کے لیے دیکھئے: ظہورِ مہدی اور عصر حاضر)

تبویبِ جدید، تشریح وتوضیح

# ترجمان السنۃ، باب الامام المہدی

حضرت مولانا بدرِ عالم میرٹھی رحمۃ اللہ علیہ

جمع وترتیب

لجنۃ المحققین

باہتمام

مولانا زاہد اللہ، پشاور

## باب اول: حضرت شاہ رفیع الدین کے کلام کی روشنی میں امام مہدی کا مختصر تعارف

**فصل اول: حضرت امام مہدی کا نام اور نسب اور ان کا حلیہ شریف:** حضرت امام مہدی سید اور اولادِ فاطمۃ الزہریؓ میں سے ہیں اور آپ کا قد و قامت قدرے دراز،[1] بدن چست، رنگ کھلا ہوا اور چہرہ پیغمبر خدا ﷺ کے چہرے سے مشابہ ہوگا۔[2] نیز آپ کے اخلاق پیغمبر خدا ﷺ سے پوری مشابہت رکھتے ہوں گے۔ آپ کا اسم شریف محمد والد کا نام عبداللہ، والدہ صاحبہ کا نام آمنہ ہوگا۔[3] زبان میں قدرے لکنت ہوگی،[1] جس کی وجہ سے تنگ دل ہو کر کبھی کبھی[2] ران پر ہاتھ ماریں گے۔[3] آپ کا علم لدنی (خداداد) ہوگا۔[4] [قیامت نامہ، شاہ رفیع الدین رحمہ اللہ]

---

[1] عن أبي جعفر محمد بن علي الباقر، قال: سئل أمير المؤمنين علي عن صفة المهدي، فقال (هو شاب مربوع، حسن الوجه، يسيل شعره على منكبيه، يعلو نور وجهه سواد شعره ولحيته ورأسه)(عقد الدرر للسلمي)''المتوسط القامة بين الطول والقصر''

امام مہدی کے بارے میں حضرت علیؓ نے فرمایا: کہ وہ میانہ قد جوان ہوگا، جس کا چہرہ خوب صورت، اس کے بال لمبے اور مونڈھوں پر آویزاں ہوں گے۔ ان کے چہرے کا نور، داڑھی اور سر کے بالوں پر ہوگا۔

**فائدہ:** روایات میں امام مہدی کی قد کے بارے میں مربوع کا لفظ وارد ہے، جس کا معنی میانہ قد کے ہوتا ہے۔ یعنی امام مہدی کا قد و قامت لمبے سے چھوٹا اور چھوٹے قد والے سے لمبا ہوگا۔

[2] امام مہدی نبی کریم ﷺ کے ساتھ اخلاق میں مشابہت رکھے گا لیکن جسم اور شکل وصورت میں نبی کریم ﷺ کی طرح نہیں ہوگا، چنانچہ ملا علی قاریؒ لکھتے ہیں: **أي يشبهه في سلوكه ومعاملته، ولا يشبهه في جسمه وشكله وصورته** یعنی نبی کریم ﷺ کی طرح معاملہ حسن سلوک اور اخلاقیات میں مشابہت ہوگی لیکن شکل وصورت اور جسم وغیرہ میں آپ ﷺ کی طرح نہیں ہوگی۔ اور اس کی دلیل وہ حدیث ہے جس میں فرمایا کہ حضرت حسنؓ سر سے لے کر سینہ تک نبی کریم ﷺ کی طرح تھے اور باقی جسم میں حضرت علیؓ کے مشابہ اور حضرت حسینؓ سینہ سے پاؤں تک نبی کریم ﷺ کی طرح تھے اور سر سے سینہ تک حضرت علیؓ کی طرح تھے۔ [مسند احمد، ج۴۴ص۲۱] اور امام مہدی بھی حسنی اور حسینی ہوں گے، تو اخلاق میں حضرت حسنؓ اور نبی کریم ﷺ کی طرح اور جسم میں حضرت حسینؓ کی طرح ہوں گے۔

[3] سید برزنجی اپنے رسالہ الاشاعۃ میں تحریر کرتے ہیں کہ تلاش کے باوجود مجھ کو آپ کی والدہ کا نام روایات میں سے کہیں نہیں ملا۔ تاہم امام نعیم بن حمادؒ کے کتاب الفتن میں حضرت ابن مسعودؓ کی تلاشِ مہدی سے متعلق روایت (نمبر: ۱۰۰۱، ۱۰۰۰) میں تلاش کے دوران یہ الفاظ آئے ہیں: **انا عرفناک باسم واسم ابیہ وامہ وحلیتہ** کہ ہم نے تمہیں نام، ولدیت، والدہ کے نام اور شکل وصورت سے پہچان لیا ہے۔ اس روایت میں اشارۃً امام مہدی کی والدہ کا تذکرہ آیا ہے۔

**حضرت شاہ رفیع الدینؒ کے کلام میں امام مہدی کی تلاش اور ان سے بیعت کرنا:**
عیسائی ملکِ شام پر قبضہ کرلیں گے، اور آپس میں ان دونوں عیسائی قوموں کی صلح ہو جائے گی،[5] باقی مسلمان مدینہ منورہ چلے آئیں گے، عیسائیوں کی حکومت خیبر تک (جو مدینہ منور سے قریب ہے) پھیل جائے گی اس وقت مسلمان اس فکر میں ہوں گے کہ امام مہدی کو تلاش کرنا چاہیے،

---

[1] عن أبي هريرة أخبره: (أن المهدي اسمه محمد بن عبد الله، في لسانه رتّة) حضرت ابوہریرۃؓ سے روایت ہے کہ امام مہدی کا نام محمد بن عبداللہ ہوگا اور اس کی زبان میں "توتلا" پن ہوگا۔أخرجه أبو الفرج الأصبهاني. في مقاتل الطالبيين.

[2] مصنفؒ نے امام مہدی کے زبان میں ثقل یعنی بوجھ والی روایت کے ترجمہ میں ''کبھی کبھی'' کا تذکرہ فرما کر اس جانب اشارہ کیا ہے کہ یہ لازمی نہیں کہ زندگی میں امام مہدی کی زبان میں بھاری پن ہو، بلکہ ممکن ہے کہ بچپن میں بھاری پن ہو، جو بعد میں زائل ہو کر کم ہو جائے۔ یا پھر یہ بھاری پن کبھی زیادہ ہوگا، جس کی وجہ سے دایاں ہاتھ بائیں ران پر ماریں گے اور کبھی یہ بھاری پن زیادہ نہیں ہوگا۔ تاہم زبان میں روانی متاثر ضرور ہوگی، جس کو غور سے سننے والے اور بار بار سننے والا محسوس کرے گا۔

[3] عن أبي الطفيل رضى الله عنه أن رسول الله ﷺ وصف المهدي فذكر (ثقلا في لسانه، وضرب بفخذه اليسرى بيده اليمنى إذا أبطأ عليه الكلام، اسمه اسمي واسم أبيه اسم أبي) الفتن حضرت ابو الطفیلؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے امام مہدی کے بارے میں فرمایا کہ اس کی زبان میں بھاری پن ہوگا اور اس دوران بائیں ران دایاں ہاتھ سے مارے گا اور اس کا نام میرے نام اور اس کے باپ کا نام میرے باپ کے نام کے مشابہ ہوگا۔

[4] عن أبي جعفر محمد بن علي،أنه قال: (يكون هذا الأمر في أصغرنا سناً، وأجملنا ذِكْراً، ويورثه الله تعالى علماً، ولا يَكِلُه إلى نفسه)(عقد الدرر) <u>**ترجمہ:**</u> یہ حکومت ہمارے خاندان کے ایک ایسے آدمی کے ہاتھ میں آئے گی، جس کی عمر ہم میں سب سے کم ہوگی۔ اور یہ شخص ہم میں سب سے اچھے تذکرے والا ہوگا، جس کو اللہ تعالیٰ اپنی طرف سے ایک خاص علم دیں گے، لیکن وہ اس کو اپنی جانب منسوب نہیں کریں گے۔

[5] سعید بن المسیبؒ کی ایک روایت میں ہے کہ شام میں ایک فتنہ اٹھ کھڑا ہوگا، جس کی ابتداء بچوں کے کھیل کود سے ہوگی، پھر لوگ کسی ایک معاملہ جمع پر نہیں ہو سکیں گے اور نہ ان کی باقاعدہ جماعت بن سکے گی، یہاں تک کہ آسمان سے ایک آواز لگانے والے آواز لگائے گا، تم فلاں کے پاس جاو۔ کتاب الفتن، رقم: ۹۷۷، ص۳۳۸۔
<u>**ملک شام میں روسی اور امریکی افواج اتفاق:**</u> تبوک، لبنان، فلسطین، اردن اور موجودہ سوریہ عہد نبوی میں شام کہلاتا تھا۔ ۲۰۱۱ کے بعد سے اب تک لبنان، سوریہ اور فلسطین پر عیسائیوں اور یہودیوں کا قبضہ ہو چکا ہے۔ جب کہ ترک (یعنی (روسی) عیسائیوں اور یورپی عیسائیوں کا دمشق اور سوریہ کے بارے میں مکمل اتفاق ہو چکا ہے،

تاکہ ان کے ذریعے سے یہ مصیبتیں دور ہوں اور دشمن کے پنجے سے نجات ملے۔
حضرت امام مہدی اس وقت مدینہ منورہ میں تشریف فرما ہوں گے، مگر اس ڈر سے کہ مبادا مجھ جیسے ضعیف کو اس عظیم الشان کام کی انجام دہی کی تکلیف دیں، مکہ معظمہ چلے جائیں گے۔
اس زمانے کے اولیائے کرام اور ابدالِ عظام آپ کو تلاش کریں گے۔ بعض آدمی مہدی ہونے کے جھوٹے دعوے بھی کریں گے۔ حضرت مہدی علیہ الرضوان رکن اور مقامِ ابراہیم کے درمیان خانہ کعبہ کا طواف کرتے ہوں گے کہ مسلمانوں کی ایک جماعت آپ کو پہچان لے گی، اور آپ کو مجبور کرکے آپ سے بیعت کرلے گی۔[1]
اس واقعے کی علامت یہ ہے کہ اس سے قبل گزشتہ ماہِ رمضان میں چاند اور سورج کو گرہن لگ وأطیعوا اس آواز کو اس جگہ کے تمام خاص وعام سن لیں گے۔[2]

---

جیسا کہ مذکورہ بالا احادیث میں سیاہ جھنڈوں کے خلاف ترک کی لڑائی اور مغربی افواج کے نکلنے کا بھی تذکرہ ہے۔ اور تبوک میں ۱۹۹۰ سے امریکی کا فواج کے اڈے موجود ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب۔

[1] حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی اس روایت میں یہ تفصیل مذکور ہے: عن عبد الله بن مسعود، رضي الله عنه قال: (إذا انقطعت التجارات والطرق، وكثرت الفتن، وخرج سبعة علماء من آفاق شتى على غير ميعاد، يبايع لكل رجل منهم ثلاثمائة وبضعة عشر رجلاً، حتى يجتمعوا بمكة، فيقول بعضهم لبعض: ما جاء بكم؟ فيقولون: جئنا في طلب هذا الرجل الذي ينبغي أن تهدا على يديه هذه الفتن، وتفتح له القسطنطينية، قد عرفناه باسمه واسم أبيه وأمه وحليته...) أخرجه نعيم
ترجمہ: حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے روایت ہے کہ جب تجارتیں اور راستے بند ہو جائیں گے۔ تو سات (۷) علمائے کرام غیر متعینہ وقت پر دنیا بھر کے مختلف اطراف سے نکلیں گے، ان میں سے ہر عالم کے ساتھ ۳۱۳ لوگ نکلیں گے اور مکہ مکرمہ میں جمع ہو جائیں گے اور ایک دوسرے سے پوچھیں گے کہ تم یہاں کیوں آئے ہو؟ تو سب کہیں گے کہ اس آدمی کی تلاش میں آئے ہیں، جس کے ہاتھ پر یہ فتنے ختم ہو جائیں اور قسطنطنیہ فتح ہو جائے، اس کو ہم اس کے نام، باپ اور ماں کے نام اور سیرت وصورت وغیرہ کو جانتے ہیں۔

[2] روایات سے ظاہر ہوتا ہے کہ آسمان سے یہ آواز نکلنے کے بعد تمام اہل زبان اپنی اپنی زبان میں اس کو سن پائیں گے، جیسا کہ فرمایا: عن عمار رضي الله: النداء عند قتل النفس الذكية، قال فی عقد الدرر: وهذا النداء يعم أهل الأرض، ويسمعه كل أهل لغة بلغتهم [الاشاعہ ص۲۲۵] ترجمہ: حضرت عمارؓ سے روایت ہے کہ نفسِ ذکیہ کے قتل کے وقت آسمان سے ایک آواز سنائی دے گی۔ عقد الدرر میں فرمایا کہ یہ آواز پوری روئے زمین کو عام ہو گی، جس کو ہر اہلِ زبان اپنی زبان میں سنیں گے۔
اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ امام مہدی کے زمانے میں آسمان میں کچھ ایسا نظام ہو گا، جس سے ہر انسان کے پاس امام مہدی علیہ الرضوان اور دیگر متعلقہ نئی آنے والی خبریں پہنچتی رہیں گی، جو ہر علاقے کے مطابق

باقاعدہ ترجمہ شدہ صورت میں ہوگی۔ شاید (واللہ اعلم) اگر معاصر دور "ظہورِ مہدی" کا ہو، تو اس صورت میں دنیا بھر کے لوگوں کو انٹرنیٹ کے ذریعے یہ سہولت اپنی اپنی زبانوں کے مطابق باقاعدہ طور پر اکثر ممالک میں مہیا ہے۔

آوازوں کے بارے میں دیگر روایات بھی ہیں، جن میں تطبیق سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ امام مہدی علیہ الرضوان کے ساتھیوں کی تعداد ابتداء میں کم ہونے کی وجہ شاید یہ ہوگی کہ ابتدائے محرم کو یہ آواز چند مخصوص لوگ سنیں گے، جب کہ بعد میں دوسری آواز شامی اہلِ حق سنیں گے، اور تیسری بار جو منیٰ کے بارے میں آئی ہے، تو اسے عام اہل بصیرت اور مضبوط اہلِ ایمان بھی اپنی صفائی قلب تقویٰ وطہارت اور اللہ تعالیٰ کے ساتھ خاص تعلق کے بقدر سن پائیں گے۔

عام مسلمانوں کو یہ آواز سنائی نہیں دے گی، اس وجہ سے چند روایات جزیرۃ العرب سے نکلتے وقت کی تعداد بارہ سے پندرہ ہزار کے لگ بھگ ذکر کی گئی ہے، جس سے بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے کہ دنیا بھر کے انسان یہ آواز نہیں سنیں گے، چند خاص مقرب لوگ اس آواز کو سنیں گے، جب کہ بعض دیگر لوگ امام مہدی علیہ الرضوان کی برکات اپنے قربِ الٰہی کی وجہ سے محسوس کریں گے۔

**احادیث مبارکہ میں ان آوازوں سے مراد؟:** ہر علاقے کی مقامی زبان میں سنائی دینے والی آواز سے مراد ہمارے زمانے میں سٹیلائٹ سسٹم ہو سکتا ہے، معاصر میڈیا میں لوگ اپنے مافی الضمیر کا اظہار سوشل میڈیا کے ذریعے سے بھی کرتے ہیں، لشکرِ امام مہدی کے متوسلین ہر میدان میں امام مہدی کا تعارف نام، ولدیت، وطن، جائے ہجرت اور دوسری معلومات خواہشمند حضرات کے سامنے پیش کریں گے۔

**ظہورِ مہدی اور آسمانی آوازیں احادیث مبارکہ کے تناظر میں:** ظہورِ مہدی سے پہلے کئی آوازیں سنائی دیں گی، بعض آوازیں بیعتِ مہدی سے پہلے آئیں گی، بعض آوازیں بیعت کے دن اور بعض آوازیں بیعت کے بعد آئیں گی، ان تمام احادیث مبارکہ میں امام مہدی کا نام، ولدیت اور تعارف کی آوازوں کا جو تذکرہ سامنے آیا۔ ان احادیث کے متعدد طرق اور کئی صحابہؓ وتابعینؒ کے کلام سے ظاہر ہوتا ہے کہ یہ احادیث مختلف اقسام، متعدد انواع اور متفرق صورتوں کو شامل ہیں۔ گذشتہ کلام سے چند باتیں معلوم ہوئیں:

ا۔ سرزمینِ شام میں امام مہدی کے کئی مخالفین ہوں گے، جن میں ایک اصہب نامی شخص سفیانی کا کردار ادا کرے گا، جو ظلم وستم کی ایک طویل داستان رقم کرے گا۔ ۲۔ امام مہدی کی موافقت اور مخالفت کے بارے میں مختلف آوازیں ہوں گے، جن کے بعد امام مہدی کی آمد میں شاید زیادہ عرصہ نہ لگے گا۔ ان میں بعض آواز اہل کشف سنیں گے اور بعض آوازیں جنگوں اور دھماکوں کی ہوگی، جن کو سارے لوگ سنیں گے، ان کے علاوہ بعض آوازیں سٹیلائٹ کی بھی ممکن ہیں، جن کو ساری دنیا کے لوگ اپنی اپنی زبانوں میں سنیں گے ان میں بعض امام مہدی کے موافقین ہوں گے اور بعض ان کے مخالفین ہوں گے۔

چمکے گا۔[1] اور بیعت کے وقت آسمان سے یہ آواز آئے گی: هذا خليفة الله المهدي فاستمعوا له بیعت کے وقت آپ کی عمر چالیس سال ہوگی۔[2] خلافت کے مشہور ہونے پر مدینہ کی فوجیں آپ کے پاس مکہ معظمہ چلی آئیں گی۔ شام و عراق اور یمن کے اولیائے کرام وابدالِ عظام آپ کی صحبت میں اور ملکِ عرب کے لاتعداد لوگ آپ کے لشکر میں داخل ہو جائیں گے۔

## باب دوم: ظہورِ مہدی سے متعلق معتبر روایات میں کوئی تعارض نہیں

### فصل اول: احادیث میں امام مہدی سے متعلق واقعات کو متفرق طور پر ذکر کرنے کی اصل وجہ اور معاصر رویہ:

حدیث و قرآن میں جو قصص و واقعات بیان کیے گئے ہیں، خواہ وہ گزشتہ زمانے کے متعلق ہوں یا آئندہ سے، ان اسلوب بیان تاریخی کتابوں کا سا نہیں، بلکہ حسب مناسبت مقام ان کا ایک ایک ٹکڑا متفرق طور پر ذکر میں آگیا ہے۔ پھر جب ان سب ٹکڑوں کو جوڑا جاتا ہے، تو بعض مقامات پر کبھی اس کی کوئی درمیان کڑی نہیں ملتی کہیں ان کی ترتیب میں شک و شبہ رہ جاتا ہے۔

ان وجوہات کی بناء پر بعض خام طبائع تو اصل واقعہ کے ثبوت ہی سے دست بردار ہو جاتی ہیں۔ حالانکہ غور یہ کرنا چاہیے کہ جب قرآن و حدیث کا اسلوب بیان ہی وہ نہیں جو آج ہماری تصانیف کا ہے، تو پھر حدیثوں میں اس کو تلاش ہی کیوں کیا جائے؟ نیز جب ان متفرق ٹکڑوں کی ترتیب صاحب شریعت نے خود بیان ہی نہیں فرمائی تو اس کو صاحب شریعت کے سر کیوں رکھ دیا جائے۔ لہٰذا اگر اپنی جانب سے کوئی ترتیب قائم کرلی گئی ہے، تو اس پر جزم کیوں کیا جائے؟

---

[1] یہ مضامین احادیث میں مسلسل نہیں ہیں، بلکہ شاہ رفیع الدینؒ صاحب نے متفرق احادیث کو جمع ترتیب دیا ہے۔ دیکھئے حاشیہ بہشتی زیور، حضرت تھانویؒ، ص۷۵۴۔ حضرت مولانا بدر عالم میرٹھیؒ نے بھی اسی نکتہ آئندہ فصل میں مزید مثالوں کے ساتھ واضح کیا ہے۔ دیکھئے: باب دوم: ظہورِ مہدی سے متعلق معتبر روایات میں کوئی تعارض نہیں، فصل اول: احادیث میں امام مہدی سے متعلق واقعات کو متفرق طور پر ذکر کرنے کی اصل وجہ اور معاصر رویہ۔

[2] **بیعت کے وقت امام مہدی کی عمر:** متعدد روایات میں امام مہدی کی عمر کے بارے میں مختلف تعداد آئی ہے، بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ امام مہدی نو عمر، جوان اور کم عمر ہوں گے۔ بعض روایات میں ہے کہ امام مہدی کی عمر ۳۳ سال ہوگی۔ بعض روایات میں امام مہدی کی عمر تیس (۳۰) سے چالیس (۴۰) سال تک آئی ہے۔ جب کہ بعض احادیث میں امام مہدی کی عمر اٹھارہ (۱۸) سال آئی ہے۔ اور بعض آثار میں چالیس (۴۰) سال اور بعض میں "ابن الأربعین" کا ذکر ہے۔ ایسے ہی بعض روایات میں اکیاون (۵۱) سال کا ذکر بھی موجود ہے۔

ہو سکتا ہے کہ جو ترتیب ہم نے اپنے ذہن سے قائم کی ہے حقیقت اس کے خلاف ہو۔ اس قسم کے اور بھی بہت سے امور ہیں، جو قرآنی اور حدیثی قصص میں تشنہ نظر آتے ہیں۔ اس لئے یہاں جو قدم اپنی رائے سے اٹھایا جائے اس کو کتاب وسنت کے سر رکھ دینا ایک خطرناک اقدام ہے اور اس ابہام کی وجہ سے اصل واقعہ ہی کا انکار کر ڈالنا یہ اس سے بھی زیادہ خطرناک ہے۔

**فصل دوم: امام مہدی سے متعلق روایات میں مکمل تفصیل تلاش کرنا کیا دانشمندی ہے؟**

یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ واقعات کی پوری تفصیل اور اس کے اجزاء کی پوری پوری ترتیب بیان کرنی رسول کا وظیفہ نہیں، یہ ایک مؤرخ کا وظیفہ ہے۔ رسول آئندہ واقعات کی صرف بقدر ضرورت اطلاع دے دیتا ہے، پھر جب ان کے ظہور کا وقت آتا ہے، تو وہ خود اپنی تفصیل کے ساتھ آنکھوں کے سامنے آجاتے ہیں اور اس وقت یہ ایک کرشمہ معلوم ہوتا ہے، کہ اتنے بڑے واقعات کے لیے جتنی اطلاع حدیثوں میں آچکی تھی وہ بہت کافی تھی اور قبل از وقت اس سے زیادہ تفصیلات دماغوں کے لئے بالکل غیر ضروری بلکہ شاید اور زیادہ الجھاؤ کا موجب تھیں۔

علاوہ ازیں جس کو ازل سے ابد تک کا علم ہے، وہ یہ خوب جانتا تھا کہ امت میں "دین" روایت اور اسانید کے ذریعے پھیلے گا اور اس تقدیر پر روایوں کے اختلافات سے روایتوں کا اختلاف بھی لازم ہوگا۔ پس اگر غیر ضروری تفصیلات کو بیان کر دیا جاتا، تو یقیناً ان میں بھی اختلاف پیدا ہونے کا امکان تھا اور ہو سکتا تھا کہ امت اس اجمالی خبر سے جتنا فائدہ اٹھا سکتی تھی، تفصیلات بیان کرنے سے وہ بھی فوت ہو جاتا۔

لہذا امام مہدی کی حدیثوں کے سلسلہ میں نہ تو ہر گوشہ کی پوری تاریخ معلوم کرنے کی سعی کرنی صحیح ہے اور نہ صحت کے ساتھ منقول شدہ منتشر ٹکڑوں میں جزم کے ساتھ ترتیب دینی صحیح ہے اور نہ اس وجہ سے اصل پیش گوئی میں تردد پیدا کرنا علم کی بات ہے۔

یہاں جملہ پیش گوئیوں میں صحیح راہ صرف ایک ہے اور وہ یہ کہ جتنی بات حدیثوں میں صحت کے ساتھ آچکی ہے اس کو اسی حد تک تسلیم کر لیا جائے اور زیادہ تفصیلات کے درپے نہ ہوا جائے اور اگر مختلف حدیثوں میں کوئی ترتیب اپنے ذہن سے قائم کر لی گئی ہے، تو اس کو حدیثی بیان کی حیثیت ہرگز نہ دی جائے۔

**فصل سوم: امام مہدی سے متعلق واقعات کا احادیث کے منتشر ٹکڑوں میں بیان ہونے کی اصل وجہ:** یہ بھی ظاہر ہے کہ اس سلسلہ کی حدیثیں مختلف اوقات میں مختلف صحابہؓ سے روایت ہوئی ہیں اور ہر مجلس میں آپؐ نے اس وقت کے مناسب اور حسب ضرورت تفصیلات بیان فرمائی

ہیں۔ یہاں یہ امر بھی یقینی نہیں کہ ان تفصیلات کے براہ راست سننے والوں کو ان سب کا علم حاصل ہو، بہت ممکن ہے کہ جس صحابیؓ نے امام مہدی کی پیش گوئی کا ایک حصہ ایک مجلس میں سنا ہو اس کو اس کے دوسرے حصے کے سننے کی نوبت ہی نہ آئی ہو، جو دوسرے صحابیؓ نے دوسری مجلس میں سنا ہے اور اس لیے یہ بالکل ممکن ہے کہ وہ واقعہ کے الفاظ بیان کرنے میں ان تفصیلات کی کوئی رعایت نہ کرے، جو دوسرے صحابیؓ کے بیان میں موجود ہیں۔

**امام مہدی سے متعلق متعارض روایات میں تطبیق کا طریقہ:**

یہاں بعد کی آنے والی امت کے سامنے چونکہ یہ ہر دو بیانات موجود ہوتے ہیں، اس لیے یہ فرض اس کا ہے کہ اگر وہ ان تفصیلات میں کوئی لفظی بے ارتباطی دیکھتی ہے، تو اپنی جانب سے کوئی تطبیق کی راہ نکال لے۔ اس لئے بسا اوقات ایسا بھی ہو جاتا ہے کہ یہ توجیہات راویوں کے بیانات پر پوری پوری راست نہیں آتیں۔ اب راویوں کے الفاظ کی یہ کشاکش اور تاویلات کی ناسازگاری کا یہ رنگ دیکھ کر بعض دماغ اس طرف چلے جاتے ہیں کہ ان تمام دشواریوں کے تسلیم کر لینے کی بجائے اصل واقعہ کا ہی انکار کر دینا آسان ہے۔

اگر کاش وہ اس پر بھی نظر کر لیتے، کہ یہ تاویلات خود صاحب شریعت کی جانب سے نہیں بلکہ واقعہ کے خود راویوں کی جانب سے بھی نہیں، یہ صرف ان دماغوں کا کاوش ہے جن کے سامنے اصل واقعہ کے وہ سب متفرق ٹکڑے جمع ہو گئے ہیں جن کو مختلف صحابہؓ نے مختلف زمانوں میں روایت کیا ہے اور اس لئے ہر ایک نے آپ نے الفاظ میں دوسرے کی تعبیر کی کوئی رعایت نہیں کی اور نہ وہ کر سکتا تھا تو پھر نہ تو ان پر راویوں کے الفاظ کی اس بے ارتباطی کا کوئی اثر پڑتا اور نہ ایک ثابت شدہ واقعہ کا انکار صرف اتنی سی بات پر ان کو آسان نظر آتا۔

## باب سوم: ظہورِ مہدی سے پہلے علاماتِ زمانیہ

### فصل اول: ظہورِ مہدی سے پہلے روم اور مسلمانوں کی صلح

**عن عوف بن مالك، قال: أتيت النبي ﷺ في غزوة تبوك وهو في قبة من أدم، فقال:"اعدد ستا بين يدي الساعة: موتي، ثم فتح بيت المقدس، ثم موتان يأخذ فيكم كقعاص الغنم، ثم استفاضة المال حتى يعطى الرجل مائة دينار فيظل ساخطا، ثم فتنة لا يبقى بيت من العرب إلا دخلته، ثم هدنة تكون بينكم وبين بني الأصفر،**

فيغدرون فيأتونكم تحت ثمانين غاية،[1] تحت كل غاية اثنا عشر ألفا"[2] [رواہ البخاری ج۱ ص۴۵۰، باب مایحذر من الغدر] عوف بن مالکؓ سے روایت ہے کہ غزوۂ تبوک میں نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا آپ ﷺ چمڑے کے خیمہ میں تشریف فرما تھے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ قیامت سے پہلے چھ باتیں گن رکھو۔ سب سے پہلے میری وفات۔ پھر بیت المقدس کی فتح۔ پھر تم میں عام موت ظاہر ہوگی جس طرح کہ بکریوں میں وبائی مرض پھیل جائے (اور ان کی تباہی کا باعث بن جائے) پھر مال کی بہتات ہوگی۔ حتیٰ کہ ایک شخص کو سو سو دینار دیئے جائیں گے اور وہ خوش نہ ہوگا۔ پھر فتنہ وفساد پھیل پڑے گا اور عرب کا کوئی گھر اس سے باقی نہ رہے گا۔ پھر صلح کی زندگی ہوگی اور یہ تمہارے اور بنی الاصفر (رومی) کے درمیان قائم رہے گی۔ پھر وہ تم سے عہد شکنی کریں گے اور اسی جھنڈوں کے ساتھ تم پر چڑھائی کر دیں گے اور ہر جھنڈے کے نیچے بارہ ہزار کا لشکر ہوگا۔

اس حدیث میں قیامت سے قبل چھ علامات کا ذکر کیا گیا ہے۔ جن کی تعیین میں اگرچہ بہت کچھ اختلافات ہیں اور ان کے ابہام کی وجہ سے ہونے بھی چاہئیں۔ لیکن یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ حدیث مذکور کے بعض الفاظ حضرت امام مہدی کے خروج کی علامات سے اتنے ملتے جلتے ہیں کہ

---

[1] اس کی وجہ ایک دوسری یہ بیان ہوئی ہے کہ رومی صلیب توڑنے والے کو اپنے متکبرانہ انداز تخاطب میں اپنا بھاگا ہوا سر پھیرا قیدی کہیں گے۔فيقول الروم لصاحب الروم: كفيناك جد العرب فيغدرون فيجتمعون للملحمة فيأتونكم تحت ثمانين غاية تحت كل غاية اثنا عشر ألفا حدیث کے اس جملے سے معلوم ہوا کہ رومی عیسائی ممالک مسلمانوں کے ساتھ اس اتحاد میں باقاعدہ باہمی مشاورت کے بعد داخل ہوئے تھے۔، اسی طرح کفر اپنے اسی ۸۰ جھنڈوں کے ساتھ آکر مسلمانوں کے خلاف ایک عظیم لشکر قائم کرے گا۔اور یوں ملحمۃ الکبریٰ کا آغاز ہوگا۔

[2] علامہ ابن حجرؒ امام مہلبؒ سے نقل کرتے ہیں کہ کفار کا مسلمانوں سے دھوکا علاماتِ قیامت میں سے ہے۔ نبی کریم ﷺ کی اس پیشن گوئی میں سے کئی باتیں سامنے آتی ہیں۔ابن المنیرؒ لکھتے ہیں: روم کے ساتھ صلح کی پیشن گوئی ابھی تک نہیں ہوئی، اور نہ ہی ہمیں یہ بات معلوم ہوئی ہے کہ انہوں نے اتنی بڑی تعداد میں زمینی جنگ کی ہے، یقیناً یہ معاملہ ابھی آئندہ زمانے میں ہونے والا ہے اور اس میں نبی کریم ﷺ کی طرف سے مسلمانوں کے لیے کفار کی ایک بڑی تعداد کے باوجود جنگ میں فتح کی خوشخبری دینی مقصود ہے اور اس میں اس بات کی طرف بھی اشارہ ہے کہ زمانۂ نبوت میں مسلم فوج سے آخری زمانے کے مسلمانوں کی لشکر زیادہ ہوگا۔[فتح الباری، باب هل يعفى عن الذمي اذا سحر، ج۶ ص۲۷۸]

اگر ان کو ادھر ہی اشارہ قرار دے دیا جائے تو ایک قریبی احتمال یہ بھی ہو سکتا ہے۔ اس لئے اس حدیث کو حضرت امام مہدی علیہ السلام کی بحث میں لکھ دیا گیا ہے۔ یہ لحاظ کئے بغیر کہ محقق ابن خلدون اور ان کے اذناب اس کے معتقد ہیں یا نہیں۔

**تنبیہ**: یہ بات قابل تنبیہ ہے کہ علماء کے نزدیک مفہوم عدد معتبر نہیں ہے۔ اس لئے مجھ کو اس بحث میں پڑنے کی ضرورت نہیں ہے کہ قیامت سے قبل اس کے ظہور کی چھ علامات ہیں یا بیش وکم۔ یہ وقت اور علامات کی حیثیت شمار کرنے سے مختلف ہو سکتی ہیں۔ ان کا کسی حیثیت سے چھ ہونا بھی ممکن ہے اور کسی لحاظ سے وہ کم اور زیادہ بھی ہو سکتی ہیں۔ ممکن ہے کہ وقتی لحاظ سے جن علامات کو آپ ﷺ نے یہاں شمار کرایا ہے۔ ان کا عدد کسی خصوصیت پر مشتمل ہو۔ یہ بات صرف یہاں نہیں بلکہ دیگر حدیثوں کے موضوع میں بھی اگر آپ کے پیش نظر رہے تو بہت سی مشکلات کے لئے موجب حل ہو سکتی ہے۔ جیسا کہ فضل اعمال کی حدیثوں میں اختلاف ملتا ہے۔ اس کو پیچیدگیوں میں ڈال دیا گیا ہے۔ حالانکہ یہ اختلاف بھی صرف وقتی اور شخصی اختلاف کے لحاظ سے پیدا ہو جانا بہت قرین قیاس ہے۔ مگر کیا کہا جائے منطقی عادات نے ہمارے ذہنی ساخت کو بدل دیا ہے۔ ((چوں ندیدند حقیقت رہ افسانہ زدند))

## فصل دوم: ظہورِ مہدی سے پہلے رومی عیسائیوں کی معاہدہ شکنی اور لشکر کشی

**عن ذي مخبر(هو ابن اخي النجاشي خادم رسول الله ﷺ)قال سمعت رسول الله ﷺ يقول:« ستصالحون الروم صلحا آمنا، وتغزون أنتم وهم عدوا من ورائكم»[1] فتنصرون، وتغنمون، وتسلمون، ثم ترجعون حتى تنزلوا بمرج ذي تلول،**

---

[1] اس حدیث کے دیگر طرق سے معلوم ہوا کہ رومی عیسائیوں اور مسلمانوں نے ترک وکرمان یعنی روسی قبائل کے خلاف جہاد کرکے فتح حاصل کی۔ فرمایا: **«ستصالحون الروم صلحا آمنا، وتغزون أنتم وهم عدوا من ورائكم» "تصالحون الروم صلحا آمنا حتى تغزوا أنتم وهم الترك وكرمان، فيفتح الله لكم** [الفتن لنعیم بن حماد، رقم: ۱۳۷۵، ج۲ ص۴۸۹]
رومی عیسائیوں یعنی امریکہ ویورپ نے مسلمانوں پر اپنی اجارہ داری اور غیر شرعی امور کی پابندی، کفری صلیبی نظام کو بلند کرنے کا باقاعدہ اعلان کیا، تو اس کے خلاف اسامہ بن لادن نے صلیبی نظام کو چیلنج کیا اور ان پر حملے کیے، چنانچہ اسی نکتے کی طرف حدیث میں اشارہ کیا گیا: **فيقول قائل من الروم: غلب الصليب، ويقول قائل من المسلمين: بل الله غلب، ويتداولونها، وصليبهم من المسلمين غير بعيد، فيثور إليه رجل من المسلمين، فيدقه-** رومی عیسائی یعنی امریکہ ویورپ کے عیسائی طاقتوں نے اسامہ بن لادن اور اس سے متاثر افراد کو دہشت گرد کا لقب دیا اور اسامہ بن لادن کو پکڑنے کے لیے افغانستان

**فيرفع رجل من أهل النصرانية الصليب، فيقول: غلب الصليب،[1] فيغضب رجل من المسلمين، فيدقه،[2] فعند ذلك تغدر الروم، وتجمع للملحمة"حدثنا مؤمل بن الفضل**

پر حملہ کیا، اس سے مخلص مسلمانوں نے اسلحہ لے کر جہاد کیا اور کفر کو ناکوں چنے چبوانے پر مجبور کیا اور خود شہادت کے عظیم مرتبے پر فائز ہوئے، جب کہ رومی عیسائی طاقتوں کا افغانستان پر حملہ کرنے سے مقصود یہ تھا کہ ان کے صلیبی نظام کو نقصان پہنچانے والے کو قتل کیا جائے، اس کو دس (۱۰) گیارہ (۱۱) سالہ محنت کے بعد قتل کیا گیا، چنانچہ اسی نکتے کی طرف حدیث میں اشارہ کیا گیا: **ويثورون إلى كاسر صليبهم، فيضربون عنقه، ويثور المسلمون إلى أسلحتهم فيقتتلون، فيكرم الله تلك العصابة بالشهادة-** رومی عیسائی طاقتوں کو جمع کرنے کے لیے امریکی صدر بش نے یورپی نیٹو اور نان نیٹو افواج کو اسی نکتے پر اکٹھا کیا کہ ہم نے تمہاری خاطر عربوں کی مدد کی، مگر عربوں نے ہم سے بے وفائی کر کے ہم پر حملے کیے، لہذا آپس کے اتحاد کے ذریعے ہی ان کو شکست دینا ممکن ہوگا، چنانچہ انہوں نے مل کر افغانستان پر حملہ کیا، اور یہ حملہ آگے جا کر شاید جنگِ عظیم کا پیش خیمہ بنے گا، چنانچہ اسی نکتے کی طرف حدیث میں اشارہ کیا گیا ہے: **فيأتون ملكهم فيقولون: كفيناك جزيرة العرب، فيجتمعون للملحمة، فيأتون تحت ثمانين غاية، تحت كل غاية اثنا عشر ألفا"** [ صحیح ابن حبان، رقم: ۶۷۰۹، ج۱۵ ص۱۰۳]

[1] ملا علی القاریؒ لکھتے ہیں: **("فيقول") أي: الرجل منهم ("غلب الصليب") أي: غلبنا ببركة الصليب، (فيغضب رجل من المسلمين")حيث نسب الغلبة لغير الحبيب** [مرقاة المفاتیح، باب الملاحم، ج۸ ص۳۴۱۹] ترجمہ: رومی عیسائیوں میں سے ایک آدمی کہے گا کہ صلیب غالب آگئی، یعنی ہم صلیب کی برکت سے غالب ہوئے، تو مسلمانوں میں سے ایک آدمی غصہ ہوگا، کہ غلبے کی نسبت مسلمانوں کی غیر محبوب چیز یعنی صلیب کی طرف کیوں کر دی گئی؟ علامہ سندھیؒ لکھتے ہیں: **(غلب الصليب) أي: دين النصارى قصدا لإبطال الصلح، أو لمجرد الافتخار وإيقاع المسلمين في الغيظ** [حاشیۃ السندی علی سنن ابن ماجہ، باب الملاحم، ج۲ ص۵۲۰] ترجمہ: **(غلب الصليب)** کا مطلب یہ ہے کہ صلح کو باطل کرنے کی غرض سے عیسائیوں کے دین کے غالب ہونے کی بات کی، تا کہ فخر ومباہات کے ذریعے مسلمانوں کو غیظ وغصہ میں ڈال دیں۔

[2] رومی کفار کی جانب سے صلیب اٹھا کر مسلمانوں کی فتح کو اپنے نام کرانے کی یہ کوشش ان کی ایک مکمل جامع منصوبہ بندی کا پیش خیمہ ہوگی۔ کفر کو اتنی جرات ملنا اس بات کی غمازی کرتا ہے کہ مسلمانوں میں قولی اور عملی جواب دینے کی نہ تو صلاحیت ہوگی اور نہ ہی انہیں اس کا خطرہ ہوگا۔ مگر مسلمانوں میں چھپا درویش، مردِ خدا، رجلِ قلندر ایسا پوشیدہ ہوگا، جو اٹھ کر کفر کے سامنے، دیگر تمام مغلوب عوام وحکمران کے سامنے برسرِ عام کفر کی طاقت کی اس علامت کو ریزہ ریزہ کر دے گا۔ دیگر احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ کفر کو جواب دینے سے پہلے یہ

**الحراني، حدثنا الوليد بن مسلم، حدثنا أبو عمرو، عن حسان بن عطية، بهذا الحديث، وزاد فيه:«ويثور المسلمون إلى أسلحتهم، فيقتتلون، فيكرم الله تلك العصابة بالشهادة»[1]**

**ترجمہ:** ذی مخبرؓ رسول اللہ ﷺ سے روایت کرتے ہیں کہ میں نے آپ ﷺ کو یہ فرماتے خود سنا ہے کہ تم روم سے صلح کروگے پوری صلح۔ اور دونوں مل کر اپنے دشمن سے جنگ کروگے اور تم کو کامیابی ہوگی اور مال غنیمت ملے گا۔ یہاں تک کہ جب ایک زمین پر آکر لشکر اترے گا جس میں ٹیلے ہوں گے اور سبزہ ہوگا تو ایک شخص نصرانیوں میں سے صلیب اونچی کرکے کہے گا کہ صلیب کا بول بالا ہوا۔ اس پر ایک مسلمان کو غصہ آجائے گا۔ وہ اس صلیب کو لے کر توڑ ڈالے گا اور اس وقت نصاریٰ غداری کریں گے اور جنگ عظیم کے لئے سب ایک محاذ پر جمع ہو جائیں گے۔ (ابوداؤد باب مایذکر من ملاحم روم ج ۲ ص ۱۳۲)

سید برزنجیؒ نے حضرت ابن مسعودؓ سے ایک مفصل روایت نقل کی ہے جس سے اس بات کے واقعات کی ترتیب پر کافی روشنی پڑتی ہے۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اہل اسلام رومیوں کے ساتھ مل کر پہلے ایک بار رومیوں کے کسی دشمن سے جنگ کریں گے جس کے نتیجہ میں ان کی فتح ہوگی اور دشمن سے حاصل شدہ مال یہ دونوں باہم تقسیم کرلیں گے۔ اس کے بعد پھر یہ دونوں مل کر فارس سے جنگ کریں گے اور پھر ان ہی کو فتح ہوگی۔ رومی مسلمانوں سے کہیں گے کہ جس طرح پہلی بار ہم نے مال غنیمت تقسیم کرکے تم کو دے دیا تھا۔

اسی طرح اس بار تم بھی مال اور قیدی سب ہم کو برابر تقسیم کرکے ہم کو دے دو۔ اس پر اہل اسلام حاصل شدہ مال اور مشرک قیدیوں کو تو تقسیم کرلیں گے مگر جو مسلمان قیدی ان کے پاس ہوں گے۔ وہ تقسیم نہ کریں گے۔ رومی کہیں گے کہ ہم سے جنگ کرنے اور ہمارے بچوں کو قید

---

مردِ آہن پناہ کے لیے ایک ایسی جگہ کا انتخاب کرے گا، جہاں کفر کی دسترس زیادہ نہیں ہوگی۔ (صحیح مسلم کتاب الفتن) تاہم کفر اس آہنی اعصاب کے مالک سے چھٹکارا پانے کے لیے ایڑی چوٹی کا زور لگائے گا، مگر اس کو حاصل کرنا اس کے نصیب میں نہیں ہوگا۔ یہ مردِ آہن در حقیقت مسلمانوں اور رومیوں کی صلح کے درمیان رومیوں کے گمانِ باطل میں ان کے لیے کام کرے گا۔

[1] اس مسلمان کے دفاع کے لیے ایک گروہ کھڑا ہوگا، جو اپنی زندگیاں داؤ پر لگا کر اس مردِ آہن کی حفاظت کی ٹھان لیں گے، مگر اسباب کے اس عالم میں ان کو جامِ شہادت نصیب ہوگا، انہی نکات کی طرف حدیث کی کئی طرق میں اشارہ کیا گیا ہے۔

کرنے کے یہ بھی مجرم ہیں۔اس لئے ان کو بھی ہمارے حوالہ کرو۔ مسلمان کہیں گے یہ نہیں ہوسکتا۔ ہم اپنے مسلمان بھائیوں کو ہرگز تمہارے حوالہ نہیں کریں گے۔ رومی کہیں گے کہ یہ خلاف معاہدہ بات ہے۔ آخرکار رومی صاحب رومیہ کے پاس یہ شکایت لے کر جائیں گے۔ وہ اسّی (۸۰) جھنڈے کا ایک بڑا لشکر سمندری راہ سے ان کے ہمراہ کردے گا۔ جس کے ہر جھنڈے کے نیچے بارہ ہزار سپاہی ہوں گے۔

یہ لشکر شام کا تمام ملک فتح کرلے گا۔ صرف دمشق اور معتق کا پہاڑ بچ رہے گا اور بیت المقدس کو برباد کرڈالے گا۔ یہاں ایک سخت جنگ ہو گی۔ مسلمانوں کے بچے معتق پہاڑ کے اوپر ہوں گے اور مسلمان نہر اریط پر صبح وشام ان سے نبرد آزما ہوں گے۔ جب شاہ قسطنطنیہ یہ نقشہ دیکھے گا تو وہ قنسرین کے پاس تین لاکھ فوج خشکی کی راہ سے روانہ کرے گا اور یمن کے ساتھ چالیس ہزار قبیلہ حمیر کے لوگ ان سے آملیں گے۔ یہاں تک کہ بیت المقدس پہنچیں گے اور وہ بھی روم سے جنگ کریں گے۔ آخر ان کو شکست دیں گے۔

ایک اور لشکر آزاد شدہ غلاموں کا بھی عرب کی مدد کے لئے آئے گا اور کہے گا کہ اے عرب تم تعصب کی بات چھوڑدو ورنہ کوئی تمہارا ساتھ نہ دے گا اور پھر ان کی مشرکین سے جنگ ہو گی۔ مگر مسلمانوں کے کسی لشکر کو فتح نصیب نہ ہو گی۔ ایک تہائی مسلمان شہید ہو جائیں گے اور ایک تہائی بھاگ نکلیں گے اور ایک تہائی باقی رہ جائیں گے۔ ان میں سے پھر ایک تہائی مرتد ہو کر روم سے جاملیں گے اور ایک تہائی عراق ویمن اور حجاز کی طرف بھاگ جائیں گے اور بقیہ ایک تہائی کہیں گے کہ واقعی عصبیت چھوڑ کر سب متفق ہو جاؤ اور سب مل کر دشمن سے جنگ کرو اور اب اس عزم کے ساتھ جنگ کریں گے کہ یا ہم فتح کرلیں گے ورنہ مر جائیں گے۔

جب رومی لشکر مسلمانوں کی اس قلت کا احساس کرے گا تو ایک شخص صلیب لے کر کھڑا ہو گا اور کہے گا کہ صلیب کا بول بالا ہوا۔ اس پر ایک مسلمان جھنڈا لے کر نعرہ لگائے گا کہ اللہ کے انصار کا غلبہ ہوا۔ رومیوں کے اس کلمہ پر اللہ تعالیٰ کو غصہ آئے گا اور وہ مسلمانوں کی دو لاکھ فرشتوں کے ساتھ مدد فرمائے گا اور مسلمانوں کو کامیاب کردے گا۔

اس کے بعد مسلمان رومیوں کے ملک میں داخل ہو جائیں گے اور وہاں کے لوگ ان سے امن طلب کرکے جزیہ دینے پر راضی ہو جائیں گے۔ پھر اردگرد کے رومی یہ افواہ اڑائیں گے کہ دجال نکل آیا ہے۔ مسلمان ادھر بھاگ پڑیں گے۔ بعد میں ان کو معلوم ہو گا کہ یہ خبر غلط تھی۔ ادھر باقی ماندہ مسلمانوں پر رومی ٹوٹ پڑیں گے اور ان کو قتل کرڈالیں گے۔ یہاں تک کہ روم میں

عرب کے زن و مرد میں سے کوئی نہ بچے گا۔ مسلمان واپس ہو کر جب یہ ماجرا دیکھیں گے تو پھر ان سے جنگ کریں گے اور جس قلعہ پر گزریں گے۔ تین دن کے اندر اندر اللہ تعالیٰ ان کو کامیاب کر دے گا۔ یہاں تک کہ جب خلیج کے پاس پہنچیں گے تو نصاریٰ کہیں گے مسیح ہمارا مدد گار ہے اور صلیب کی برکت خلیج سمندر سے بچاؤ کے لئے ہماری مدد گار ہے۔

جب صبح ہو گی تو کیا دیکھیں گے کہ خلیج خشک ہو گئی ہے اور سمندر ہٹ چکا ہے۔ بس فوراً اس میں اپنے خیمے لگا دیں گے۔ ادھر مسلمان جمعہ کی شب میں کفر کے اس شہر کا محاصرہ کر لیں گے اور رات سے لے کر صبح تک حمد اور اللہ اکبر اور لا الہ الا اللہ کا ذکر کرتے رہیں گے۔ نہ کوئی شخص سوئے گا اور نہ بیٹھے گا۔ جب صبح ہو گی تو تمام مسلمان مل کر ایک بار اللہ اکبر کا نعرہ لگائیں گے۔ اسی وقت شہر کی ایک جانب گر پڑے گی۔ اس پر حیران ہو کر روم کہیں گے کہ پہلے تو ہماری جنگ عرب سے تھی۔ اب تو جنگ کرنی خود پروردگار عالم ہی سے جنگ معلوم ہوتی ہے۔ دیکھو مسلمانوں کے لئے ہمارا شہر خود بخود گر کر برباد ہو گیا۔

اس کے بعد مال غنیمت کا سونا ڈھالوں میں بھر بھر کر تقسیم ہو گا اور عورتیں اس کثرت سے ہوں گی کہ ایک ایک شخص کے حصہ میں تین تین سو عورتیں آئیں گی۔ اس کے بعد پھر دجال حقیقتاً نکل آئے گا اور قسطنطنیہ ایسے لوگوں کے ہاتھوں فتح ہو گا جو زندہ و سلامت رہیں گے۔ نہ بیمار پڑیں گے اور نہ کوئی مرض ان کو ستائے گا۔ یہاں تک کہ عیسیٰ علیہ السلام اتریں گے اور ان کے ہمراہ یہ جماعت دجال کے لشکر (یہود) کے ساتھ جنگ میں شریک ہو گی۔ یہ روایت اس تفصیل کے ساتھ امام سیوطیؒ نے جامع کبیر میں ذکر فرمائی ہے۔

**عن أبي أمامة مرفوعاً قال"ستكون بينكم وبين الروم أربع هدن! يوم الرابعة على يد رجل من آل هارون، يدوم سبع سنين"** [کنز العمال ج ۱۴ ص ۲۶۸، حدیث نمبر ۳۸۶۸۰]

ترجمہ: ابوامامہؓ روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ تمہارے اور روم کے درمیان چار مرتبہ صلح ہو گی۔ چوتھی صلح ایسے شخص کے ہاتھ پر ہو گی جو آل ہارون سے ہو گا اور یہ صلح سات سال تک برابر قائم رہے گی۔[1]

---

[1] اسی ۸۰ اور نوے ۹۰ کی دہائی کے واقعات: مشرق اور مغرب کے درمیان یہ جنگی تعاون پہلی بار روس کے خلاف افغانستان کی جنگ کے دوران سامنے آیا، چنانچہ جب سوویت یونین نے افغانستان میں اپنی افواج اتاریں، تو ان کے خلاف مسلم امہ اور امریکہ و یورپ متفق ہو کر لڑے اور فتح حاصل کی۔ مگر مغربی ممالک نے اپنے مضبوط حلیف سوویت یونین کی شکست کے بعد قوی مدِ مقابل موجود نہ ہونے کی وجہ سے دنیا پر تنِ تنہا اپنی

**فصل سوم: مسلمان حملہ آور گروہ کے بارے میں عیسائیوں کا مطالبہ اور مسلمان حکمران کا انکار**

عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، أَنَّ رَسُولَ اللهِ ﷺ قَالَ: "لَا تَقُومُ السَّاعَةُ حَتَّى يَنْزِلَ الرُّومُ بِالْأَعْمَاقِ أَوْ بِدَابِقٍ، فَيَخْرُجُ إِلَيْهِمْ جَيْشٌ مِنَ الْمَدِينَةِ، مِنْ خِيَارِ أَهْلِ الْأَرْضِ يَوْمَئِذٍ، فَإِذَا تَصَافُّوا، قَالَتِ الرُّومُ: خَلُّوا بَيْنَنَا وَبَيْنَ الَّذِينَ سَبَوْا مِنَّا نُقَاتِلْهُمْ، فَيَقُولُ الْمُسْلِمُونَ: لَا، وَاللهِ لَا نُخَلِّي بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ إِخْوَانِنَا، فَيُقَاتِلُونَهُمْ، فَيَنْهَزِمُ ثُلُثٌ لَا يَتُوبُ اللهُ عَلَيْهِمْ أَبَدًا، وَيُقْتَلُ ثُلُثُهُمْ، أَفْضَلُ الشُّهَدَاءِ عِنْدَ اللهِ، وَيَفْتَتِحُ الثُّلُثُ، لَا يُفْتَنُونَ أَبَدًا فَيَفْتَتِحُونَ قُسْطَنْطِينِيَّةَ، فَبَيْنَمَا هُمْ يَقْتَسِمُونَ الْغَنَائِمَ، قَدْ عَلَّقُوا سُيُوفَهُمْ بِالزَّيْتُونِ، إِذْ صَاحَ فِيهِمِ الشَّيْطَانُ: إِنَّ الْمَسِيحَ قَدْ خَلَفَكُمْ فِي أَهْلِيكُمْ، فَيَخْرُجُونَ، وَذَلِكَ بَاطِلٌ، فَإِذَا جَاءُوا الشَّأْمَ خَرَجَ، فَبَيْنَمَا هُمْ يُعِدُّونَ لِلْقِتَالِ، يُسَوُّونَ الصُّفُوفَ، إِذْ أُقِيمَتِ الصَّلَاةُ، فَيَنْزِلُ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ عليه السلام، فَأَمَّهُمْ، فَإِذَا رَآهُ عَدُوُّ اللهِ، ذَابَ كَمَا

---

اجارہ داری کا اعلان کیا۔اور اپنے بعض عرب حلفاء کے ذریعے پہلے تو عراق کو کویت پر حملے کی شہ دی، مگر اس بہانے جزیرۃ العرب میں آمد کے ذریعے اپنے اقتصادی ومعاشی قدم جمانے کے بعد سیاسی اور عسکری قدم جمانے کی بھی ٹھان لی۔اس کے خلاف مسلم امت میں علمائے حق نے آواز بلند کی اور الولاء والبراء کا عقیدہ پہلی بار سامنے آیا۔سعودی عرب میں ۱۹۷۸ کی جہیمان تحریک کے بعد الصحوۃ الاسلامیۃ مہم شروع ہوئی تھی،اور کئی علمائے کرام نے "أخرجوا اليهود والنصارىٰ من جزيرة العرب" کا نعرہ بلند کیا کہ جزیرۃ العرب سے یہود ونصاریٰ کو نکالو، مگر ان علمائے کرام کو قید وبند کا نشانہ بنایا گیا۔اسی دوران جزیرۃ العرب میں عمل دخل کے ذریعے پہلے عراق کو،اور پھر رفتہ رفتہ دیگر ممالک کو داخلی انتشار کی طرف دھکیل دیا گیا۔

امریکہ نے اسامہ بن لادن کے خلاف افغانستان پر کئی بار میزائل داغے اور پھر عالمی دہشت گرد قرار دیا۔ ۳۔اس کے جواب میں اسامہ بن لادن نے نیروبی اور دیگر امریکی سفارت خانوں پر حملے کیے۔ ۴۔اور اس کے بعد ورلڈ ٹریڈ سنٹر پر حملے ہونے کے بعد ان حملوں کی خوب ستائش کی، جب کہ رد عمل میں امریکہ نے یورپی، نیٹو اور نان نیٹو اقوام وافواج کو جمع کر کے افغانستان پر حملہ کیا۔ ۵۔ گیارہ ۱۱ سالہ جد وجہد کے بعد بالآخر امریکہ نے ایبٹ آباد صوبہ خیبر پختون خواہ میں ایک کاروائی کے دوران اسامہ بن لادن کو شہید کر دیا۔ مغربی ممالک کی اس اسلام دشمنی اور عہد شکنی کے خلاف اسامہ بن لادن کا امریکی مفادات پر حملہ کرنا اور وڑلڈ ٹریڈ سنٹر پر حملوں کی ستائش کرنا رومی عیسائیوں یعنی امریکی اور یورپی افواج کے خلاف کاروائی کرنا در حقیقت کفر کے ساتھ کیے گئے جہادِ افغانستان کے دوران معاہدے کو توڑنا ہے۔

يَذُوبُ الْمِلْحُ فِي الْمَاءِ، فَلَوْ تَرَكَهُ لَانْذَابَ حَتَّى يَهْلِكَ، وَلَكِنْ يَقْتُلُهُ اللهُ بِيَدِهِ، فَيُرِيهِمْ دَمَهُ فِي حَرْبَتِهِ[1] (مسلم ج ۲ ص ۳۹۲، ۳۹۱، کتاب الفتن)

**ترجمہ:** ابوہریرہؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا قیامت نہ قائم ہوگی یہاں تک کہ روم کے نصاریٰ کا لشکر اعماق میں یا دابق میں اترے گا۔ (یہ دونوں مقام حلب کے قریب ملک شام میں ہیں) تو مدینہ سے ایک ایسا لشکر نکلے گا جو اس وقت تمام روئے زمین میں افضل ہوگا جب دونوں لشکر صف آراء ہو جائیں گے تو نصاریٰ کہیں گے تم ان مسلمانوں سے الگ ہو جاؤ۔ جنہوں نے ہمارے بال بچے گرفتار کر لئے ہیں اور غلام بنا لئے ہیں ہم ان سے لڑیں گے۔ مسلمان کہیں گے نہیں خدا کی قسم ہم اپنے بھائیوں کو کبھی تنہا نہیں چھوڑ سکتے۔ پھر لڑائی ہوگی تو مسلمانوں کا ایک تہائی لشکر بھاگ نکلے گا۔ ان کی توبہ اللہ تعالیٰ کبھی قبول نہ کرے گا اور تہائی لشکر شہید ہو جائے گا۔ یہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک تمام شہیدوں میں افضل ہوگا اور تہائی لشکر فتح یاب ہوگا وہ عمر بھر کبھی کسی فتنے اور بلا میں نہ پڑیں گے۔ پھر وہ قسطنطنیہ کو فتح کریں گے جو اس وقت نصاریٰ کے قبضہ میں آگیا ہوگا۔ (اب تک یہ شہر مسلمان کے قبضہ میں ہے) وہ مال غنیمت کی تقسیم میں ابھی مشغول ہوں گے اور اپنی تلواروں کو زیتون کے درختوں میں لٹکا چکے ہوں گے۔ اتنے

---

[1] کفر اپنی چال سے ان کو یہ امید دلائے گا کہ ہم تمہیں کچھ نہیں کہیں گے، بلکہ اپنے دوستانہ تعلقات تمہارے ساتھ رکھیں گے، لیکن مردِ مجاہد کفر کو یہ شخص حوالہ نہیں کرے گا۔ مذکورہ بالا آخری نکات کی طرف ملا علی القاریؒ نے مرقاۃ شرح مشکوٰۃ میں اشارہ کرتے ہوئے لکھا ہے: (قالت الروم: خلوا بيننا وبين الذين سبوا منا "نقتلهم") والمرادون بذلك هم الذين غزوا بلادهم، فسبوا ذريتهم، كذا ذكره التوربشتي وهو الموافق للنسخ والأصول [باب الملاحم، رقم: ۵۴۲۱، ج ۸ ص ۳۴۱۲] ترجمہ: رومی عیسائی طاقتیں کہیں گی: "ہمارے مطلوبہ وہ قیدی جو ہم سے بھاگ کر تمہارے پاس پناہ لیے ہوئے ہیں، وہ ہمیں حوالہ کر دو" اس حدیثِ مبارک میں اِن افراد سے مراد وہ لوگ ہوں گے، جنہوں نے رومی عیسائی طاقتوں کے ممالک پر حملہ کیا ہوگا اور ان کی اولاد، نسل اور خاندانوں کو نقصان پہنچایا ہوگا۔ حدیث کے مختلف نسخوں اور اصول کو مدِ نظر رکھتے ہوئے یہی تشریح زیادہ درست معلوم ہوتی ہے۔

**اشکال:** اس حدیث میں ابتداء میں اعماق کا ذکر ہے، اور بعد میں مسلمانوں قیدی کا مطالبہ ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ پورا واقعہ اعماق شام میں ہوگا۔ جو ظہورِ مہدی کے بعد ہوگا اور ہماری تطبیق ظہورِ مہدی سے پہلے کے واقعات پر ہے۔ **جواب:** حدیث کے ایک حصے پہلے واقعے اور دوسرا حصہ بعد کے واقعہ سے متعلق ہو سکتا ہے۔ لہذا اس میں کوئی اشکال نہیں۔ ایسی ہی ظہورِ مہدی کے بعد بھی یہ واقعہ دوبارہ ہو سکتا ہے۔ کیونکہ ایک آیت اور ایک حدیث متعدد شانِ نزول اور شانِ ورود ہو سکتے ہیں۔

میں شیطان آواز دے گا کہ دجال تمہارے پیچھے تمہارے بال وبچوں میں نکل آیا ہے۔ یہ خبر سنتے ہی مسلمان وہاں سے چل پڑیں گے۔ حالانکہ یہ افواہ غلط ہو گی۔ جب شام کے ملک میں پہنچیں گے اس وقت دجال نکلے گا اور جب مسلمان جنگ کے لئے مستعد ہوں گے اور صف آرائی کر رہے ہوں گے جب خدا کا دشمن دجال ان کو دیکھے گا تو مارے خوف کے اس طرح پگھل جائے گا۔ جیسے نمک پانی میں گھل جاتا ہے۔ اگر عیسیٰ علیہ السلام اس کو یونہی چھوڑ دیں تو بھی وہ خود بخود گھل گھل کر ہلاک ہو جاتا۔ لیکن اللہ تعالیٰ نے اس کا قتل حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے ہاتھ سے مقدر فرمایا ہے۔ اس لئے وہ اس کو قتل فرمائیں گے اور اپنے نیزہ میں اس کے قتل کا خون دکھائیں گے۔

## باب چہارم: ظہورِ مہدی سے پہلے دمشق میں مسلمانوں کا قتلِ عام اور سفیانی کا خروج

**عن أبي هريرة قال قال رسول الله ﷺ يخرج رجل يقال له السفياني فى عمق دمشق وعامة من يتبعه من كلب فيقتل حتى يبقر بطون النساء ويقتل الصبيان فتجمع لهم قيس فيقتلها حتى لا يمنع ذنب تلعة ويخرج رجل من اهل بيتى فى الحرة فيبلغ السفياني فيبعث اليه جنداً من جنده فيهزمهم فيسيراليه السفياني[1] بمن معه حتى اذا صار ببيداء من الارض خسف بهم فلا ينجومنهم الا المخبر عنهم** (حاکم حدیث نمبر ۸۶۳۳ ج۵ ص۲۷، باب ذکر خروج السفیانی من دمشق وہلاکہ کذا فی الحاوی ج۲ ص۶۵)''

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے دمشق کی بستی پر ایک سفیانی شخص حملہ آور ہوگا۔ جس کی عام طور پر اتباع کرنے والے قبیلہ کلب کے لوگ ہوں گے۔ وہ عورتوں کے پیٹ پھاڑ ڈالے گا اور بچوں کو قتل کرے گا۔[2] اس کے مقابلہ کے لئے قیس کے قبیلہ

---

[1] **سفیانی ایک یا متعدد؟**: سفیانی سے متعلق روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ سفیانی متعدد اشخاص ہوں گے: ایک شام کا سفیانی ہوگا۔ دوسرا بلاد الحرمین کا سفیانی ہوگا۔ تیسرا عراق کا سفیانی ہوگا اور چوتھا مصر کا سفیانی ہوگا۔

[2] دمشق کے ظالم بادشاہ کا تذکرہ کتاب الفتن میں اصہب اور سفیانی سے کیا گیا ہے ان روایات وآثار کا خلاصہ یہ ہے: شامی لشکر کا سربراہ سفید چہرے والا، گھونگھریالے بالوں والا، چہرہ سرخی مائل سفید، سبز آنکھوں والا ہلکی ران اور کندھوں والا، لمبی گردن اور زردی مائل سفید رنگت والا چوڑے سر والا، کمزور ران اور ضعیف کہنیوں والا آنکھیں اندر کی طرف دھنسی ہوئی ہوں گی، اس کے کندھے نیچے کی جانب جھکے ہوئے ہوں گے اور

کے لوگ جمع ہوں گے پھر وہ ان کو قتل کرے گا۔ حتیٰ کہ کسی ٹیلے کی گھاٹی ان کو بچا نہ سکے گی۔ آہ! میرے اہل بیت میں سے مدینہ میں ایک شخص ظاہر ہوگا۔ اس سفیانی کو اس کی خبر پہنچے گی تو وہ اپنے لشکر میں سے ایک دستہ ان کے مقابلہ کے لئے روانہ کرے گا۔ وہ شخص ان کو شکست دے گا۔ اس پر سفیانی اپنے ہمراہیوں کو لے کر خود ان کے مقابلہ کے لئے چلے گا۔ یہاں تک کہ جب بیداء کے میدان میں پہنچے گا تو سب زمین میں دھنس جائیں گے اور ان میں سے کوئی شخص بھی نہ بچے گا۔ مگر صرف ایک شخص جو ان لوگوں کی خبر اپنی جماعت کو جا کر دے گا۔

**باب پنجم: ظہورِ مہدی سے پہلے خراسان کے سیاہ جھنڈے اور امام مہدی کے مددگار:**

**عن بریدة قال قال رسول الله ﷺ ستکون بعدی بعوث کثیرة فکونوا فی بعث خراسان** (رواہ ابن عدی وابن عساکر والسیوطی فی الجامع الصغیر) حضرت بریدہؓ روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میرے بعد بہت سے لشکر ہوں گے تم اس لشکر میں شامل ہونا جو خراسان سے آئے گا۔

**عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ، قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللهِ ﷺ: تَخْرُجُ مِنْ خُرَاسَانَ رَايَاتٌ سُودٌ[1] لاَ يَرُدُّهَا شَيْءٌ حَتَّى تُنْصَبَ بِإِيلِيَاءَ** [سنن الترمذی، رقم: ۲۲۶۹، ج۴ ص۱۰۱]

حضرت ابو ہریرہؓ روایت فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے خراسان کی طرف سے سیاہ سیاہ جھنڈے آئیں گے کوئی طاقت ان کو واپس نہیں کر سکے گی۔ یہاں تک کہ وہ بیت المقدس میں نصب کر دیئے جائیں گے۔

---

اس کا نام اپنے باپ کے نام کی طرح ہوگا، اس کا نام آٹھ حروف پر مشتمل ہوگا، یہ حریہ (آزادی) کو قتل اور بچوں کو قید کرے گا۔

[1] جس طرح دیگر دینی جماعتوں، اسلامی تنظیموں اور مسلم ممالک کے لیے مسلمانوں کے مقابلے میں کفار سے دوستی جائز نہیں ایسے ہی سیاہ جھنڈوں کے لیے بھی یہ عمل درست نہیں۔ اور اگر کسی ملک، جماعت اور تنظیم کا عمل اس طرح ہوگا، تو جس طرح اس کی صحت و سقم پر اثر مرتب ہوگا، ایسے ہی سیاہ جھنڈوں کا یہ عمل بھی قابل گرفت ہوگا۔

جس طرح دینی جماعتوں اور مسلم ممالک کی مال، عزت اور خون کی قدر و قیمت عام انسانوں کے لیے ہے، ایسے ہی سیاہ جھنڈوں کے لیے بھی یہی اصول ہے، کوئی بھی اس افراط و تفریط کا مظاہرہ کرے گا، تو اس کی کارکردگی اور اعتدال پر حرف ضرور آئے گا۔ کتب صحاح میں سیاہ جھنڈوں سے متعلق عام طور پر حضرت ثوبانؓ، حضرت عبداللہ بن مسعود اور سیدنا ابو ہریرۃؓ کی روایات بیان کی جاتی ہیں، جن کے بارے میں اہل علم کی مختلف آراء ہیں، اس بارے میں تحقیق کے لیے دیکھئے: ظہورِ مہدی اور عصر حاضر۔

حافظ ابن کثیرؒ فرماتے ہیں کہ سیاہ جھنڈے وہ نہیں ہیں جو ایک مرتبہ ابو مسلم خراسانی لے کر آیا تھا۔ جس نے بنوامیہ کا ملک چھین لیا تھا بلکہ یہ دوسرے ہیں جو امام مہدی کے عہد میں ظاہر ہوں گے۔ (کذافی الحاوی ج ۲ ص ۶۰) نعیم بن حماد حضرت حمزہؓ سے روایت فرماتے ہیں کہ یہ جھنڈے چھوٹے چھوٹے ہوں گے۔ (حاوی ج ۲ ص ۶۹،۶۸)

عَنْ سَعِيدِ بْنِ الْمُسَيَّبِ قَالَ: قَالَ رَسُولُ اللَّهِ ﷺ: "«تَخْرُجُ مِنَ الْمَشْرِقِ رَايَاتٌ سُودٌ لِبَنِي الْعَبَّاسِ، ثُمَّ يَمْكُثُونَ مَا شَاءَ اللَّهُ، ثُمَّ تَخْرُجُ رَايَاتٌ سُودٌ صِغَارٌ تُقَاتِلُ رَجُلًا مَنْ وَلَدِ أبي سفيان، وَأَصْحَابُهُ مِنْ قِبَلِ الْمَشْرِقِ، يُؤَدُّونَ الطَّاعَةَ للمهدي»".[1] (کذافی الحاوی ج ۲ ص ۶۹) وفيه عَنْ محمد بن الحنفية قَالَ: يَخْرُجُ رَايَاتٌ سُودٌ لِبَنِي الْعَبَّاسِ، ثُمَّ

---

[1] **بنوعباس کے سیاہ جھنڈوں اور موجودہ سیاہ جھنڈوں میں فرق:** سیاہ جھنڈوں سے متعلق روایات کا انکار کرنے والے حضرات اس بات کی طرف توجہ دیں کہ بنوامیہ سے حکومت لینے کا حق بنوعباس کو تھا یا نہیں؟ اس سے قطع نظر اگر اُس زمانے کے حالات اور موجودہ صورت حال کا موازنہ کیا جائے، تو دونوں میں فرق چند وجوہ سے صاف ظاہر ہے۔

بنوامیہ اور بنوعباس میں اختلاف سلطنت کے حصول کے لیے تھا اور اس میں ایک فریق کو سلطنت دینے کے لیے سیاہ جھنڈوں والی روایات کو بیان کر کے لوگوں کو یہ زعم کرانا مقصود تھا کہ مشرق سے اٹھنے والے سیاہ جھنڈوں میں آگے جا کر امام مہدیؑ کا ظہور ہوگا۔ یہ طرز چونکہ شرعی اعتبار سے درست نہیں تھا اور اس زمانے میں ان روایات کو بیان کرنے کا مقصد یہی ہوتا تھا، اس وجہ سے ان روایات کو قبول کرنے سے علمائے حق توقف کرتے تھے۔ اور موجودہ زمانے میں سیاہ جھنڈوں والی روایات سے مقصود رائج اسلامی سلطنتوں میں سے کسی ایک سے حکومت چھین لینا مقصود نہیں تھا، بلکہ ان جھنڈوں کا عرب سے آکر سرزمینِ افغان پر قابض روسی افواج کے خلاف جہاد کرنا تھا، جس کے جواز کا اُس زمانے میں کوئی عربی یا عجمی مفتی، عالم اور عام مسلمان بھی منکر نہیں تھا۔

**سیاہ جھنڈوں کا مقصد کیا؟:** ۱۔ موجودہ زمانے میں سیاہ جھنڈوں کا مقصد حرمین شریفین اور بیت المقدس پر یہود و عیسائیوں کی آمد کے خلاف جد وجہد کر کے مسلمانوں میں جذبہ جہاد پیدا کرنا ہے، جو کہ مستقل دینی شعبہ اور اسلامی حمیت ہے۔ ۲۔ موجودہ زمانے میں سیاہ جھنڈوں کا عملی میدان میں افغانستان، فلسطین، عراق و شام، کشمیر اور برما کے مسلمانوں پر رائج مظالم کو ختم کرنا ہے، جن کے لیے انہوں نے اپنی جانوں کے نذرانے پیش کیے ہیں۔ ۳۔ خلافت عثمانیہ کے سقوط میں حصہ لینے والے عرب ممالک نے انگریزوں کے ساتھ تعاون کرتے ہوئے مسلمانوں کے سروں سے خلافت کا سایہ ختم کر دیا، موجودہ دور میں سیاہ جھنڈوں کا مقصد اسی خلافت کا احیاء ہے۔

تَخْرُجُ مِنْ خُرَاسَانَ أُخْرَى سُودٌ قَلَانِسُهُمْ سُودٌ وَثِيَابُهُمْ بِيضٌ، عَلَى مُقَدَّمَتِهِمْ رَجُلٌ يُقَالُ لَهُ شعيب بن صالح، مِنْ تَمِيمٍ، يَهْزِمُونَ أَصْحَابَ السفياني حَتَّى يَنْزِلَ بَيْتَ الْمَقْدِسِ، يُوَطِّئُ للمهدي سُلْطَانَهُ، وَيَمُدُّ إِلَيْهِ ثَلَاثَمِائَةٍ مِنَ الشَّامِ، يَكُونُ بَيْنَ خُرُوجِهِ وَبَيْنَ أَنْ يُسَلِّمَ الْأَمْرَ للمهدي اثْنَانِ وَسَبْعُونَ شَهْرًا.(الحاوی ج۲ص۶۸)

حضرت سعید بن المسیبؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مشرق کی سمت ایک مرتبہ بنوالعباس سیاہ جھنڈے لے کر نکلیں گے۔ پھر جب تک اللہ تعالیٰ کو منظور ہوگا رہیں گے۔ اس کے بعد پھر چھوٹے چھوٹے جھنڈے نمودار ہوں گے جو ابو سفیان کی اولاد اور اس کے رفقاء کے ساتھ جنگ کریں گے اور مہدی کی تابعداری کریں گے۔

عَنِ ابْنِ مَسْعُودٍ قَالَ: «بَيْنَمَا نَحْنُ عِنْدَ رَسُولِ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ " إِذْ أَقْبَلَ فِتْيَةٌ مِنْ بَنِي هَاشِمٍ، فَلَمَّا رَآهُمُ النَّبِيُّ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اغْرَوْرَقَتْ عَيْنَاهُ، وَتَغَيَّرَ لَوْنُهُ، فَقُلْتُ: مَا نَزَالُ نَرَى فِي وَجْهِكَ شَيْئًا تَكْرَهُهُ؟ فَقَالَ: إِنَّا أَهْلُ بَيْتٍ اخْتَارَ اللَّهُ لَنَا الْآخِرَةَ عَلَى الدُّنْيَا، وَإِنَّ أَهْلَ بَيْتِي سَيَلْقَوْنَ بَعْدِي بَلَاءً وَتَشْرِيدًا وَتَطْرِيدًا حَتَّى يَأْتِيَ قَوْمٌ مِنْ قِبَلِ الْمَشْرِقِ، مَعَهُمْ رَايَاتٌ سُودٌ، فَيَسْأَلُونَ الْحَقَّ فَلَا يُعْطَوْنَهُ، فَيُقَاتِلُونَ فَيُنْصَرُونَ فَيُعْطَوْنَ مَا سَأَلُوا، فَلَا يَقْبَلُونَهُ حَتَّى يَدْفَعُوهَا إِلَى رَجُلٍ مِنْ أَهْلِ بَيْتِي، فَيَمْلَأُهَا قِسْطًا كَمَا مَلَؤُوهَا جَوْرًا، فَمَنْ أَدْرَكَ ذَلِكَ مِنْكُمْ فَلْيَأْتِهِمْ وَلَوْ حَبْوًا عَلَى الثَّلْجِ فَإِنَّهُ المهدي».(رواہ ابن ماجہ قال السندھی الظاہر انہ اشارۃ الی المہدی الموعود ولذالک ذکر المصنف ہذا الحدیث فی ہذا الباب، قال الحافظ عماد الدین بن کثیر: في ھذا السیاق إشارۃ إلی ملک بنی العباس. وفیہ دلالہ علی أن المہدی یکون بعد دولۃ بنی العباس. واللہ تعالی أعلم بالصواب۔ وفی الزوائد اسنادہ ضعیف لضعف یزید بن ابی زیاد الکوفی لکن ینفرد یزید ابن ابی زیاد

---

۴۔پوری دنیا کے مسلمانوں پر قرآن وسنت کے بجائے طاغوتی نظام رائج ہو چکا ہے، جس میں نہ تو مسلمانوں کی جان محفوظ ہے اور نہ ہی ان کا مال وعزت، بلکہ اب تو بلادالحرمین میں کھلم کھلا فحاشی عریانی اور کفری نظام لانے کے لیے ایک منظم ترتیب شروع ہو چکی ہے۔ موجودہ دور میں سیاہ جھنڈوں کا مقصد مسلمانوں کو اپنی عظمتِ رفتہ دینے کے لیے نظریۂ جہاد کو زندہ کرنا ہے۔۵۔مسلمانوں پر ایک امیر کا مقرر ہونا فرض کفایہ ہے، یعنی اگر مسلمانوں کی ایک جماعت اس مقصد کو پورا کرے گی تو دوسرے مسلمانوں سے یہ فریضہ ساقط ہوگا لیکن اگر مسلمان مکمل طور پر اپنے اس فریضے سے غفلت برتیں گے، تو سارے مسلمان گناہ گار ہوں گے۔ موجودہ دور میں سیاہ جھنڈوں کا مقصد مسلمانوں میں جذبۂ جہاد، مظلوم مسلمانوں کی کسمپرسی کو اپنی مقدور بھر استطاعت کے مطابق اس ظالمانہ نظام کو ختم کرنے کے لیے مسلمانوں کے سروں پر ایک اسلامی امارت تشکیل دینی ہے، تاکہ امت میں تفرقہ اور اختلاف کو ختم کیا جائے۔

عن ابراہیم فقد رواہ الحاکم فی المستدرک من طریق عمرو بن قیس عن الحکم عن ابراہیم قلت ورواہ السیوطی فی الحاوی ج ۲ ص ۶۰ بروایۃ ابن ابی شیبۃ ونعیم بن حماد وابی نعیم وفی اٰخرہ فانہ المہدی)

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ بیان فرماتے ہیں ہم آنحضرت ﷺ کی خدمت میں حاضر تھے کہ بنو ہاشم کے چند نوجوان آپ ﷺ کے سامنے آئے۔ جب آپ ﷺ نے ان کو دیکھا تو آپ ﷺ کی آنکھیں آنسوؤں سے ڈب ڈبا گئیں اور آپ کا رنگ بدل گیا۔ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ہم نے عرض کیا: کیا بات ہے؟ ہم آپ ﷺ کے چہرہ مبارک پر وہ آثار غم دیکھتے ہیں جس سے ہمارا دل آزردہ ہوتا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا ہمارے گھرانوں کو اللہ تعالیٰ نے دنیا کی بجائے آخرت عنایت فرمائی ہے۔ میرے بعد میرے اہل بیت کو بڑی آزمائشوں کا سابقہ پڑے گا۔ ہر طرف سے بھگائے اور نکالے جائیں گے۔ یہاں تک کہ ایک قوم مشرق کی طرف سے کالے جھنڈے لئے ہوئے آئے گی۔ میرے اہل بیت ان سے طالب خیر ہوں گے۔ لیکن وہ ان کو نہیں دیں گے۔ اس پر سخت جنگ ہوگی۔ آخر وہ شکست کھائیں گے اور جو ان سے طلب کیا تھا پیش کریں گے مگر وہ اس کو قبول نہ کرسکیں گے۔ آخرکار وہ ان جھنڈوں کو ایک ایسے شخص کے حوالہ کریں گے جو میرے اہل بیت سے ہوگا۔ وہ زمین کو عدل وانصاف سے پھر اسی طرح بھر دے گا جیسا لوگوں نے اس سے قبل ظلم وتعدی سے بھر دیا ہوگا۔ لہٰذا تم میں سے جس کو اس کا زمانہ ملے وہ ضرور اس کے ساتھ ہو جائے۔ اگرچہ اس کو برف پر گھسٹ کر چلنا پڑے۔ [ابن ماجہ ص ۲۹۹]

## بابِ ششم: بیعتِ مہدی سے پہلے پہچاننے کے لیے علاماتِ شخصیہ

**فصل: امام مہدی کی حقیقت:** حدیث: عن حکیم بن سعد قال: لما قام سليمان، فأظهر ما أظهر قلت لأبي يحيى: هذا المهدي الذي يذكر؟ قال: لا) أخرجه ابن أبي شيبة[الحاوی، العرف الوردی، ج ۲ ص۹۷] حکیم بن سعد کہتے ہیں کہ جب سلیمان خلیفہ بنے اور انہوں نے عمدہ عمدہ خدمات انجام دیں تو میں نے ابو یحییٰ سے کہا: وہ مہدی یہی ہیں جن کی شہرت ہے؟ انہوں نے کہا: نہیں۔

**حدیث:** عَنِ الْوَلِيدِ بْنِ مُسْلِمٍ قَالَ: سَمِعْتُ رَجُلًا يُحَدِّثُ قَوْمًا، فَقَالَ: الْمَهْدِيُّونَ ثَلَاثَةٌ: مَهْدِيُّ الْخَيْرِ عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ، وَمَهْدِيُّ الدَّمِ وَهُوَ الَّذِي تَسْكُنُ عَلَيْهِ الدِّمَاءُ، وَمَهْدَيُّ الدِّينِ عِيسَى ابْنُ مَرْيَمَ، تَسْلَمُ أُمَّتُهُ فِي زَمَانِهِ، وَأَخْرَجَ أَيْضًا عَنْ كعب قَالَ: مَهْدِيُّ الْخَيْرِ يَخْرُجُ بَعْدَ السفياني. [الحاوی، العرف الوردی، ج ۲ ص۹۳]

ولید بن مسلم کہتے ہیں کہ میں نے ایک شخص سے سنا جو لوگوں سے کہہ رہا تھا کہ میں تین ہوں گے: ا۔ مہدیٔ خیر، یہ تو عمر بن عبد العزیزؒ ہیں۔ ۲۔ مہدیٔ دم، یہ وہ شخص ہے جس کے زمانے میں خونریزی ختم ہو جائے گی۔ ۳۔ مہدیٔ دین، یہ عیسیٰ بن مریم علیہ السلام ہیں۔ ان کے زمانے میں نصاریٰ بھی اسلام قبول کر لیں گے۔ کعب بیان کرتے ہیں کہ مہدیٔ خیر کا ظہور سفیانی کے ظہور کے بعد ہو گا۔

**حدیث:** عَنِ ابْنِ عُمَرَ أَنَّهُ قَالَ لِابْنِ الْحَنَفِيَّةِ: المهدي الَّذِي يَقُولُونَ كَمَا يَقُولُ الرَّجُلُ الصَّالِحُ: إِذَا كَانَ الرَّجُلُ صَالِحًا قِيلَ لَهُ: المهدي [الحاوی، العرف الوردی، ج۲ ص۹۷]

**ترجمہ:** ابن عمرؓ نے ابن حنفیہ سے کہا المہدی کا لقب ایسا ہے جیسا کہ کسی نیک آدمی کو "رجل صالح" کہہ دیں۔ اس لحاظ سے مہدی کا اطلاق متعدد اشخاص پر ہو سکتا ہے۔

**حدیث:** عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ: يُبْعَثُ المهدي بَعْدَ إِيَاسٍ، وَحَتَّى يَقُولَ النَّاسُ: لَا مهدي [الحاوی، العرف الوردی، ج۲ ص۹۱] **ترجمہ:** ابن عباسؓ کہتے ہیں کہ مہدی کا ظہور اس وقت ہو گا جب لوگ مایوس ہو کر یہ کہیں گے کہ اب مہدی کیا آئے گا؟

**حدیث:** عَنْ كعب قَالَ: إِنِّي أَجِدُ المهدي مَكْتُوبًا فِي أَسْفَارِ الْأَنْبِيَاءِ، مَا فِي عَمَلِهِ ظُلْمٌ وَلَا عَيْبٌ [العرف الوردی، ج۲ ص۹۲] **ترجمہ:** کعبؒ کہتے ہیں کہ میں نے انبیاء علیہم السلام کی کتابوں میں مہدی کی یہ صفت دیکھی ہے کہ اس کے عمل میں نہ ظلم ہو گا نہ عیب۔

**حدیث:** عَنْ مطر أَنَّهُ ذَكَرَ عِنْدَهُ عُمَرَ بْنَ عَبْدِ الْعَزِيزِ، فَقَالَ: بَلَغَنَا أَنَّ المهدي يَصْنَعُ شَيْئًا لَمْ يَصْنَعْهُ عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ، قُلْنَا: مَا هُوَ؟ قَالَ: يَأْتِيهِ رَجُلٌ فَيَسْأَلُهُ، فَيَقُولُ: ادْخُلْ بَيْتَ الْمَالِ فَخُذْ، فَيَدْخُلُ وَيَخْرُجُ، وَيَرَى النَّاسَ شِبَاعًا، فَيَنْدَمُ، فَيَرْجِعُ إِلَيْهِ، فَيَقُولُ: خُذْ مَا أَعْطَيْتَنِي فَيَأْبَى، وَيَقُولُ: إِنَّا نُعْطِي وَلَا نَأْخُذُ [العرف الوردی، ج۲ ص۹۲]

**ترجمہ:** مطر کے سامنے عمر بن عبد العزیزؒ کا ذکر آیا تو انہوں نے کہا ہم کو معلوم ہوا ہے کہ مہدی آخر ایسے ایسے کام کریں گے جو عمر بن عبد العزیز سے نہیں ہو سکے۔ ہم نے پوچھا وہ کیا؟ انہوں نے کہا کہ اس کے پاس ایک شخص آکر سوال کرے گا۔ وہ کہیں گے بیت المال میں جا اور جتنا چاہے مال لے لے۔ وہ اندر جائے گا اور جب باہر آئے گا تو دیکھے گا کہ سب لوگ نیت سیر ہیں تو اس کو شرم آئے گی اور یہ لوٹ کر کہے گا کہ جو مال آپ نے دیا تھا وہ آپ لے لیجئے تو وہ فرمائیں گے ہم دینے کے لئے ہیں لینے کے لئے نہیں۔

**حدیث:** عَنْ إِبْرَاهِيمَ بْنِ مَيْسَرَةَ قَالَ: قُلْتُ لِطَاوُسٍ: عُمَرُ بْنُ عَبْدِ الْعَزِيزِ هُوَ المهدي؟ قَالَ: هُوَ مَهْدِيٌّ، وَلَيْسَ بِهِ، إِنَّهُ لَمْ يَسْتَكْمِلِ الْعَدْلَ كُلَّهُ [العرف الوردی، ج۲ ص۹۷]

ابراہیم بن میسرہ کہتے ہیں کہ میں نے طاوؤس سے پوچھا کیا عمر بن عبدالعزیز ہی مہدی ہیں؟ انہوں نے کہا ایک مہدی وہ بھی ہیں لیکن وہ خاص مہدی نہیں۔ اُن کے دور کا سا کامل انصاف اِن کے دور میں کہاں ہے؟

**حدیث:** عَنْ أبي جعفر محمد بن علي بن حسين قَالَ: يَزْعُمُونَ أَنِّي أَنَا المهدي، وَأَنِّي إِلَى أَجْلِي أَدْنَى مِنِّي إِلَى مَا يَدَّعُونَ) أخرجه المحاملي في أماليه[العرف الوردی، ج۲ ص۹۷] ابو جعفر فرماتے ہیں کہ لوگ میرے متعلق یہ گمان رکھتے ہیں کہ وہ مہدی میں ہوں حالانکہ مجھے ان کے دعوؤں سے اپنا مرجانا نزدیک تر نظر آتا ہے۔

**حدیث:** عَنْ سلمة بن زفر قَالَ: قِيلَ يَوْمًا عِنْدَ حذيفة: قَدْ خَرَجَ المهدي،فَقَالَ: لَقَدْ أَفْلَحْتُمْ إِنْ خَرَجَ وَأَصْحَابُ مُحَمَّدٍ بَيْنَكُمْ، إِنَّهُ لَا يَخْرُجُ حَتَّى لَا يَكُونَ غَائِبٌ أَحَبَّ إِلَى النَّاسِ مِنْهُ مِمَّا يَلْقَوْنَ مِنَ الشَّرِّ(أخرجه الداني) [الحاوی ج۲ ص۹۸] سلمہ بن زفر بیان کرتے ہیں کہ ایک دن حذیفہ کے سامنے کسی نے کہا کہ مہدی ظاہر ہو چکے ہیں۔ انہوں نے فرمایا اگر ایسا ہے جب کہ نبی کریم ﷺ کے صحابہؓ تمہارے درمیان موجود ہیں تو تم نے بڑی فلاح پائی، یاد رکھو کہ وہ اس وقت ظاہر ہوں گے جب کہ مصائب کی وجہ سے کوئی غائب شخص لوگوں کو ان سے پیارا معلوم نہ ہوگا۔ یعنی ان کا شدید انتظار ہوگا۔

**حدیث:** عَنْ أَنَسٍ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ يَقُولُ:"«نَحْنُ سَبْعَةٌ وَلَدُ عبد المطلب سَادَةُ أَهْلِ الْجَنَّةِ: أَنَا وحمزة وعلي وجعفر والحسن والحسين والمهدي»(رواہ ابن ماجہ وفی الزوائد وفی اسنادہ مقال وعلی بن زیاد لم أر من وثقہ ولا من جرح وباقی رجال اسنادہ موثقون وراجع لہا الاذاعۃ) حضرت انسؓ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ ﷺ کو یہ فرماتے خود سنا ہے کہ ہم عبدالمطلب کی اولاد واہل جنت کے سردار ہوں گے۔ یعنی میں، حمزہ، علی، جعفر، حسن حسین اور مہدی رضی اللہ عنہم اجمعین۔[ابن ماجہ ص ۳۰۰، حدیث نمبر ۴۰۸۷]

**حدیث:** عن أبي أمامة مرفوعاً قال:... قيل: يا رسول الله من إمام الناس يومئذ؟ قال: من ولدي ابن أربعين سنة، كأن وجهه كوكب دري، في خده الأيمن خال أسود، عليه عباءتان قطوانيتان، كأنه من رجال بني إسرائيل، يملك عشرين سنة يستخرج الكنوز ويفتح مدائن الشرك."[کنزالعمال ج۱۴ ص۲۶۸، حدیث نمبر ۳۸۶۸۰]

ترجمہ: ابوامامہؓ روایت فرماتے ہیں:۔۔۔ کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ رسول اللہ ﷺ سے پوچھا گیا کہ اس وقت مسلمانوں کا امام کون شخص ہوگا۔ آپ ﷺ نے فرمایا وہ شخص

میری اولاد میں سے ہو گا جس کی عمر چالیس سال کی ہو گی۔ اس کا چہرہ ستارہ کی طرح چمکدار اس کے دائیں رخسار پر سیاہ تل ہو گا اور دو قطوانی عبائیں پہنے ہو گا۔ بالکل ایسا معلوم ہو گا جیسا بنی اسرائیل کا شخص، وہ بیس سال حکومت کرے گا۔ زمین سے خزانوں کو نکالے گا اور مشرکین کے شہروں کو فتح کرے گا۔

## باب ہفتم: علاماتِ شرعیہ:

### فصل اول: بیعت سے پہلے امام مہدی کے بارے میں علم: [1]

**عن إبراهيم بن محمد ابن الحنفية، عن أبيه، عن علي، قال: قال رسول الله ﷺ: «المهدي منا أهل البيت، يصلحه الله في ليلة»**[سنن ابن ماجہ، رقم: ۴۰۸۵، ج۲ص۱۳۶۷]

ترجمہ: حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ مہدی ہم اہلِ بیت میں سے ہوں گے اللہ تعالیٰ ایک رات میں ان کی اصلاح فرمادیں گے۔

**عَنْ أَنَسٍ: سَمِعْتُ رَسُولَ اللَّهِ ﷺ يَقُولُ:"«نَحْنُ سَبْعَةٌ وَلَدُ عبد المطلب سَادَةُ أَهْلِ الْجَنَّةِ: أَنَا وحمزة وعلي وجعفر والحسن والحسين والمهدي»".** (رواه ابن ماجہ وفی الزوائد وفی اسنادہ مقال وعلی بن زیاد لم أر من وثقہ ولا من جرح وباقی رجال اسنادہ موثقون وراجع لہا لاذاعۃ)'' حضرت انسؓ بیان کرتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ فرماتے خود سنا ہے کہ ہم عبد المطلب کی اولاد واہل جنت کے سردار ہوں گے۔ یعنی میں، حمزہ، علی، جعفر، حسن حسین اور مہدی رضی اللہ عنہم اجمعین۔

---

[1] بیعت سے پہلے امام مہدی کو اپنے بارے میں مہدی ہونے کا علم ہو گا یا نہیں؟ اس بارے میں معاصر محققین کا اختلاف ہے جو حضرات اس بات کے قائل ہیں کہ امام مہدی کو خود اپنے بارے میں اور دوسرے لوگوں کو بھی ان کے مہدی ہونے کے بارے میں علم نہیں ہو گا، بلکہ اچانک ایک رات میں امام مہدی مہدویت کے مرتبے پر فائز ہوں گے، وہ حضرات سنن ابن ماجہ، مسند احمد اور دیگر کتب حدیث مذکورہ بالا اس روایت سے استدلال کرتے ہیں کہ چونکہ حدیث میں یہ تصریح موجود ہے کہ یصلحہ اللہ فی لیلۃ لہٰذا اس رات میں امام مہدی مہدویت کے مرتبے تک پہنچ جائیں گے، اس سے پہلے نہ خود مہدی کو اور نہ دوسرے لوگوں کو ان کے مہدی ہونے کے بارے میں علم ہو گا۔ لیکن شارحینِ حدیث میں سے کسی ایک نے بھی حدیث سے یہ استدلال نہیں کیا کہ بیعت سے پہلے امام مہدی کو اپنے بارے میں یا لوگوں کو ان کے بارے میں معرفت نہیں ہو گی۔ ہاں البتہ شاہ عبد الغنی محدث دہلویؒ نے انجاح الحاجۃ میں اس حدیث کی یہ تشریح کی ہے کہ امام مہدی کی بیعت اچانک ہو گی۔ باقی متقدمین شارحینِ حدیث نے یہ تشریح نہیں کی ہے۔ تاہم یہ مسئلہ علمی اور محتمل خطا و صواب ہے۔

## فصل دوم: حدیث یصلحہ اللہ فی لیلۃ کی تشریح:

بعض حدیثوں میں امام مہدی کے متعلق "يصلحه الله في ليلة" کا لفظ بھی ملتا ہے۔ جو ضابطہ حدیث کے اعتبار سے خواہ صحت کے درجہ پر نہ کہا جائے مگر ایک عمیق حقیقت اس سے حل ہو جاتی ہے اور وہ یہ ہے کہ یہاں پر بعض ضعیف الایمان قلوب میں یہ سوال اٹھ سکتا ہے کہ جب امام مہدی ایسی کھلی ہوئی شہرت رکھتے ہیں تو پھر ان کا تعارف عوام وخواص میں کیسے مخفی رہ سکتا ہے۔ اس لئے مصائب وآلام کے وقت ان کے ظہو کا انتظار معقول معلوم نہیں ہوتا۔ لیکن اس لفظ نے یہ حل کر دیا کہ یہ صفات خواہ کتنے ہی اشخاص میں کیوں نہ ہوں۔

لیکن ان کے وہ باطنی تصرفات اور روحانیت مشیت الٰہیہ کے ماتحت او جھل رکھی جائے گی۔ یہاں تک کہ جب ان کے ظہور کا وقت آئے گا تو ایک ہی شب کے اندر اندر ان کی اندرونی خصوصیات منظر عام پر آجائیں گی۔ گویا یہ بھی ایک کرشمہ قدرت ہوگا کہ ان کے ظہور کے وقت سے قبل کوئی شخصیت ان کو پہچان نہ سکے گی اور جب وقت آئے گا تو قدرت الٰہیہ شب بھر میں وہ تمام صلاحیتیں ان میں پیدا کر دے گی۔[1] جن کے بعد ان کا امام مہدی ہونا ایک نابینا پر بھی منکشف ہو

---

[1] **حدیث یصلحہ اللہ فی لیلۃ کے بارے میں شارحینِ حدیث کے اقوال:** ملا علی القاریؒ نے مرقاۃ المفاتیح شرح مشکوۃ المصابیح میں اس حدیث کی تشریح کرتے ہوئے لکھا ہے (أي: يصلح أمره "ويرفع قدره في ليلة واحدة أو في ساعة واحدة من الليل ; حيث يتفق على خلافته أهل الحل والعقد فيها") یعنی اللہ تعالیٰ امام مہدی کے لیے بیعت کا معاملہ آسان فرمادیں گے اور اس کی بیعت کے لیے اہلِ حل وعقد کو متفق کر دیں گے اور امام مہدی کی قدر وشان ایک رات میں یا رات کے ایک حصے میں بلند فرمائیں گے۔ [رقم: ۵۴۵۳، ج۸ ص۳۴۳۹] ۲۔ محمد بن اسماعیل صنعانی، کأسلافہ أمیرؒ لکھتے ہیں: "امام مہدی اپنے مخالفین پر ایک ہی رات میں غلبہ پاجائیں گے اور ان کی تقویت اور تائید ایک رات میں مکمل ہو جائے گی"۔ [التنویر شرح الجامع الصغیر، رقم: ۹۲۲۲، ج۱۰ ص۴۹۳]

۳۔ شیخ عباد سنن ابی داؤد کی شرح میں لکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ امام مہدی میں صلاح ونیکی رکھیں گے، جو آپ لوگوں میں اشاعت دین کے لیے پھیلائیں گے اور ظلم وستم کا خاتمہ کر کے عدل وانصاف کا بول بالا کریں گے۔ تاہم یہ بات بعید نہیں کہ بعض مسلم دشمن لوگوں کو جب اللہ تعالیٰ اصلاح کرنے کا ارادہ کر لیں، تو ایک ہی دن میں اسلام کی وقعت ان کے دل میں ڈال کر اس دشمنی کا رخ مسلمانوں کے بجائے کفار کی طرف کیا جاتا ہے۔ جیسا کہ حضرت عمرؓ کی اسلام سے پہلے مسلمانوں سے دشمنی اور اسلام لانے کے بعد مسلمانوں کے مقابلے میں کفار سے بغض وعداوت۔ [شرح سنن ابی داود للعباد، ج۴۵ ص۴۸۱]

**تبصرہ:** قبولِ اسلام کے بعد حضرت عمرؓ کا مکی اور مدنی دور نبوت میں کامل اصلاح ہوئی، اسی لیے خلافت کے لیے عہدِ ابی بکرؓ کے بعد مقرر کیے گئے۔ اچانک ایک ہی رات میں خلافت کے لیے تیاری نہیں ہوئی، ایسے ہی امام مہدی کی اصلاح پیدائش سے شروع ہو چکی ہو گی، مگر اس کی تکمیل خلافت ملنے سے ایک رات پہلے ہو گی۔
۴۔ محدث کبیر شیخ عبد الغنی محدث دہلوی رحمہ اللہ (المتوفی ۱۲۹۶ھ) نے اس حدیث کی تشریح میں فرمایا کہ یلهمه للامارة والخلافة فجاءة وبغتة۔ یعنی امام مہدی کو ایک ہی رات میں امارت اور خلافت کے جملہ امور کا الہام اچانک کیا جائے گا۔ [شرح سنن ابن ماجہ للسیوطی وغیرہ، ج ۱ ص ۳۰۰]
اس تشریح سے معلوم ہوتا ہے کہ مہدویات سے متعلق قائدانہ صلاحیت اور خلافت و امارت سے متعلق صفات اور صلاحیت اللہ تعالیٰ ایک رات میں اچانک انہیں عطا فرمائیں گے۔ لیکن جب انبیائے کرام کو رو برو آہستہ آہستہ کئی مراحل سے گزارنے کے بعد اپنا منتخب بندہ بنایا جاتا ہے، تو انبیائے کرام سے کم مرتبے والے حضرات تو بطریقہ اُولیٰ اصلاح کے ان مراتب سے ضرور گزریں گے۔
چنانچہ ابراہیم علیہ السلام کا نمرود سے سورج کا مغرب سے نکلنے کا مطالبہ کر کے دم بخود کرانا، ستارہ پرست اور سورج پرستوں کو مناظرہ میں ہرا کر، بعد میں بتوں کو توڑ کر نمرود کی جانب سے آگ میں ڈالا جانا اور زندہ نکل کر ہجرت کرنا اور پھر راستے میں بادشاہِ وقت کے ظلم کا نشانہ بننا اور بڑھاپے میں بیوی اور نو مولود بیٹے کو لق و دق صحرا میں چھوڑنا اور پھر چودہ سالہ بیٹے کی ذبح کا حکم ملنا اور ان تمام امتحانات میں کامیاب ہونا ہی در حقیقت (وَإِذِ ابْتَلَى إِبْرَاهِيمَ رَبُّهُ بِكَلِمَاتٍ فَأَتَمَّهُنَّ) اور آیت مبارکہ (وَإِبْرَاهِيمَ الَّذِي وَفَّى) کی عملی تفسیر ثابت ہوئی اگرچہ آپ اولوالعزم نبی و رسول تھے مگر تکمیل ان امتحانات کے بعد ہوئی۔
اسی طرح امام مہدی کا مرتبہ اگرچہ ابتداء سے حسنی حسینی فاطمی سادات میں اشرف اور اعظم ہو گا، مگر اس زمانے میں دین کا بس صرف نام کا رہ جانا اور آپ کا فتنوں سے دور رہتے ہوئے خراسان کا سفر، جیل کی زندگی، گھر بار اہل و عیال کا قید و بند کی مصیبتوں کا جھیلنا اور اس کے بعد امام مہدی کے انصار میں سے ہونے کے لیے کوششیں کرنا اگرچہ اخلاص اور للہیت شمار ہو گی، لیکن دنیا بھر کے علمائے کرام کی جانب سے امام مہدی کے ہاتھ پر بیعت اور پھر حکمت و بصیرت کے ساتھ طائف کے پہاڑوں میں جا کر خسف کا انتظار کرنا اور اس کے بعد جزیرۃ العرب کی فتح ہونا آپ کی جانب لوگوں کا ایک رات میں رجحان ہو جانا شاید یصلحہ اللہ فی لیلۃ کی عملی تفسیر ہو گی جیسا کہ سیدنا ابراہیم علیہ السلام کے لیے تھی۔
ایسے ہی موسیٰ علیہ السلام کا سخت زمانے میں پیدا ہونا، بچپن میں دریا برد ہو کر نجات پانا، درِ فرعون میں پرورش اور اپنی والدہ کے دودھ سے تربیت کے بعد مظلوموں کی مدد میں جلا وطنی اور وہاں عظیم پیغمبروں کی اولاد میں خدمت کی زندگی گزار کر واپسی میں کوہِ طور سے نبوت و رسالت اور پھر فرعون کا مقابلہ کر کے کامیاب ہونا آہستہ آہستہ کئی سالوں میں پورا ہوا۔
چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: (وَفَتَنَّاكَ فُتُونًا فَلَبِثْتَ سِنِينَ فِي أَهْلِ مَدْيَنَ ثُمَّ جِئْتَ عَلَى قَدَرٍ يَا مُوسَى وَاصْطَنَعْتُكَ لِنَفْسِي) یعنی مختلف آزمائشوں کی زندگی گزارنے کے بعد اہل مدین میں خدمت کے

بعد ایک مقررہ اندازے کے مطابق ہم آپ کو لے آئے اور اس کے بعد آپ کو اپنی رسالت کے لیے منتخب کر دیا۔ ایسے ہی امام مہدی کو بھی کئی آزمائشوں کے بعد خلافت وامارت کا الہام فرما کر انہیں امت کے اس عظیم منصب کے لیے منتخب فرمائیں گے۔

**تبصرہ:** پورے ذخیرۂ احادیث میں صرف ایک حدیث "يصلحه الله في ليلة" کی تشریح میں ایک محدث کے قول (فجأءة وبغتة) سے یہ مطلب اخذ کرنا کہ امام مہدی کو نہ تو خود اپنے مہدی ہونے کے بارے میں علم ہوگا اور نہ ہی دوسرے لوگوں کو ان کے مہدی ہونے کے بارے میں ہوگا، بلکہ اچانک ایک رات میں اللہ تعالی انہیں خلافت وامارت کے لیے تیار فرمائیں گے۔ یہ تشریح نہ محدثِ کبیر عبد الغنی دہلوی رحمہ اللہ نے کی ہے اور نہ ہی ان سے پہلے کسی اور محدث سے ہمیں ملی۔

اور اگر بالفرض یہ تسلیم بھی کیا جائے کہ بعینہ علامہ کا بعینہ یہی غرض ہے، تو مسلم ہے لیکن اہم بات یہ ہے کہ یہ تشریح اس حدیث کے سیاق وسباق کے بھی مخالف معلوم ہوتی ہے اور قرآن وسنت کے دیگر نصوص اور کئی دلائل کے تناظر میں بھی درست نہیں۔

لہذا احادیث میں امام مہدی کی صفات کو بیان کرنے کے بعد یہ کہنا کہ امام مہدی کو خود اپنے بارے میں علم نہیں ہوگا اور نہ ہی دوسرے لوگوں کو ان کے مہدی ہونے کے بارے میں علم ہوگا، یہ بات درست نہیں ہے بلکہ موجودہ دور میں ہمیں امام مہدی کے زمانے میں وقوع پذیر علامات سے متعلق احادیث کو اپنے زمانے پر منطبق کرنا اور ان دونوں زمانوں کو یکساں پاتے ہوئے امام مہدی کی تلاش سے پہلے آخری زمانے کے فتنوں سے متعلق علوم میں مہارت رکھنے والے علمائے کرام کے ہاتھ پر زندگی اور موت کی بیعت کرنا اور پھر لوگوں میں اس موضوع کو پھیلا کر امام مہدی کے موضوع کی طرف دعوت دینا، امام مہدی کی نصرت کرنا اور امام مہدی کی بیعت کا شرف حاصل کرنے والے تین سو تیرہ ۳۱۳ افراد میں شامل ہونے کے لیے مکہ مکرمہ کی طرف ہجرت کر کے امام مہدی کا انتظار کرنا اور بیعت کا شرف حاصل ہونے کے بعد جینا اور مرنا امام مہدی کے نام کرنا اصل مقصودِ حیات اور اسلام کا پیغام ہے۔

۵۔ علامہ ابن کثیرؒ نے "النهاية في الفتن والملاحم" میں يصلحه الله فى ليلة کی تشریح کرتے ہوئے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ امام مہدی کو اپنی توفیقِ خاص، خلافت وامامت کی تفہیم اور رشد وہدایت کی اعلیٰ ترین منازل کی طرف ایک رات میں رہنمائی فرمائیں گے، جب کہ اس سے پہلے آپ اس مرتبے پر فائز نہیں ہوں گے۔ [ج ا ص ۵۵]

علامہ ابن کثیر رحمہ اللہ کے کلام کا حاصل یہ ہوا کہ ایک رات میں اللہ تعالی ان کے گناہوں کی مغفرت فرما کر انہیں خلافت وامارت کے اسباب مہیا کر کے ان کے دل میں ایک ایسے طریقے کا الہام فرمائیں گے، جو پہلے سے ان کے دل میں نہیں ہوگا۔ ۶۔ اس کتاب کے محقق محمد احمد عبد العزیز نے علامہ ابن کثیرؒ کی اس تحقیق پر کلام

